حجم ۵۲ صفحے، قیمت ۸ر۔

(۸) "امریکہ اور بین الاقوامی زر کے منصوبے" مترجمہ عطاء الرحمان صاحب علوی، بی اے (عثمانیہ)، حجم ۲۸ صفحے قیمت ۶ر

(۹) کنیڈا اور بین الاقوامی زر کے منصوبے۔ مترجمہ خواجہ محمد شمس الدین صاحب بی۔اے (عثمانیہ) حجم ۴۴ صفحے، قیمت ۸ر

(۱۰) ہندستان اور بین الاقوامی زر کے منصوبے۔ از جناب سعید احمد مینائی بی اے (عثمانیہ) حجم ۵۲ صفحے قیمت ۸ر۔

(۱۱) "محصول منافع زائد"۔ از جناب سعید احمد مینائی بی اے (عثمانیہ) حجم ۷۴ صفحے، قیمت ۸ر

(۱۲) "ہندستان کی معاشی ترقی کے لیے ایک لائحہ عمل"۔ (سر پرشوتم داس ٹھاکر داس، جے۔ آر۔ ڈی ٹاٹا، جی۔ ڈی۔ برلا، سر آر دیشر دلال، سر شری رام، کستور بھائی لال بھائی، اے۔ ڈی۔ شروف اور جان متھائی کے مضامین کا ترجمہ) از جناب سعید احمد مینائی بی اے (عثمانیہ)، حجم ۸۰ صفحے قیمت ۱۲ر۔ (ر۔ا)

**چوبینہ کی ہوائی پختگی** (مولفہ سید عبدالواحد صاحب بی اے (آکسن) بی۔ ایس سی (الہ آباد) آئی۔ ایف۔ ایس، ناظم محکمۂ جنگلات ریاست حیدرآباد)۔ یہ چھوٹا سا تیس صفحے کا رسالہ مطبوعات سررشتۂ جنگلات ممالکِ محروسہ سرکارِ عالی (ریاست حیدرآباد) کی پہلی قسط ہے۔ یہ بہت بروقت اقدام ہے۔ ہندستان پچھلی دو تین صدیوں سے جس دورِ ابتلا میں گرفتار رہا اس کا ایک بڑا مہلک نتیجہ یہ بھی ہے کہ ہمارے فنون اور ہماری صنعتیں کچھ ایسی پامال ہوئیں کہ اب اگر اپنی زبان میں ہم ان کے متعلق کچھ لکھنا بھی چاہیں تو فنی اصطلاحات کے لیے ہم کو اربابِ مغرب کی طرف ہی رجوع ہونا پڑتا ہے یا پھر از سرِ نو "نئے" ترجمے کرنے پڑتے ہیں کیوں کہ صنعتوں اور فنون کے ساتھ وہ فنی اصطلاحات اور خاص خاص نام بھی فراموش ہو چکے ہیں۔ ہندستان ہمیشہ سے ایک زرعی ملک رہا ہے اور یہاں کی زمینی پیداوار ہی ملک کا سب سے بڑا سرمایۂ حیات بنی رہی۔ یہ آہنی دور تو انگریزوں کے آنے کے بعد شروع ہوا ورنہ عمارتی کاموں میں ملکی چوبینہ ہی استعمال ہوتا تھا جس کی پرداخت اس طرح کر لی جاتی تھی کہ بیرونی لوہے کی ضرورت باقی نہ

پاتی تھی۔ لکڑی کا طرح طرح کا کام ہوتا تھا جو آج بھی نوادرات و عجائبات کی شکل میں ارباب ذوق کے گھروں کی زینت ہو۔ مگر اب صرف یہی مصرف رہ گیا ہو کیوں کہ لوہے کی بہتات کے علاوہ اچھا چوبینہ خود ناپید ہوگیا تھا۔ اب جنگ کے باعث لوہے کی قلت نیز اچھے چوبینے کی اشد ضرورت کی بدولت اس صنعت کے دن پھرے اور ازسرنو ایک فن کی حیثیت سے چوبینے کو مضبوط اور پائے دار بنانے اور اس کو طرح طرح سے مفید مطلب کرنے کی تدبیریں شروع ہوئی ہیں۔ زیر تبصرہ رسالے میں انھی تدبیروں کے عملی تجربوں سے بحث کی گئی ہو کہ چوبینے کو ہوا میں رکھ کر پختہ کرکے نہایت سہل الحصول، مفید اور مجرب طریقے کیا ہوسکتے ہیں۔ چوبینے کی قسمیں اور ان کی خصوصیات بھی بتائی گئی ہیں اور جدولوں اور نقشوں کے ذریعے تدابیر کو زیادہ سے زیادہ عمل پزیر بنانے کی کوشش کی گئی ہو۔ اخیر میں انگریزی اصطلاحات اور ان کے اُردو ترجموں کی ایک فہرست بھی ہو۔　　　(ر-ا)

## تذکرۂ دارالعلوم

قیمت ایک رُپیہ۔ ملنے کا پتا: حبیب کمپنی، اسٹیشن روڈ، حیدرآباد دکن۔

نصیرالدین ہاشمی صاحب مولف "دکن میں اُردو" وغیرہ کی تالیف ہو۔ مدرسہ دارالعلوم حیدرآباد دکن کی قدیم درس گاہ ہو جہاں علوم مشرقی کو مرجح رکھ کر مغربی علوم کی تعلیم و تدریس کا بڑے اعلا پیمانے پر انتظام کیا گیا تھا۔ اس اعتبار سے کہہ سکتے ہیں کہ جامعہ عثمانیہ کا عظیم الشان ادارہ اسی مدرسہ دارالعلوم کی ترقی یافتہ اور وسیع تر شکل ہو گر دارالعلوم اپنی جگہ پر اب بھی ایک مدرسۂ فوقانیہ کی حیثیت سے قائم ہو۔ اس مدرسے میں جو سنہ ۱۸۵۶ء میں ایک بہت بڑے مقصد کے ساتھ قائم ہوا جب کہ مدراس اور بمبئی کی یونی ورسٹیاں بھی تشکیل پزیر نہیں ہو پائی تھیں، علوم مشرقی و مغربی کا ذریعۂ تعلیم اُردو کو قرار دیا گیا تھا۔ زیر تبصرہ کتاب اس مدرسے کی "نودسالہ" سرگزشت ہو۔ ضمنی طور پر ہندستان کی سماجی حالت، اور حیدرآباد کی سماجی، سیاسی اور تعلیمی تاریخ کا بھی خاصا ذکر آگیا ہو جو بیرون حیدرآباد کے لوگوں کے لیے بھی کافی سبق آموز اور دل چسپ ہوسکتا ہو۔ خصوصیت کے ساتھ وہ تقریر بہت نظرافروز اور کئی حیثیتوں سے نہایت اہم ہو جو اپریل سنہ ۱۸۸۰ء میں نظام سادس میر محبوب علی خاں مرحوم نے حیدرآباد کی خصوصاً اور ہندستان تمام کی عموماً تعلیمی حالت کے متعلق فرمائی تھی۔ شاید یہ پہلا موقع تھا کہ کسی والیٔ ریاست نے جلسۂ عام میں تقریر کی اور

ایسے خیالات کا اظہار کیا۔ اس قسم کے چھوٹے چھوٹے تذکرے حیدرآباد کو ہندستان کے دوسرے علاقوں سے روشناس کرانے کے لیے بہت مفید اور اس لیے بہت ضروری ہیں۔ بہتر ہوتا کہ افراد سے بہت زیادہ بحث نہ کی جاتی اور زبان کی صحت کا بھی لحاظ رکھا جاتا۔ اگرچہ شخصیتوں کے تذکروں اور افراد کی فہرست نیز جزوی امور کی بحث نے اس مختصر رسالے میں خاص افادیت پیدا کردی ہے۔ جب ایک عرصے کے بعد ضرورت پڑتی ہے اور کتب تواریخ ان حوالوں سے معرّا اور ضرورت پوری کرنے سے قاصر نظر آتی ہیں تو ایسے مقالات ارباب تحقیق کے زیادہ کام آتے ہیں۔

---

# سال نامے

**'چنگاری'** باوجود کاغذ کی قلت کے 'چنگاری' نے بڑی تقطیع پر تقریباً ڈیڑھ سو صفحے کا سال نامہ شائع کیا ہے۔ مضامین بھی مختلف نوعیت کے اور دل چسپ ہیں۔ ادبی، تاریخی مضامین کے علاوہ افسانے اور نظمیں بھی کافی تعداد میں ہیں۔ فلموں اور فلموں کے مشہور اور مقبول کرداروں کے متعلق بھی مفصل معلومات درج ہیں۔ نام ور اور مشہور لوگوں کے فوٹو بھی شامل ہیں۔ فرصت کے وقت پڑھنے کی اچھی چیز ہے۔

**'ادبِ لطیف'** یہ سال نامہ ادبی حیثیت سے نہایت قابلِ قدر اور لائقِ تحسین ہے۔ اور اس میں اکثر لکھنے والے اُردو کے قابل ادیب ہیں۔ شروع میں کئی مضمون جدید ادب کے متعلق ہیں۔ پہلا مضمون جو قاضی عبدالغفار صاحب کا ہے اس میں صرف لفاظی ہے۔ ان سب میں بہتر احتشام حسین صاحب کا مضمون ہے اور اسے سب سے پہلے جگہ دینی چاہیے تھی۔ سوا آثر لکھنوی صاحب کے سب نے ترقی پسند یا جدید ادب کی حمایت کی ہے لیکن یہ حمایت کچھ اس قسم کی ہے جیسے کوئی اپنا بچاؤ کر رہا ہو یا معذرت کے پردے میں اپنی تائید کے پہلو نکال رہا ہو۔ یہ کیوں؟ ۔ فسانوں میں کرشن چندر کا "ان داتا" بہت خوب ہے۔ کرشن چندر لکھنا جانتے ہیں۔ انھیں زبان اور ادائے خیال پر پوری

قدرت ہے اور موقع و محل کو خوب سمجھتے ہیں اور اس سے اثر پیدا کرتے ہیں۔ بعض افسانے اس میں ایسے آگئے ہیں جو بہت ہی کھلے ڈلے ہیں۔ ایساً معلوم ہوتا ہے کہ ان کے لکھنے والے جنسی جذبات اور شہوانی خیالات سے مغلوب ہیں اور یہ موضوع ان کا تکیۂ خیال ہوگیا ہے۔ سب سے آخر میں ایک مضمون "اہلِ زبان" پر ہے۔ یہ کسی نے بہت ہی جل بھن کر لکھا ہے۔ خوش مذاقی کی بھی کمی پائی جاتی ہے۔



# انجمنِ ترقیٔ اُردو (ہند) دہلی کی تازہ ترین مطبوعات

**کیفیہ** — قیمت مجلد چار رُپے (للعہ)، بلا جلد تین رُپے (سے)

**کتاب الہند** (حصہ دوم) — قیمت مجلد چار رُپے (للعہ)، بلا جلد تین رُپے (سے)

**نظریۂ تعلیم** (حصہ دوم) — قیمت مجلد چار رُپے (للعہ)، بلا جلد تین رُپے (سے)

**مکالماتِ افلاطون** — قیمت مجلد پانچ رُپے (صہ)، بلا جلد چار رُپے (للعہ)

**حیوانیات** — قیمت مجلد تین رُپے چار آنے (سے؎)، بلا جلد دو رُپے چار آنے (عہ؎)

**الف لیلہ و لیلہ** (جلد سوم) — قیمت مجلد پانچ رُپے (صہ)، بلا جلد چار رُپے (للعہ)

**ہمارے بینک** — قیمت مجلد دو رُپے بارہ آنے (عہ؎)، بلا جلد ایک رُپیہ بارہ آنے (عہ؎)

**مشاہیرِ یونان و روما** (حصہ اول) — مجلد چار رُپے آٹھ آنے (للعہ؎)، بلا جلد تین رُپے آٹھ آنے (سے؎)

**ادبیاتِ فارسی میں ہندوؤں کا حصہ** — قیمت مجلد چار رُپے آٹھ آنے، بلا جلد تین رُپے آٹھ آنے

**تنقیدِ شعر العجم** — قیمت مجلد چھ رُپے (ستے)، بلا جلد پانچ رُپے (صہ)

**دیوانِ بہرام** — مجلد دو رُپے چار آنے، بلا جلد عہ؎

**پودے اور اُن کی زندگی** — مجلد تین رُپے (سے)، بلا جلد دو رُپے (عہ)

**فردوسی پر چار مقالے** — مجلد تین رُپے آٹھ آنے (سے؎)، بلا جلد دو رُپے آٹھ آنے (عہ؎)

**چند ہم عصر** — قیمت مجلد ڈھائی رُپے (عہ؎)، بلا جلد ایک رُپیہ آٹھ آنے (عہ؎)

**اصطلاحاتِ پیشہ وراں** (جلد ششم) — مجلد دو رُپے بارہ آنے، بلا جلد ایک رُپیہ بارہ آنے

**حکایاتِ اغانی** (جلد اول) — مجلد پانچ رُپے (صہ)، بلا جلد چار رُپے (للعہ)

**مانڈو** — قیمت مجلد تین رُپے (سے)، بلا جلد دو رُپے (عہ)

**بُدھ اور اُس کا مت** — مجلد دو رُپے آٹھ آنے (عہ؎)، بلا جلد ایک رُپیہ آٹھ آنے (عہ؎)

**اخبارِ مجموعہ** — مجلد تین رُپے آٹھ آنے (سے؎)، بلا جلد دو رُپے آٹھ آنے

**دیوانِ نظیر اکبرآبادی** — مجلد سے؎، بلا جلد سے

مینیجر انجمنِ ترقیٔ اُردو (ہند) نمبر (۱) دریا گنج، دہلی

# رسالۂ "سائنس" کا نیا دور

جنوری سنہ ۱۹۴۱ع سے رسالۂ "سائنس" بجائے تیسرے مہینے کے ماہانہ شائع ہونا شروع ہوگیا ہے۔ ضخامت تقریباً ۶۴ صفحات۔ سالانہ قیمت پانچ روپے ششماہی دو روپے آٹھ آنے اور نمونے کی قیمت آٹھ آنے۔

اس رسالے کا مقصد یہ ہے کہ سائنس کے مسائل اور خیالات کو اردو دانوں میں مقبول کیا جائے، دنیا میں سائنس کے متعلق جو نئی بحثیں یا ایجادیں اور دریافتیں ہورہی ہیں یا جو جدید انکشاف وقتاً فوقتاً ہوئے ہیں، ان کو کسی قدر تفصیل کے ساتھ بیان کیا جائے۔ ان تمام مسائل کو حتی الامکان سلیس اور عام فہم زبان میں بیان کرنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ اس سے اردو زبان کی ترقی اور اہل وطن کے خیالات میں روشنی اور وسعت پیدا کرنا مقصود ہے۔ اب اس رسالے کا انتظام و مقام اشاعت دہلی سے حیدرآباد بدل گیا ہے۔ خریداری وغیرہ کے متعلق جملہ خط و کتابت اور ارسال زر ذیل کے پتے پر ہونا چاہیے:—

معتمد مجلس ادارت رسالۂ "سائنس"

## جامعۂ عثمانیہ حیدرآباد۔ دکن

نوٹ:— رسالۂ سائنس (سہ ماہی) کے پرانے پرچے پہلے نمبر (جنوری سنہ ۱۹۲۸ع) سے نمبر ۵۲ (اکتوبر سنہ ۱۹۴۰ع) تک دفتر انجمن ترقیٔ اردو (ہند)، دہلی سے بہ قیمت ایک روپیہ آٹھ آنے فی پرچہ (علاوہ محصول ڈاک) طلب فرمائیے۔

Vol. 24 APRIL 1944 No. 2

# THE URDU

The Quarterly Journal

OF

The Anjuman-e-Taraqqi-e-Urdu (India)

---

*Edited by*

ABDUL HAQ

---

*Published by*

The Anjuman-e-Taraqqi-e-Urdu (India)

Delhi.

جلد ۲۴ جولائی ۴۴ء نمبر ۳

# اُردُو

انجمنِ ترقیِ اُردُو (ہند) کا سہ ماہی رسالہ

ایڈیٹر:— عبدُالحق

شائع کردہ
انجمنِ ترقیِ اُردُو (ہند) دہلی

# اُردُو

جلد ۲۴ | جولائی سنہ ۱۹۴۴ء | نمبر ۳

انجمنِ ترقّیٔ اُردُو (ہند) دہلی

کا

سہ ماہی رسالہ

مقامِ اشاعت : دہلی

# اُردو

جلد ۲۴ —— جولائی سنہ ۱۹۴۴ء —— نمبر ۳

## فہرستِ مضامین



تصویر خاندانِ لوہارو، ۱۸۸۱ء

# فخرالدولہ نواب میرزا علاءالدّین احمد خاں بہادر علائی

(بہ قلم جناب خان بہادر مرزا شمس الدین احمد خاں سابق ناظم لوہارو)

---

[ غالب شناس طبقے میں علائی کا نام بار بار سنا جاتا ہے، مگر کلام کہیں دیکھنے میں نہیں آتا۔ وہ مرزا مرحوم کے سب سے عزیز و رشید تلامذہ میں تھے اور انھی کو اُستاد نے جانشینی کی سندیں لکھ کر دیں۔ لیکن غالب کے کئی شاگرد اُستادی کے مرتبے کو پہنچے صاحبِ دیوان ہوئے۔ ان کی تصانیف مطبوع و مقبول ہوئیں اور علائی صرف اُردوئے معلّا کے مکتوب الیہ رہے۔ غالب کے سوانح نگاروں نے ان کی نسبت کچھ لکھا تو وہ بھی زیادہ تر اِس تعلق سے کہ مرزا رشتے میں ان کے چچا ہوتے تھے۔

یہ سچ ہے کہ نواب علاءالدین احمد خاں سینتیس سال کی عمر میں مسندنشینِ ریاست ہو گئے اور پھر ان کی ادبی مشاغل کی طرف زیادہ توجہ نہ رہ سکی۔ لیکن اُن کے کلام کا مجموعہ اور بعض علمی تحریریں لوہارو میں موجود ہیں، جن کی طبع و اشاعت کی نوبت نہیں آئی اور وہ اہلِ طلب کی نظر سے ابھی تک دُور یا مستور ہیں۔ ہم صاحب زادہ مرزا شمس الدین احمد خاں بہادر کے شکرگزار ہیں کہ انھوں نے بہ ظاہر سب سے پہلے، یہ اقدام کیا کہ اپنے دادا کے مختصر حالات کے ساتھ ان کے کلام کا نمونہ اربابِ ذوق کے سامنے پیش کرتے ہیں وہ علائی مرحوم کے فرزندِ سومیں ہیں اور ایک زمانے تک ریاست لوہارو میں دیوان کے عہدے پر فائز رہ چکے ہیں۔ مضمون کے ساتھ مزید عنایت یہ کی کہ علائی مرحوم کی بیاض کی نقل بھی انھوں نے ہمیں مستعار مرحمت فرمائی کہ ضرورت ہو تو کچھ اور اشعار کے انتخاب و اقتباس میں اس سے کام لیا جائے۔ مدیر ''اُردو'' ]

نواب صاحب موصوف ۲۰ر اپریل سنہ ۱۸۳۲ء (مطابق ۴ر ذالحجہ سنہ ۱۲۴۸ھ) ''درطالعۂ جوزا'' [دہ]لی میں پیدا ہوئے۔ آپ خلف الرشید فخرالدولہ نواب امین الدین احمد خاں بہادر والیٔ ریاست لوہارو ہیں۔ [ا]ن کے لیے غالب نے اپنی مثنوی ابرِ گہربار میں یہ شعر لکھا ہے ~

بہ دریائے محبت بے بہا دُر امین الدین احمد خاں بہادر

نواب علائی کا عہدِ طفلی شہر دہلی میں گزرا تھا۔ دہلی، مصر اور ایران کے اہلِ کمال سے تعلیم اور تربیت حاصل کی تھی۔ علم تفسیر، حدیث، فقہ، تجوید، قرأت اور معقولات میں اُس زمانے کے علما و فضلا میں شمار ہوتے تھے۔ خوش نصیبی سے ادبیاتِ فارسی میں مرزا غالب جیسا یگانۂ روزگار اور شفیق اُستاد مل گیا تھا۔ جن کی ذاتِ باکمالات محتاجِ تعریف نہیں۔ نواب موصوف نے انگریزوں سے انگریزی بھی پڑھی اور پنڈتوں سے سنسکرت۔ چناں چہ ان دونوں زبانوں میں مہارت رکھتے تھے۔

اپنے پدرِ بزرگوار کی حیات میں ریاست کے کاروبار کو سرانجام دینا شروع کردیا تھا۔ مرزا غالب کے مندرجہ ذیل شعر میں یہی اشارہ ہے ؂

ولی عہدی میں شاہی ہو مبارک
عنایاتِ الٰہی ہو مبارک

جن اصحاب نے مرزا غالب کی سوانح کا مطالعہ کیا ہے وہ علائی کو اُن کے باپ کو، اُن کے دادا اور اُن کے چچا نواب ضیاءالدین احمد خاں نیر رخشاں کو خوب جانتے ہیں۔ اس لیے نواب علاءالدین خاں کسی تفصیلی تعارف کے محتاج نہیں ہیں۔ نواب موصوف کو عنفوانِ شباب سے استحصالِ علم ادب کا بڑا شوق تھا۔ سنہ ۱۸۰۰ء میں مسندنشین ہوتے ہی دارالریاست میں ایک مدرسے کی افتتاح کی۔ حاجی مرزا نظر محمد بیگ صاحب نے اس کام کے لیے بہ طیبِ خاطر اپنا بنگلہ وقف کیا۔ ساعتِ مشتری میں ۱۵ر ستمبر ۱۸۷۰ء کو یہ پہلا مدرسہ خاص لوہارو میں جاری ہوا نواب صاحب نے جلسے میں خود تقریر فرمائی اور تاریخِ عرب کے حوالے دے کر علم کے فضائل بیان کیے۔ اس کے بعد ایک مطبع کی بُنیاد رکھی، جس کا نام فخرالمطابع تھا۔ اس مطبع سے مہینے میں دو دفعہ اُردو میں ایک اخبار نکلتا تھا جس کا نام امیرالاخبار تھا۔ سب سے پہلی کتاب جو مطبع سے طبع ہوئی وہ مثنوی ہمائے ہمایوں تھی یہ نادرِ وجود مثنوی خواجہ کرمانی کی تصنیفِ لطیف ہے۔ اسی طرح سے دانش نامۂ جہاں کا قدیم نسخہ جو بدخشاں میں تالیف ہوا تھا اور جس کا مصنف شیخ بو علی شانی اصفہانی تھا، طبع ہوا۔ اس کی طباعت پر مولوی عبدالسلام صاحب ساکن سنبھل نے عربی و فارسی

میں تاریخیں کہی تھیں۔ فارسی تاریخ یہ ہے

در لوہارو چو ایں کتابِ لطیف　　　قابلِ صد مدیح طبع شدہ
گفت تاریخِ طبع۔ طبعِ سلام　　　خوب صاف و صحیح طبع شدہ

—۱۲۹۱—ھ

نواب علائی ایک ضخیم ترکی لغت کو بھی ترتیب دے گئے ہیں۔ جس کا قلمی نسخہ آج ریاست کے کتب خانے میں موجود ہے۔ تحقیقِ لغت کے اس فن میں اُستاد غالب بھی علائی کی قابلیت کو مانتے تھے۔ نواب صاحب موصوف نے شرح دیوان امیرالمومنین حضرت علی ابنِ ابی طالب رضی اللہ عنہ بھی سنہ ۱۲۹۳ھ میں طبع کرائی تھی۔ معلوم ہوتا ہے حدیقۂ سنائی رحمہ کی خود ایک شرح بھی نظم میں لکھنی شروع کی تھی۔ لیکن بیاض میں صرف پہلے باب کی ابتدا اور آخر کے اشعار درج ہیں۔ جن کا نمونہ ذیل میں نقل کیا جاتا ہے:-

## عنوان شرح حدیقہ سنائی رح
### از حضرت علائی

"جلوہ کناں فیضِ حق اندر دِلم　　　شعشعۂ انداختہ تا در گِلم
خامہ بہ جادو شکنی کرد ساز　　　طبع بہ اعجاز فرد خواند راز
نقش نخستیں کہ دل آویز رفت　　　طبع برآں نقش چنیں تیز رفت
کز اثر فیض سروش است ایں　　　نز خطا بلکہ نہ ہوش است ایں
گفتنِ ناگفتہ کہ مشکل بُوَد　　　از اثر فکرتِ کامل بُوَد
من کہ دریں راہ بہ سر تاختم　　　وقت گراں مایہ دریں باختم
ہم سفرم خود دل من بود و بس　　　راہ نموں جز دلِ من ہیچ کس
بادل و بادیدہ شدم عذر خواہ　　　مرحلۂ چند نوشتیم راہ
تا بہ سر گنج اہم اوفتاد　　　چشم بہ آرام گہم اوفتاد

شوق بیار است پر و بالِ خویش طبع فرو ماند ز اشغالِ خویش
قطرہ بہ دریا نہ شود چوں شود کم بہ فزوں رفت چو افزوں شود
دیدہ کہ نور از رخِ خورشید یافت صیقلئ خویش شد و دید یافت
غیر مبیں غیر مباش از خدا ے غیر گر غیر شود واے واے
آتشِ رخشندہ چہ داری ہوس خیز سپندی کن و دریاب بس
گر تو چو پرواز بہ سر تاختی جاں بہ سرِ شعلہ ہمی باختی
سوزِ نہانی ز برش دم زند شمع صفت کارِ تو برہم زند
ہستئ پروانہ ز شمع است و بس محرم ایں راز جز او نیست کس
ہاں نہ رہی تا تو ازیں دام گاہ راہ نہ یابی بہ سر گنج شاہ
چوں کہ سرِ شعلہ زبانم گرفت وقتِ ادب دستِ عنانم گرفت

---

## قطعہ بر خاتمہ باب اوّل (حدیقہ)

" الحمد اللہ ربّی الاعلا الشکر اللہ حسبی المولا
گفتہ شد سرّ و نکتۂ توحید نطق و جاں یافت دولتِ تحمید
خامہ از سجدہ ریختن پرداخت در رہ نعت قامتش خم ساخت
از احد تا بہ احمد ای ناداں نیست راہی درازتر چنداں
چہل پایہ بہ شوق بشتابی اندر احمد احد ہمی یابی
گر بہ بالا شود ازیں پایہ احدت بخشد از احد مایہ
فخرِ آدم صفی امام بشر اوّل اندر شرف بہ خلق آخر
فندقی سرے ز رتبتِ او قاب قوسے دمے ز قربتِ او
ای علائی چو از احد گفتی دُرِ معنی بہ شرح در سفتی

گفتہ آید کنوں ز نعتِ نبی — سرورِ انبیا خلیل و صفی
جان و عالم فدائے نامش باد — صرفِ وقتم بہ اہتمامش باد"

مرزا غالب نے نواب موصوف کا تخلص تسیبیؔ قرار دیا تھا۔ بعد میں علائیؔ پسندیدہ تر رہا۔ غالب بھی علائی مولائی لکھنے لگے۔

نواب علاء الدین خاں کی اعلیٰ قابلیت اور زبانِ فارسی و اُردو میں فوقیت کا درخشاں ثبوت مرزا اسداللہ خاں غالب کا اُن کو فارسی اور اُردو میں اسنادِ جانشینی عنایت کرنا ہے[1] مرزا غالب کا ایک خط نواب موصوف کے نام ۱۵ر اکتوبر سنہ ۱۸۶۱ء کا محفوظ ہے اس میں یوں درج ہے:۔

(خلاصہ) . . . . "توقیعِ جانشینی مجھ سے تم کو پہنچا۔ خرقہ پایا۔ سبحہ اور سجادے کا یہاں تھا نہیں ورنہ وہ بھی عزیز نہ رکھتا۔"

اس کے بعد وہ خط ہے جو غالب نے ۱۱ر جون سنہ ۱۸۶۸ء کو بھیجا تھا۔ (اس خط کے آٹھ ماہ بعد غالب کا انتقال ہوا تھا)

". . . . . . . فنِ اُردو میں نظماً و نثراً تم میرے جانشین ہو۔ مَیں نے دبستانِ فارسی کا تم کو جانشین و خلیفہ قرار دے کر ایک سجل لکھ دیا ہے[2]"

مرزا غالب، نواب علائی کی تحریروں کے تصوّر ہی سے لطف اندوز ہوتے تھے جیسا کہ ان کے بعض خطوں سے ثابت ہے ایک خط میں لکھتے ہیں:۔

"تم میرے فرزند بلکہ بہ از فرزند ہو اگر میرا صُلبی بیٹا اس دید و دانست و تحریر و تقریر کا ہوتا تو مَیں اُس کو اپنا یارِ وفادار و ذریعۂ افتخار جانتا۔"

---

[1] فارسی سند پر باقاعدہ مرزا صاحب کی مُہر ثبت کی گئی ہے اس کا عکس مولانا مہرؔ کی کتاب "غالب" میں بھی چھپا ہے (مقابل صفحہ ۳۰۸) آخری جملے یہ ہیں:۔ "نمی نگری کہ برادر زادۂ نام ور روشن گہر میرزا علاء الدین خان بہادر بہ فرّ باب خرد خداداد۔ راہ سخن بہ رہ نمائی من رفت و در پیری من و برنائی خویش بہ بزستان سخن گستری جاے من از من گرفت الخ"

[2] خطوطِ غالب کے لیے ملاحظہ ہو "اُردوے معلّا"، حصۂ اوّل مطبع مجتبائی دہلی سنہ ۱۸۹۹ء

اس عبارت سے ناظرین اندازہ لگا سکتے ہیں کہ نواب موصوف کس پائے کی قابلیت رکھتے تھے غالب مرحوم کے شاگردانِ رشید نواب ضیاءالدین خان نیر رخشاں (علائی کے حقیقی عم مکرم) میر مہدی مجروح، سالک، حالی، شیفتہ، ذکی اور تفتہ تھے مگر ان میں سے کسی کو غالب نے اپنا جانشین نہ بنایا۔

ذکی (نواب سید محمد ذکریا خاں رضوی دہلوی) چوں کہ ایک مدت تک مرزا غالب کے سامنے رہے اُن کو بہ راہِ بندہ نوازی آخر وقت میں ایک " سرٹیفکیٹ " عنایت فرمایا تھا۔ مگر وہ سندِ جانشینی نہیں ہے اس میں صرف یہ درج ہے :-

" شعر کہتے ہیں اور خوب کہتے ہیں اس فن میں میرے شاگردِ رشید ہیں "[1]

اربابِ نقد و نظر کو اصل واقعات سے آگاہ کرنا یہاں میرا اصل مقصد ہے۔ مسٹر رام بابو سکسینہ کی تصنیف " اے ہسٹری اوف اُردو لٹریچر" مطبوعہ سنہ ۱۹۲۷ء میں ہم نواب ضیاءالدین خاں نیر رخشاں کو غالب کا فرسٹ خلیفہ اور " ایڈجوٹنٹ " لکھا ہوا دیکھتے ہیں۔ ایسا ایک خط 'اُردوے معلا' میں ضرور موجود ہے[2] مگر وہ پہلے کی تحریر ہے اور مابعد کے خطوط علائی کے حق میں فیصلہ کن ہیں۔ آزاد نے بھی 'آبِ حیات' میں یہ سہو کیا ہے۔ میرا خیال ہے کہ بابو صاحب نے آزاد کی پیروی کی ہے۔ غالب نے ایک قصیدے میں نیر رخشاں کی بڑی تعریف کی ہے۔ شاید اپنے سے بھی بہتر بتایا ہے۔ مگر اہلِ تنقید اسے ذاتی تعلقات پر محمول کرتے ہیں۔ مرزا سعیدالدین احمد خاں طالب دہلوی جو خود نیر رخشاں کے پسر تھے۔ اور جنھوں نے اپنے باپ کا کلام " جلوہ صحیفۂ زریں " کے نام سے طبع کرایا ہے۔ اپنے باپ نواب ضیاءالدین خاں نیر رخشاں کو غالب کا شاگرد اور یارانِ طریقت میں سے ہونا بیان کرتے ہیں۔

---

[1] - اس خط کے لیے ملاحظہ ہو، 'دیوانِ ذکی' اُردو مطبوعہ مطبع رضوی دہلی صفحہ ۷ سنہ ۱۳۱۲ھ

[2] - خط کی محولہ عبارت یہ ہے :-

" مولانا نسیمی خفا کیوں ہوتے ہو۔ ہمیشہ سے اسلاف و اخلاف ہوتے چلے آئے ہیں اگر نیر خلیفۂ اول ہے تم خلیفۂ ثانی ہو اس کو عمر میں تم پر تقدمِ زمانی ہے۔ جانشین دونوں، مگر ایک اول ہے ایک ثانی ہے . . . . "

چند ابیات جو شعرائے سربرآوردہ کی نسبت ناظم ہروی کے مشہور ہیں اور ان میں سلسلۂ سخن گوئی کو جامی پر ختم کیا ہے[1] اس میں یہ شعر غالب نے اضافہ کیا تھا ؎

زجامی بہ عرفی و طالب رسید

زعرفی و طالب بہ غالب رسید

اور غالباً غالب کے انتقال کے بعد علائی نے اس پر یہ حاشیہ چڑھایا ؎

" علائی چو بر جاے غالب نشست ورق بر درید و قلم در شکست "

---

نواب علاءالدین خاں کے کمال اشتیاق و اصرار کے باوجود مرزا غالب کبھی لوہارو تشریف نہ لائے۔ مولانا غلام رسول مہر نے یہاں اُن کا آنا سہواً لکھا ہے ہاں یہ ضرور ہے کہ لوہارو کا قصد کرتے تھے مگر اپنی پیرانہ سالی کی وجہ سے سفر کو ملتوی کر دیتے تھے۔ علائی اور غالب کے منظوم اُردو خطوط لوہارو آنے نہ آنے کی بابت طبع ہو چکے ہیں مگر ان خطوط کے ساتھ فارسی قطعات بھی ہیں جن کی زیادہ اشاعت نہیں ہوئی۔ ذیل میں دونوں قطعے تمام و کمال نقل کیے جاتے ہیں :—

---

[1]

ناظم ہروی کا قطعہ

شنیدم کہ در دورگاہ کہن شدہ عنصری شاہ صاحب سخن

چو اورنگ از عنصری شد تہی بہ فردوسی آمد کلاہ مہی

چو فردوسی آورد سر در کفن بہ خاقانی آمد بساطِ سخن

چو خاقانی از دارِ فانی گزشت نظامی بہ ملکِ سخن شاہ گشت

نظامی چو جام اجل در کشید سر چتر دانش بہ سعدی رسید

چو اورنگ سعدی فرو شد ز کار سخن گشت بر فرق خسرو نثار

زخسرو چو نوبت بہ جامی رسید زجامی سخن را تمامی رسید

---

## از غالب بہ نام علائی

خوشی ہے یہ آنے کی برسات کی / پییں بادۂ ناب اور آم کھائیں
سر آغازِ موسم میں اندھے[1] ہیں ہم / کہ دلّی کو چھوڑیں لوہارو کو جائیں
سوا ناج کے جو ہے مطلوبِ جاں / نہ واں آم پائیں نہ انگور پائیں
ہوا حکم باورچیوں کو کہ ہاں / ابھی جاکے پوچھو کہ کل کیا پکائیں
وہ کھٹّے کہاں پائیں املی کے پھول / وہ کڑوے کریلے کہاں سے منگائیں
فقط گوشت، سو بھیڑ کا ریشے دار / کہو اس کو ہم کھاکے کیا حظ اٹھائیں

### قطعہ

خوانی بہ سوے خویش و نہ دانی کہ مُردہ ام / دانی کہ مُردہ را رہ و رسم خرام نیست
نے شیخ سدّو ام نہ الٰہ بخش، مرگِ من / از عالمِ جنابت و مرگِ حرام نیست[2]

## جواب از علائی

خوشی ہے ہمیں آنے کی آپ کی / کہ باہم پییں بادہ اور آم کھائیں
سر آغازِ موسم میں کیا خوب ہے / کہ دلّی سے حضرت لوہارو کو آئیں
عجب لطف ہے یاں کی برسات میں / کہ کیچڑ کہیں نام کو بھی نہ پائیں
سرولی کے وہ ڈاک پر سبز آم / وہ دلّی کے انگور ہر شام آئیں
کریں حکم باورچیوں کو کہ ہاں / ابھی جاکے ہر چیز جلدی پکائیں
وہ لیں باغ سے جاکے املی کے پھول / وہ جنگل سے کڑوے کریلے منگائیں
وہ بے ریشہ بکری کا لحم طری / کہ کیا کیا اُسے کھاکے ہم حظ اٹھائیں

---

[1] بعض صاحبوں نے اِس لفظ کو لوہارو کی مناسبت سے "آندھی" پڑھا ہے کیوں کہ وہاں ریگستان ہے اور خوب آندھیاں چلتی ہیں۔ بہرحال غالباً ایہام ضرور ہے۔

[2] عوام میں مشہور ہے کہ شیخ سدّو اور ناموں الٰہ بخش "حالتِ جنابت" میں بغیر غسل مر گئے یا اپنے موکلوں کے ہاتھ سے مارے گئے لہٰذا بھتنے بن گئے اور اب لوگوں کے سر پر آتے اور ہنگامہ مچاتے رہتے ہیں۔

کہیں اُن کو پے مہر و کاہل اگر　　　جو اس بات پر بھی لوہارو نہ آئیں

**قطعہ:**
خواہمت سوے خویش دگر چند مُردہٗ　　　دانم کہ ہیچوں تو تیٔ منع خرام نیست
پندارمش چو حُسن تجلیٔ لال بیگ　　　مرگش چو شیخ سدو ز راہِ حرام نیست[1]

بات یہ ہو کہ مرزا غالب نواب علائی سے بہت محبت کرتے تھے اور اسی طرح ڈرتے بھی تھے۔ علائی کے ایک خط کا جواب لوہارو نہ آنے کے سلسلے میں غالب نے یہ دیا تھا:۔

"واہ کیا کہنا ہو رام پور کے علاقے کو گاشنگ (دآر) اور مجھ کو بیل یا اس پیوند کے طعنے کو تازیانہ اور مجھ کو گھوڑا بنایا وہ علاقہ اور پیوند لوہارو کے سفر کا مانع و مزاحم کیوں ہو۔"

اور یہ بھی لکھا تھا کہ نومبر دسمبر میں قصد کروں گا۔ نومبر دسمبر میں حملہ چل گیا بہتر ورنہ ع

اے وائے زنجروئ دیدار دگر ہیچ

بہرحال غالب لوہارو نہ آسکے اور سوے عدم گئے مگر علائی کو آخر وقت میں یہ دُعا دے گئے اور لکھ گئے ع[2]

نہ کرد ہجر مدار ابہ من سرِ تو سلامت

---

مولانا احمد حسن موسوا[3] نے نواب علائی کی مدح میں کئی قصیدے لکھے ہیں۔ اور اُن کے علم و فضل خُلق و مروّت کی بہت تعریف کی ہو۔ چند شعر یہاں درج کیے جانے مناسب متصور ہیں ؎

ہُنر شناس و سخن ور دقیقہ سنج کلام　　　رموز دانِ معانی یم سخن دانی
بش چو در سخن آید کشند خط بہ زمیں　　　ہزار جوہرِ گل باہمہ زباں دانی
بہ عہدِ تُست لوہارو نمونۂ دہلی　　　بہ ہند بُرد تفوّق ز جملہ امصار

---

[1] شعر کا مطلب یہ معلوم ہوتا ہو کہ جس طرح مہتروں کا پیر لال بیگ ہر جگہ تجلی دکھا سکتا ہو آپ کی آمد بھی مرجانے کے باوجود ہر جگہ ہو سکتی ہو اس کے لیے شیخ سدو کی طرح مرگِ حرام ہونا لازم نہیں۔

[2] 'یادگار غالب' مصنفہ خواجہ الطاف حسین حالی پانی پتی

[3] 'دیوانِ موسوا'

زشعرِ تُست ہویدا کہ عرفی و طالب حضور تو نہ تواند بوند دعوے دار
رواست گویمت از شاہِ شاعرانِ زماں دریں خطاب نہ باشد تکلفے درکار"

صاحبِ گل زار شاہی اپنی تصنیف میں لکھتا ہے :۔

"نواب علاء الدین خاں بڑے لئیق، ہشیار، کارگزار، عالم فاضل، عربی فارسی انگریزی میں طاق بلند حوصلگی میں شہرۂ آفاق۔ اس رئیس کی توجہ سے علم و ہنر کی طرف لوگ راغب ہوئے"

کتاب حالاتِ فرماں روایانِ ہند مسمی بہ مرات الاشباہ[۱] میں علائی کو یوں دِکھایا گیا ہے :۔

"بلبلِ خوش لہجہ گل زارِ سخن وری طوطیٔ خوش بیاں شکر زارِ ہنر پروری رشک افزاے کلام ظہوری حسرت گزاے مضامینِ انوری وحید العصر و زماں نواب علاوٗالدین احمد خاں بہادر۔ ان کے کمالات کے لکھنے کی زبانِ قلم میں کہاں طاقت ہے کلام معجز نظام آپ کا ہمہ تن فصاحت و بلاغت ہے۔ نثر ایسی کہ نظم ثریا اس پر نثار۔ اور نظم ایسی کہ سلکِ جواہر شرم سار۔ علاوہ اس کمال کے علم عربی و انگریزی و تواریخ میں طاق ہیں۔ بہ ایں ہمہ اوصاف خُلق و مروّت میں شہرۂ آفاق"

نواب علائی کو اپنی شاعری پر زیادہ فخر نہ تھا۔ فرماتے ہیں ؎

شاعر نیم کہ مدح پئی جائزہ برم
طامع نیم کہ خواستہ اَم کیسہ پُر بہ زر

اس قدر فرصت کب ملتی تھی جو وہ اپنا وقت شعر و سخن میں گزارتے۔ ریاست کے کاموں میں زیادہ وقت صرف کرتے تھے بہ قول ؏

آں را کہ عقل بیش غمِ روزگار بیش

مگر اُن کے فضل و کمال میں کسی کو کلام نہیں تھا۔

افسوس ہے کہ ان کی دولتِ سخن اربابِ شوق کے ہاتھ نہ آئی۔ اور نثر بھی زیورِ طبع سے عاری رہی

---

[۱] مطبوعہ سنہ ۱۸۶۸ء مصنف محمد ارتضا خاں دہلوی۔ یہ کتاب ترجمہ ہے احترام الدولہ حکیم محمد احسن اللہ خان بہادر ثابت جنگ مدار المہام بہادر شاہ بادشاہِ دہلی کی فارسی کتاب کا۔

ایک فارسی قطعہ ملکہ وکٹوریا کے اعلان لقب قیصری کے موقع پر لکھا تھا، جو لندن میں طبع ہوا۔ اور جس کا ترجمہ مسٹر وِلسن شاہی ایکاڈیمی اوف آرٹ نے کیا تھا[1] اس کا نمونہ آیندہ صفحات پر فارسی کلام میں درج ہو۔ایک اُردو قطعے میں خود لکھتے ہیں :-

جادو لفظی نام ہو اندازِ بیاں کا
سب جانتے ہیں اس میں جو ہو مجھ کو مہارت

اور حق یہ ہو کہ فارسی شاعری سے ان کو خاص مناسبت اور اس زبان میں واقعی مہارت حاصل تھی۔ نواب ممدوح کے قصائد، غزلیں، رباعیاں اُن کی بیاض میں موجود ہیں۔ اور فارسی کی ڈائریاں قابلِ دید ہیں۔ ہر ڈائری میں نئی صبح دکھائی ہو۔

## نمونہ کلامِ فارسی

وقت است کہ در عرضِ مطالب بہ تبرّک　　　از بالِ ملک تازہ کنم سازِ قلم را
وقت است کہ از جوشِ مسرّت بہ خراشم　　　جان و جگر و ہم و غم و روئے الم را
وقت است کہ زیں شیوہ بہ احباب دہم یاد　　　آئینِ نواسنجیٔ سحبانِ عجم را
پیداست کہ خود پیشۂ من نیست دبیری　　　بخشم شرف اما بہ قلم خط و رقم را

کرنل اسکو نے شراب کے چند شیشے حضرت غالب کو تحفۃً ارسال کیے۔ اس کے ساتھ یہ منظوم رقعہ ان کی طرف سے علائی نے لکھا تھا ؎

دریوزۂ کلام دبیرِ فلک کند　　　از فیض جنبش لب جاں بخش تو مدام
آبی کہ خضر در ہوسش جانِ ہمی دہد　　　اسکندرش بہ جُست ولے ماند تشنہ کام
آبی چناں کہ گر فتدش قطرۂ بہ خاک　　　صد گل دمد بہ روئے زمیں آفتاب نام
آتش مزاج، آب فرح بخش، خوش گوار　　　سرمایۂ نشاط مئے ناب اولڈ ٹام
. . . . . . . . . . . . . .　　　. . . . . . . . . . . . . .

---

[1] رسالہ انگریزی و فارسی "النخل" لندن۔ طبع سنہ ۱۸۷۸ء

مرزا نے اس تحفے کے شکریے میں جو قطعہ لکھا اس کا پہلا شعر یہ ہے ؎

از دوست بہر بندہ بی شیشہ ہای — از بندہ سوی دوست بہر شیشہ یک سلام

اور اُن کی فارسی کلیات میں چھپ گیا ہے۔

اعلان لقب "قیصرِ ہند" کے موقع پر ڈاکٹر لٹز کی تحریک سے حضرت علائی نے ایک قطعہ لکھا تھا جو انگریزی ترجمے کے ساتھ لندن کے رسالے "النحلہ" میں شائع کیا گیا۔ اس کے بعض اشعار یہ ہیں ؎

فرخندہ ساعتی کہ رسانند صبح و شام — از زہرہ آفرین و تحیت بہ مشتری
بر مہر و ماہ گنج نشانانہ بر دہند — انفاسِ عطربیز بصد مہر گستری

---

دانی کہ سحرکاری سحر نگار کلک — کامروز یافت منصبِ اندیشہ پروری
اندوخت از کجا سرو برگ رقم چناں — در حرف دل نوازی و در لفظ دل بری
آوازۂ مبارکی و تہنیت دمید — صد جانِ تازہ در تن عالم بہ برخوری

---

از حق شناسی تہنیت غیب و بر شمر — فرخندگیٔ روز نخستینِ جنوری
روزے خجستہ کہ بہ ہندوستان آمی — خوانند از شرف لقبش روزِ قیصری
بگزر ز ذکر سکندری و ذکر جولئیس — بگزار یادِ جامِ جم و چترِ سنجری

---

زیں پس من و علائی و ہم لٹز در جہاں — باشیم جملہ قیصری و قوم قیصری
برگوی ہند را کہ بہ بالد بہ خویشتن — از نسبتے کہ گفتہ شود مُلکِ قیصری!

## عنوانِ خط

آمد بکفم نامۂ مشکیں رقم دوست
کز حرف و سوادش دل و جاں عطر شمام است

بہ کشادم و برخواندم و بوسیدم و دیدم
کز دوست بہ سوئی منِ بدل خستہ سلام است
ہر سطرے ازاں تابِ دو زلف سمن بوئی
ہر حرفے ازاں سطر خطِ غالیہ فام است

---

## رباعی

از جود تو خلقت حیاتم شاہا
از لطف تو ایں ذات و صفاتم شاہا
چوں مشکلِ من بجز تو کشاید نہ کسے
زیں رنج کہ ہست دہ نجاتم شاہا

## دیگر

رنجے کہ علاجش نبود آں منست
دردے کہ دوا نخواست مہمانِ منست
یارب المی کہ چارہ بہ پزیر بود
آں امرِ قضا مگر جز جانِ منست

## دیگر

ای چرخ چرا ستیزہ با ما داری
دانم کہ غلط نہٗ نہ بے جا داری
خواہی کہ دہے نقش و جودم برباد
آری کہ مرا بہ دہر یکتا داری !

---

حکام انگریز کی مدح میں چند عمدہ قصیدے لکھے ہیں ۔ دو تین پُر درد قطعے ایک محبوب بیوی کے انتقال پر آنسو کی طرح قلم سے ٹپک پڑے ہیں، بعض لوگوں سے ناراض ہوکر ہجو کہی ہی ۔ ایک مختصر مثنوی "نیچر" کے عنوان سے شاملِ بیاض ہی، جس میں فرنگ زدہ ملحدانہ خیال کے لوگوں کا خاکہ اُڑایا ہی ۔ غزلیں کم ہیں اور معلوم ہوتا ہی کہ اس صنف کی طرف چنداں توجہ نہ تھی ۔ لیکن اس میں کچھ کلام نہیں کہ فارسی شعر پر پوری قدرت رکھتے تھے بلکہ مجموعی طور پر ان کا فارسی کلام اُردو پر فوقیت رکھتا ہی ۔ اُردو میں بھی غزلیں کم ہیں ۔ لیکن نظم کے بعض نمونے پیش کرنے سے پہلے ہم ان کے چند

مضامین میں سے جو بیاض میں محفوظ ہیں، ایک مضمون اقتباسًا نقل کرتے ہیں۔ جس سے اسی برس پہلے کی اردو عبارت اور خود نواب علاءالدین خاں کی طرزِ تحریر اور خیالات کا کچھ اندازہ ہوتا ہے :-

## نقل اوس خط نثر کی جو نواب علاءالدین احمد خاں صاحب بہادر نے حسبِ ارشاد کمشنر صاحب بہادر دہلی لکھی اور بہ تاریخ ۵ مئی ۱۸۶۶ء بمقام دہلی سوسائٹی میں پڑھی اور نہایت مطبوعِ حکام ہوئی

" بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ نستعینہٗ علیٰ ما یکون و نحمدہٗ علیٰ ما کان ......

رسم ہو کہ حمد و ثنائے باری کے بعد نامہ نگار اپنے عنوانِ صحائف کو سجّل بہ مدحت حاکمِ عہد کرتے ہیں پس لازم ہوا کہ گزارشِ مدعا سے قبل اور حمد و نعت کے بعد اپنے بادشاہِ وقت کی ستایش و ثنا کروں۔ ہاں کہ نقشِ مطلب دل پزیر ہو گر نظر بہ تنگیٔ میدانِ گفتار، ادب ناطقہ کا عناں گیر ہو ؎

دل زکجا دیں پر و بال از کجا
من کہ و تعظیم جلال از کجا

ہاں تبرکًا صرف ادائے رسم التعظیم، نام مبارک اپنے شہنشاہِ خورشید کلاہ، مہر چہر، مریم جناب، بلقیس نقاب، عیسیٰ دم کلیم کلام کا لیتا ہوں ؎

ہزار بار بشویم دہاں ز مشک و گلاب
ہنوز نام تو گفتن کمال بے ادبی ہست

ملکہ معظمہ آسمان اورنگ، آیۂ رحمتِ کبریا کوئن وکٹوریا ؎

سرورِ شاہاں بہ توانا تری 	نام ور دہر بہ دانا تری

خلّد اللہ ظلالہٗ علیٰ مفارق الانام الیٰ یوم القیام، کہ جس کا دامانِ عاطفت آج پنزوسائے بانِ ساکنانِ ہندستان ہو۔ مجھ کو اور تمام اہلِ ہند کو اپنا وجود اس عہد میں موجبِ شرف و افتخار اور مستوجب شکر ایزد منان ہو۔

بدیں عبارت کہ یہ دولتِ جاوید طراز درۃ التاج اعصار و دہور اور انواع راحت کا اس میں وفور ہو اگر ہم اپنے زمانے کو ماحیٔ آثار اسلاف و باعثِ نازش اخلاف کہیں تو بجا ہو۔ یہ کون کہتا ہو کہ مُلکِ ہندستان کبھی آباداں نہ تھا۔ لیکن بہ اعتبارِ آبادی و آراستگی و امن و کثرت تجارت کے جو آج اس اقلیم کو رونق حاصل ہو۔ فی الاصل نام اس کا ہندستان جنّت نشان تھا جب سے

اس ملک کی وسعت و فسحت اعتبار میں ہو، اختلاف السنہ و مذاہب و لغات شمار میں ہو۔ مگر زمانۂ باقی میں اس اقلیم کے لوگوں کی زبانِ شاستر معتبر تھی اور دفاتر حساب و نجوم و ہیات و اخلاق، و انشا و طب اس میں منضبط اور مروّج اکثر تھے۔ زبان سنسکرت ایک وسیع و فصیح زبان ہو بے مشقت اس کا حاصل ہونا دشوار اور بے تعلیم اس میں تکلّم و تلفّظ دور از کار ہو۔ افسوس قصور ہم و کمی اشواق و بے التفاتیٔ خواطر سے اکتساب و اشتغال میں وہن واقع ہوا اور شدہ شدہ یہ زبان حاصلۂ مکتبی رہ گئی . . . . . .

افسوس اس مملکت میں کچھ بوجہ انقلابات پے بہ پے اور کچھ بوجہ عیش دوستی و کامرانی کے سلاطینِ سلامی و نایانِ ہند میں ایسا جہل شائع ہوا کہ علم و عقل کا نقصان ہوتا گیا حتیٰ کہ اپنی خاص زبان سے سواے معدودے خواص کے اور پھر وہ بھی جو شائق و مائل الی التہذیب بالطبع ہوئے، جمیع فرق و امم ہند اُن سے بیگانہ ہوگئے کہ سب نے زبان اصلی ملکی مادری اپنی چھوڑ دی مختلف لغات موضوعی اختراعی پر تکلّم و تلفّظ اختیار کیا اور یہ اختلاف ایسا اثربخش ہوا کہ ایک گروہ دوسرے کی زبان سمجھنے پر قادر نہ رہا تا بہ اخذ مطلب و گفتار چہ رسد۔ چناں چہ زبانِ بنگالہ، زبانِ اوسط ہند سے اور زبانِ مارواڑ زبانِ پنجاب سے اور زبانِ سندھ زبانِ کرناٹک سے ایسی متغائر ہیں کہ یہ اقوام باہم گفتگو میں عاجز و متحیّر ہیں۔ باآں کہ یہ تمام اضلاع ایک ہی قلم رَو میں داخل ہیں مگر ایسے اختلافات رسوم و مذاہب و لغات جیسے اس قلم رَو میں بہ کثرت ہیں اور اقالیم میں حاصل ہیں۔ یہاں سے مجھ کو گزارش کرنا لازم ہوا کہ بعد ترک سنسکرت اہلِ ہند کے زبان بھاکا اس کے نام نے شہرت فی الامصار پائی کیوں کہ سنسکرت معنی لغوی آراستہ و مزیّن کے ہیں اور اصطلاحی زبان آسمانی و لسان اللہ سبحانہ اور بھاکا بولی کو کہتے ہیں . . . . . . . . . . . .

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

پھر اسلامی سلاطین کی حکومت میں ہندی رعایا اور بیرونی حکّام کے میل جول سے "اُردو" زبان کے بننے اور عہدِ عالم گیر بادشاہ انار اللہ برہانہٗ میں "ترقی پذیر ہوکر قریات و بلادِ ہند میں شائع" ہونے کا ذکر کیا ہو۔ اسی ضمن میں موسوی خاں معز فطرت، اور ولی اور جعفر زٹلی سے لے کر اپنے زمانے تک مشہور شعراے اُردو کے نام گنائے ہیں۔ اور یہ نظم شاملِ مقالہ کی ہو ؎

## نظم

ہاں دلِ نغمہ سنج زمزمہ ساز                    کیوں نہ کھولے درِ خزینۂ راز

بارے اُردو کا کچھ بیاں ہو جاے — خامہ طوطیٔ خوش بیاں ہو جاے

ہے وہ وہ درجِ بیاں ، اُردو — زیور شاہدِ زباں اُردو

ہے زباں ایک اور چار مزے — اس کی ہر بات میں ہزار مزے

یوں تو ہر قوم کی زباں ہے خوب — اس کا اس رنگ میں بیاں ہے خوب

پر یہ ترکیبِ دل پسند کہاں — لفظ و معنی [illegible] کہاں

دل ربا اس کے بذلہ ہاے عجیب — جاں فزا اس کے نکتہ ہاے غریب

معنی و لفظ اس کے جاں پرور — حسنِ ترکیب خود جہاں پرور

میں کہوں کیا کہ یہ زباں کیا ہے — لطف کیا وسعتِ بیاں کیا ہے

آسمانی زباں سے ملتی ہے — دبنے[1] میں آسماں سے ملتی ہے

لیک مانے نہ دیدہ ور اس کو — آسمانی کہیں اگر اس کو

ملکوتی کی یہ زباں کب ہے — اس کا یہ [illegible] بیاں کب ہے

خاصہ یہ اُردوے جہاں آباد — متمتع کی ہو جس سے جہاں آباد

آسماں پر اگر فرشتہ جائے — یہ زباں کے مزے کہاں سے لائے

لاکھ عالی ہو ہم سے شانِ فلک — ایسی سُتھری کہاں زبانِ ملک

ہم بنے خاص اس زباں کے لیے — نہ بنے یہ زباں جہاں کے لیے

یا خدا تا رہے زمین و زماں — تا رہے ہند کا زمیں پہ نشاں

اہلِ دہلی کی یہ زبان رہے — حُسنِ تقریر اور زبان رہے

لطفِ حکّام عہد سے یہ زباں — رونقِ تازہ پاے اے منّان !

---

مضمون میں اہلِ دہلی کی اُردو دانی میں فضیلت اور خصوصاً مرزا غالبؔ کی نئی طرزِ نگارش کی بھی

---

[1] مطلب یہ معلوم ہوتا ہے کہ اپنی گری حالت میں یا کم سے کم بھی آسمان کے برابر بلند ہے ۔

بڑی تحسین کی ہو اور آخر میں حکام انگریزی کی دعا پر اسے ختم کیا ہو۔

## نمونہ کلام اردو

بڑی تقطیع کی وصلی پر لفظ اللہ کے طغرے کے ساتھ حضرت علائی نے ایک قطعہ لکھ کر اپنے والد ماجد نواب امین الدین خاں بہادر کی علالت میں پیش کیا تھا:-

میں درد جگر کی دوا بھیجتا ہوں
(نہ دریافت کیجے؟) کہ کیا بھیجتا ہوں
میں اک نسخۂ کیمیا بھیجتا ہوں
خداوند کو میں "خدا" بھیجتا ہوں

## دیگر۔ قطعہ

اللہ رے بے ثباتیٔ عمرِ فنا پسند — بجھتا ہو یہ چراغ پلک کی ہوا کے ساتھ
شکوہ ہو کیوں، قبول میں گر ہو مضائقہ — آخر کسی کا نام تو لوں میں دعا کے ساتھ
درماں پذیر درد اگر ہو تو خاک ہو — دیں جان کیوں نہ درد کے بدلے دوا کے ساتھ

---

## رباعی

دولت اسے دے کہ ہووے طامع و لئیم — ملک اس کو عطا کر کہ ہو خواہانِ نعیم
سُن لے کہ ہو کہ آرزو نہایت آساں — دے مجھ کو تو بس رضا خداوندِ کریم

## غزل (نوشتہ سنہ ۱۸۸۱ء)

مشت خاکستر ہو وہ بلبل کہ گلشن میں نہیں — داغ ہو وہ دل کہ خوں کے ساتھ دامن میں نہیں
ہو فراغ اہلِ زنداں اپنی ضعف و لاغری — ورنہ کوئی منع دیواروں کے روزن میں نہیں

---

(سلہ قوسین کے الفاظ قیاساً لکھے گئے ہیں۔ طغرے میں صاف پڑھے نہیں جاتے۔)

جوشِ وحشت سے اُبھر آئے ہیں کچھ تارِ نفس تم جو سمجھے ہو گریباں، میری گردن میں نہیں

ہو علائیؔ یہ غزل کچھ فیضِ غالبؔ ورنہ میں
بے تکلف ہوں وہ مشتِ خس کہ گلخن میں نہیں

## قطعہ

کل عالمِ اسرارِ عبرت کی نظر سے گل گشت کا موقع مجھے اک یار بن آیا
دیکھا کہ عجب وادیٔ پُرخار ہی دُنیا رہرو جو پھرا واں سے سو وہ خستہ تن آیا
جو صبح کو گل گونہ قبا راہ سے گزرا وہ شام کو پژمردہ بہ زیرِ کفن آیا
موسم کی طرب خیزی سے آشفتہ سرانہ بُلبل نے کہا گل سے کہ وقتِ چمن آیا
سُن کر یہ کہا گُل نے کہ او بے خبرِ راز کیا تیری طبیعت میں (یہ) دیوانہ پن آیا
اس عہد میں کب تک (کی) ہو (یہ) زمزمہ سنجی نزدیک ہے لے عہدِ خزاں دل شکن آیا

---

اُردو میں زیادہ تر قطعات، مثنویاں یا منظوم رقعے شاملِ بیاض ہیں اور مجموعی طور پر نہ صرف مقدار میں زیادہ بلکہ قوت و قدرتِ بیان کے اعتبار سے بھی بہتر کلام فارسی کا پایا جاتا ہے۔ افسوس ہے زیادہ عمر نہ پائی ورنہ امید تھی کہ علم و ادب کی اور خدمت کرتے۔ آخرکار وہ بلندخیال امیر جو دعوا کرتا تھا کہ ؎

منم کہ شہرتِ فضلم رسیدہ تا آفاق
منم کہ صیتِ کمالم رسیدہ بر اخراب

۳۱، اکتوبر سنہ ۱۸۸۴ء روزِ جمعہ کو اسی زمین میں جہاں پیدا ہوا تھا، پیوندِ خاک ہوا۔ قبر قطب صاحب (مہرولی) میں ہے۔ منشی امیر احمد صاحب مینائی نے تاریخِ رحلت کہی :

"مزار سایۂ یزداں علاء الدین احمد خاں"

(معلوم ہوتا ہے اس میں منشی صاحب مرحوم نے "علاءُ الدین" کی مشدّد د کو دو دفعہ شمار کرنا جائز

رکھا جس سے سنِ وفات ہجری ۱۳۰۲ برآمد ہوتا ہی)۔

مضمون کے آخر میں ہم خاندانِ لوہارو کی ایک تصویر شامل کرتے ہیں جو سنہ ۱۸۸۱ء میں لی گئی تھی ۔ اس میں نواب علاءالدین احمد خاں وسط میں نشستہ ہیں ، بائیں جانب اُن کے بھائی نواب علی حسین خاں لبادہ اوڑھے بیٹھے ہیں اور دائیں ہاتھ پر عم زاد بھائی سعیدالدین احمد خاں طالب (خلف نواب ضیاءالدین احمد خاں نیّر) اور اُن کے بعد نواب امیرالدین احمد خاں ولی عہدِ ریاست ہیں ۔ جیسا کہ تصویر سے ظاہر ہوتا ہی ۔حضرت علائی ، شکل صورت میں امرائے مغل کا نمونہ تھے ۔ کشیدہ قامت ، مضبوط بدن ، سینہ کشادہ اور چوڑی ہڈی رنگ گندمی ، ستواں ناک۔ اور آنکھیں روشن تھیں ۔ سرکاری ، درباری لباس وہی تھا جیسا اس تصویر میں ہی ۔یعنی چوگوشیہ زرکار ٹوپی ، اُس پر زری کا طرّہ ۔ مخمل کی قبا اور اُس پر کارچوبی حاشیے کا نیمہ آستین ۔ چوڑی موری کا سیدھا پاجامہ اور پاؤں میں سیاہ فُل بوٹ ۔ زرّیں پیٹی میں مرصّع دستے کی تلوار یا کرچ اور نیم آستین کی جیب میں اکثر طلائی گھڑی لگاتے تھے ۔ روزمرّہ کے لباس میں انگرکھا ، سوزن کاری کی ٹوپی یا سادہ مخمل کی چوگوشیہ اوڑھے رہتے تھے ۔

لباس و معاشرت میں نہایت صفائی پسند اور نفیس مزاج امیر تھے ۔ کھانا اعلا درجے کا ہوتا تھا اور گرمیوں میں اس قدر برف پیتے تھے کہ اپنے بھائی کو ایک خط (مورخہ ۲۴ر جون سنہ ۸۴ء) میں لکھا ہی کہ " ان دنوں برف کو پگھلا کر میں پیتا ہوں ، اس قدر سرد پانی ہوتا ہی کہ گلاس ٹوٹ جاتے ہیں ۔ اس پر بھی مجھ کو تسکین نہیں ہوتی " حکمت بھی بیان کی ہی کہ اس سے امراضِ معدہ کو نفع ہوتا ہی ۔

ہمیشہ بہت صبح بیدار ہوتے اور ضروریات سے فارغ ہوکر کاروبارِ ریاست کو پوری ذمّہ داری کے ساتھ انجام دیتے ۔ اگرچہ ان کے مزاج میں غصّہ بہت تھا اور مشہور ہی کہ بعض اوقات فرطِ غضب میں اپنی قبا پھاڑ ڈالتے تھے ۔ لیکن عدل و انصاف اور حق رسی کا جذبہ سب پر غالب تھا اور اس باب میں سعیِ بلیغ فرماتے تھے کہ ان کی رعایا میں کسی کی حق تلفی نہ ہونے پائے ۔ ایک مقفّل صندوق

بستی کے بازار میں رکھا رہتا تھا کہ جو کوئی فریادی ہو اپنی عرضی اس میں ڈال دے ۔ صندوق کی کنجی خود نواب صاحب کے پاس رہتی تھی ۔ ہر صبح چپراسی صندوق لاکر کچہری میں پیش کرتا اور خود بدولت اسے کھول کر سب عرضیاں پڑھتے اور اپنی قلم سے حکم تحریر فرماتے تھے ۔ ان کی انصاف پسندی کا یہ واقعہ ایک مثل میں محفوظ ہے کہ کسی جلسے کے لیے اہل کاروں نے مٹھائی منگائی اور بہت روز تک قیمت ادا نہیں کی ۔ مٹھائی خود نواب صاحب کے ایما سے منگائی گئی تھی ۔ لہٰذا حلوائی نے عرضی میں مطالبہ پیش کیا تو اس پر حکم لکھا کہ چوں کہ اس مقدمے میں خود میں فریق ہوگیا ہوں اس لیے فیصلہ مرزا محمد علی بیگ ناظم ریاست کے سپرد کیا جاتا ہے . . . . . . . . . . . . . . . .



# ترقّی پسند ادب پر ایک نظر

(بہ قلم جناب عزیز احمد صاحب اُستاد ادبیاتِ انگریزی جامعہ عثمانیہ حیدرآباد)

(۱)

## حقیقت نگاری

اُردو ادب کی وہ جدید تحریک جو ترقّی پسندی کے نام سے موسوم ہے، دراصل دو عناصر ترکیبی سے بنی ہے۔ دو دھارے ہیں، جو اس میں مل کر بہتے ہیں۔ لیکن اُن کا تجزیہ آسانی سے ممکن ہے۔ کیوں کہ ابھی تک وہ آپس میں بالکل مل جُل کر، بالکل خلط ملط ہوکر ایک نہیں بننے پائے۔ اِن دو دھاروں میں سے ایک حقیقت نگاری ہے، اور دوسری انقلابی تحریک۔ یہاں یہ کہا جائے گا کہ اِن میں سے پہلا دھارا اسلوب ہے اور دوسرا موضوع یا نفسِ مضمون۔ لیکن یہ توضیح غلط ہے۔ حقیقت نگاری اور ادب کی انقلابی تحریک دونوں اپنی اپنی جگہ الگ اسلوب اور الگ موضوع رکھتی ہیں۔ اُردو ادب کی ارتقائی اور انقلابی ضرورتیں کچھ اِس طرح اِس زمانے میں ہم آہنگ ہوگئی ہیں کہ ترقّی پسند ادب میں ان دونوں کا جمع ہونا ناگزیر تھا۔

پہلے ہمیں حقیقت نگاری کا مطالعہ کرنا ہے۔ آپ میں سے بعض حضرات یہ سوال کریں گے کہ صاحب یہ حقیقت نگاری کیا بلا ہے؟ کیا آج تک کوئی بھی تحریر دُنیا میں ایسی لکھی گئی ہے جس میں حقیقت نہ ہو۔ اگر اس میں کوئی حقیقت نہ ہو تو وہ تحریر بے معنی ہوگی اگر وہ بے معنی ہوگی تب بھی وہ اپنے لکھنے والے کی دماغی حالت کی کسی نہ کسی کیفیت کو ظاہر کرے گی، کیوں کہ وہ ایک طرح کا رمز ہوگی جو اپنے مصنف کی دماغی حالت کا کچھ نہ کچھ پتا اسی طرح دے گی، جیسے کسی بڑے شاعر کا کوئی شعر۔

اور یہ چیز جسے آپ حقیقت نگاری کہتے ہیں کیا اس سے پہلے دنیا بھر کے ادب میں نہیں موجود تھی ؟ کیا دُنیا بھر کا ادب "ادب برائے زندگی" نہیں رہا ہے ؟ اچھا مثال کے طور پر میں بلا ارادہ کلیاتِ ولیؔ کو کھولتا ہوں ۔ دیکھیے یہ شعر نکلا ؎

گلی میں اُس ستم گر کی نہ جا اے دل ، نہ جا اے دل

کہ جاں بازی میں آفت ہے، قیامت ہے، خرابی ہے

اس شعر کے مضمون کو فارسی اور اُردو شاعری کی صدیاں پامال کر چکی ہیں ۔ غالباً یہ شعر ولیؔ نے ذاتی تجربے کی بنا پر بھی نہیں لکھا ہے ۔ ممکن ہے کہ اُس کا معشوق جس گلی میں رہتا ہو ، وہاں جانے میں سر پھٹّول کا بھی اندیشہ نہ ہو ، جاں بازی تو ایک طرف رہی ۔ پھر بھی کیا آپ اِنکار کر سکتے ہیں کہ یہ شعر اس زندگی کی طرف ، اس تمدن کی طرف اِشارہ کر رہا ہے، اس تمدن کی پیداوار ہے جس میں ولیؔ پیدا ہوا، زندہ رہا اور مرا ۔ یہ خاص حقیقت نہ سہی ، عام حقیقت تو ہے ۔ پھر آخر حقیقت نگاری کون سی نئی چیز ہوئی؟

اِس کا جواب یہ ہے کہ بے شک کوئی تحریر جس کے معنی بھی ہوں ، زندگی اور حقیقت سے خالی نہیں ہو سکتی ۔ لیکن بہت سی تحریروں میں ، بہت سی تصنیفوں میں ، یہاں تک کہ کسی مُلک کی صدیوں کی شاعری یا ادب میں زندگی اور حقیقت کا اظہار ——— خصوصیت سے طبیعی زندگی کا اظہار ——— تشنہ اور نامکمل رہ سکتا ہے ۔ چناں چہ غدر سے پہلے تک کی اُردو شاعری میں حقیقت تو یقیناً ہر جگہ ، ہر شعر ، اور شاید ہر لفظ میں موجود ہے، لیکن حقیقت کے بہت سے پہلو ، بہت سے پرتو ایسے ہیں جو موجود نہیں ۔

(۱) قدیم اُردو شاعری عام حقیقتوں کو بیان کرتی ہے ، اور خاص حقیقتوں کی طرف زیادہ توجہ نہیں کرتی ۔

(۲) وہ "روایاتِ ماضی" کی بہت زیادہ پابند ہے ۔ ظاہر ہے کہ زندگی اور ادب دونوں کی بُنیاد ماضی پر ہے ، لیکن حال اور مستقبل زندگی کے اہم تر حقائق ہیں ۔

(۳) حال اور مستقبل سے بے توجہی کی وجہ سے اِس شاعری میں مجموعی طور پر سکونیت ہے ، جمود سا ہے ۔ یہ شاعری ساکن ہے، حرکی نہیں ۔ اس میں جوش یا حرکتِ حیات کم ہے ۔

(۴) یہ شاعری طبیعی (Physical) زندگی کو زیادہ اہمیت نہیں دیتی ۔ یہ جب حقیقت

سے قریب تر ہونا چاہتی ہو تو بجائے طبیعی زندگی کے روحانی یا ادائی زندگی سے قریب تر آتی ہو۔ اس لیے اس میں رمزیت زیادہ ہو، اور اشیا، ماحول اور اجسام کا بیان کم ہو۔ ممکن ہو اس بات کو نقص نہ مانا جائے۔ صدیوں تک یہ بڑی خوبی سمجھی جاتی رہی۔

موجودہ حقیقت نگاری جو ہندستان میں یورپ سے آئی ہو، قدیم شاعری اور ادب کے ان چاروں رجحانات کو اُلٹ دینا چاہتی ہو۔ لیکن اس کی وجہ جواز دراصل یہ ہو کہ حقیقت کا جو اظہار قدیم ادب اور شاعری میں نہ ہوسکا، وہ بھی ہوجائے۔ خاص حقیقتیں بھی بیان کی جائیں۔ ادب حال کا خاکہ کھینچے، اور مستقبل کی تدبیریں سوچے۔ طبیعی زندگی سے، اشیا اور اجسام سے دل چسپی لے۔ اس طرح اگر دیکھا جائے تو حقیقت نگاری کی جدید تحریک، قدیم ادب کی دراصل مخالف نہیں، گو وہ بظاہر مخالف معلوم ہوتی ہو۔ وہ پہلے کی کمی کو پورا کرنا چاہتی ہو، زندگی کے جو جو پہلو تشنہ ہو گئے ہیں، جدید حقیقت نگاری اب ان کو تفصیل سے پیش کرنا چاہتی ہو۔ جہاں تک ادبی روایت شکنی کا تعلق ہو وہ بے شک پُرانے ادب سے بغاوت پر مجبور ہو۔ مگر ذرا اور زیادہ آگے بڑھ کے دیکھیے تو دونوں کا مدعا ایک ہو۔ راستے الگ الگ ہیں۔

حال ہی میں بعض مغربی تعلیم پائے ہوئے نوجوان مصنفوں نے "ادب برائے ادب" اور "ادب برائے زندگی" کی بحث اُٹھائی ہو۔ یہ مسئلہ جدید حقیقت نگاری کی روایت شکنی سے ذرا مختلف ہو۔ بعض نوجوان اُردو مصنفین پُرانے اُردو ادب کو "ادب برائے ادب" قرار دیتے ہیں۔ یہ ان کی غلطی ہو۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ بعض اُردو شعرا نے "زبان" کو بہت اہمیت دی ہو۔ لیکن بجز تیسرے درجے کے شعرا کے محض زبان کی خوبیاں کبھی کسی اچھے شاعر کے لیے مقصود بالذات نہیں بننے پائیں۔ "زبان" یا اظہار (نُدرتِ بیان، جدّتِ بیان، مضمون بندی) سب کا مدّعا دراصل یہی ہو کہ وہ نفسِ مضمون، مطلب کے ساتھ اِس طرح گھل مل جائے، اِس طرح ایک ہوجائے کہ پھر بیان اور مطلب میں کوئی فرق باقی نہ رہے۔ محض زبان کا چٹخارہ بھی کسی کسی زمانے میں — انتہائی عیش پرستی یا زوال کے زمانے میں — ضرور مقبول رہا ہو۔ لیکن اِس میں اُردو کی قید نہیں، ہر مُلک میں

بھی ہوتا آیا ہے۔

اگر کوئی ناسخ یا جرأت یا امیر سے یہ کہتا کہ صاحب آپ ادب برائے زندگی نہیں ادب برائے ادب لکھ رہے ہیں تو وہ بے حد پریشان ہوتے۔ ان کی سمجھ میں نہ آتا، اور نہ آج کسی کی سمجھ میں آسکتا ہے کہ زندگی اور ادب الگ کیسے ہوسکتے ہیں۔ ادب کے اجزاے ترکیبی کیا ہیں۔ زبان، کیا زبان میں زندگی نہیں؟ الفاظ میں معنی نہیں؟ اور معنی ہیں تو زندگی بھی ہے۔ بیان، کیا شاعر نے زندگی کی حرکت کے بغیر بیان پر قدرت حاصل کی؟ یہ ناممکن ہے۔ خیال، یہ تو سراسر زندگی کی حرکت سے پیدا ہوتا ہے۔ اُردو زبان میں کوئی ایسا شعر نہیں جو حیاتی یا حیوانی حرکت کے بغیر لکھا گیا ہو۔ اِس لیے ہر شعر میں، ہر جملے میں زندگی ہے۔ اب رہ گیا یہ اعتراض کہ صاحب زندگی ہوگی مگر اس زندگی کا مقصد انسانی زندگی کے حرکات و سکنات بیان کرنا نہیں، انسان کی زندگی کے اِفادی پہلو پر نظر ڈالنا نہیں، بلکہ محض الفاظ کے اُلٹ پھیر سے ایک طرح کی ادبی شعبدہ بازی کا تماشا دِکھانا ہے۔ یہ اعتراض دوسرے درجے کی شاعری پر غالباً صحیح اُترے، لیکن اُردو کے اعلاترین شعرا نُصرتی، ولی، میر، درد، آتش، غالب پر تو یہ اعتراض عائد نہیں ہوسکتا۔

لیکن اصل میں "ادب برائے زندگی" اور "ادب برائے ادب" کی بحث قدیم اور جدید ادب کی بحث نہیں ہے۔ یہ دونوں نظریے یورپ کی جدید ادبی تحریکات سے مستعار لیے گئے ہیں۔

"ادب برائے ادب" کی تحریک فرانس میں شروع ہوئی۔ وسلر (Whistler) نے انگریزی ادب کو اس سے روشناس کرایا۔ آسکر وائلڈ نے اِس کی سرپرستی کی۔ انیسویں صدی کے آخری دس سال میں انگریزی ادب ایک لحاظ سے رجعت پسندی کی طرف مائل تھا۔ یہ تحریک بہت مقبول ہوئی اس زمانے میں ایک بڑا فیشن ایبل ادبی رسالہ (Yellow Book) نکلتا تھا۔ اس میں اِس تحریک کو بہت اُچھالا گیا۔ اپنی تنقیدی بنیاد کے استحکام کے لیے اِن لوگوں نے والٹر پیٹر کے نظریوں کو اُلٹے سیدھے معنی پہنائے۔ اِن تمام مباحث میں جانے کی ضرورت نہیں۔ انیسویں صدی کے آخری دس سال میں انگلستان کا ادب اپنے بعض بڑے بڑے ادیبوں اور شاعروں کے اثر سے محروم ہوچکا تھا جو وکٹوریائی

عہد کے ادبی سرتاج تھے، اور بیسویں صدی کے بڑے بڑے ادیب ابھی تک اپنی پوری عظمت حاصل نہیں کرنے پائے تھے۔ اس درمیانی وقفے میں یہ تحریک مقبول بھی ہوئی اور ختم بھی ہوگئی۔ آسکر وائلڈ نے دوسرا لارڈ بائرن بننا چاہا تھا۔ وہ سمجھتا تھا کہ اعلا سوسائٹی کو برافروختہ کردینا اس کے لیے کافی ہو۔ بائرن جمہوریت پسند تھا۔ آسکر وائلڈ اس لیے اشتراکی نہ بن سکتا تھا کہ ولیم موریس اس کھیل میں اس سے کہیں زیادہ مشاق تھا۔ سیاسی نہ سہی ادبی شعبدہ بازی سہی۔ اعلا اخلاقی اور حیاتی اقدار کا اُس نے مذاق اڑایا اور زندگی کو آرٹ کا مقلد بنانا چاہا۔ یہ تحریریں ضرور بہت دنوں تک فیشن ایبل رہیں۔ خصوصاً ہندستان کے کالجوں میں جہاں یورپ کے کلاسیکی ادب سے زیادہ فیشن ایبل تحریکیں مقبول ہوتی ہیں۔ اور اس کی وجہ ہمارا احساسِ کم تری ہو۔

آسکر وائلڈ کا نوجوان ادیبوں پر جو اُردو کے بےشمار رسالوں میں مضامین لکھتے تھے، اچھا خاصا اثر تھا۔ اسی زمانے میں نیاز فتح پوری نے یونانی علم الاصنام اور انسائیکلو پیڈیا بریٹے نیکا کو دریافت کیا۔ خدا کے وجود اور زندگی کے تمام اخلاقی اقدار سے اِنکار کرنے کے بعد انھوں نے رسالۂ نگار کو معلوم نہیں بالارادہ یا بلا ارادہ —— ادب برائے ادب یا ادب برائے "حُسن" کی آماج گاہ بنایا۔ اگر جدید اُردو ادب میں واقعتاً ادب برائے ادب کسی کا مسلک رہا ہو تو نیاز فتح پوری کا اور اِس کا نتیجہ دیکھنے کے لیے ملاحظہ ہو "شاعر کا انجام" کا تمہید:-

> "تقاضائے مصلحت تو یہ تھا، کہ میں اِن اوراق کو کسی معزز وجود کے ساتھ منسوب کرتا، اور اُسی کے پُرشوکت نام کو ان کا عنوان بتاتا، لیکن —— ڈرتا ہوں کہ کہیں یہ جنوں خروشی، یہ ہذیانِ محبت، دولت کے نزدیک خراشِ سامعہ نہ ثابت ہو، اِس لیے
>
> اے دلِ دیوانہ
>
> تیرے نالہائے شکستہ، تیرے پارہ ہائے آہ، تیرے ہی سازِ بےخودی کے سامنے پیش کرتا ہوں، خدا کرے یہ عرضِ نغمہ، تیری ہستیِ متالم کے حضور میں خجلتِ کاوش نہ ثابت ہو۔"

بہرحال جس زمانے میں نیاز فتح پوری صاحب عبدالماجد دریا آبادی اور اُن لوگوں سے لڑ رہے تھے جو مذہب کے قائل ہیں اور علم فراست الید (غالباً دلِ دیوانہ کے سازِ بےخودی کی مدد سے) تالیف

فرمارہے تھے ، ترقی پسند ادب نے آہستہ آہستہ ان کی مقبولیت کو گھن کی طرح کھانا شروع کیا۔ جو شکست انھیں پُرانے خدا پرستوں کے ہاتھوں نصیب نہ ہوئی تھی اِن نوجوان دہریوں نے دی ۔ " خجلتِ کاوش " " ہستیِ متالم" کو آہستہ آہستہ قعرِ گمنامی کی طرف لے گئی اور اُردو ادب کو ان کی " ٹیگوریت " ان کی یونانیت ان کے نیم علم ــــــ سے بچا رہی ہو۔

نیاز صاحب کے مکتب کے سوا ، اور کسی ادارے یا فرد کو جو زبانی نہ سہی لیکن اساسی طور پر" ادب برائے ادب" کی طرف مائل تھا ، کوئی خاص مقبولیت حاصل نہیں ہوئی ۔

حقیقت نگاری کی یہ جدید تحریک جو اب اُردو ادب اور شاعری پر اس طرح چھاتی جارہی ہو کہ اِس کا اثر شاید ہی ہٹ سکے ، ادب میں یورپ سے آئی ہو۔ ابھی ہندستان میں اس نے اپنے آپ کو اچھی طرح پہچانا نہیں لیکن اس کی تاریخ بہت دل چسپ ہو۔

"حقیقت نگاری" کی اصطلاح کو ( Realism ) کے ترجمے کے طور پر استعمال کیا جاتا ہو۔ یہ ادبی اصطلاح تو یورپ میں انیسویں صدی کے نصف آخر میں پہلی بار استعمال ہوئی ۔ لیکن فلسفیانہ اصطلاح کے طور پر یہ مدت سے رائج تھی ۔

علمِ منطق میں ( Realism ) اُس اصول کو کہیں گے کہ تصوراتِ کُلی ، اپنے مطابق ، خارجی حیثیت رکھتے ہیں ۔

علمیات Epistemology. میں Realism یہ اصول ہو کہ خارجی دُنیا ہمارے عملِ ادراک سے آزاد طور پر موجود ہو ، اور واقعی طور پر اس طرح ، جیسے ہم اُس کا اِدراک کرتے ہیں ۔

" حقیقی " یا " واقعی " کے معنوں میں لفظ REAL لاطینی RES ( بہ معنی شے ) سے مشتق ہو۔ اِس طرح یورپ کی زبانوں میں اِس لفظ کے غیر فلسفیانہ معنی میں " حقیقی " کے ساتھ " اشیا " سے تعلق رکھنے کا مفہوم برابر باقی رہا ہو۔ یہ معنی ایک حد تک قرونِ وسطیٰ کے فلسفیانہ محاکموں کی بھی یادگار ہیں ، ورنہ شاید زبانوں میں معانی کی تبدیلی پُرانے تعلق کو بُھلا دیتی ۔ بہرحال انیسویں صدی میں جب فرانس میں ایک ادبی تحریک کا نام Realisme رکھا گیا تو اس کی بنیاد زیادہ تر لغت کے معنی پر تھی یعنی

حقیقت یا واقعہ نگاری کی تحریک " لیکن اس معنی کے ساتھ اشیا ( اور بالخصوص ذی روح مادی اجسام ) کے تعلق اور ان کی حقیقت بیان کرنے کے گہرے معنی بھی مضمر تھے ۔ فلسفیانہ طور پر یہ تحریک علیاتی اصطلاح سے زیادہ مناسبت رکھتی ہے۔ علیات کی طرح اس کا بھی جدید سائنس سے گہرا تعلق ہے۔ وہ بھی علمِ انسانی کے ذرائع اور مفاد کی ایک طرح سے خدمت کرتی ہے۔ وہ خارجی دُنیا کو اپنے عمل ادراک سے آزاد طور پر موجود تصور کرتی ہے، اور واقعی طور پر جس طرح وہ اُس کا ادراک کرتی ہے، اس کو ادب کی صورت میں پیش کرتی ہے ۔

فرانس میں Realisme کی تحریک شان فلیوری Champfleury کی تحریروں سے شروع ہوئی اس کی سب سے قابلِ ذکر تصنیف Violon de faience سنہ ۱۸۰۲ء میں شائع ہوئی ۔ بہ حیثیت مصنف کے شان فلیوری کا مرتبہ کچھ ایسا زیادہ اونچا نہیں ۔ مگر یورپ میں " حقیقت نگاری " کی جدید تحریک میں اوّلیت کا سہرا اُسی کے سر رہا۔ فرانس میں یہ تحریک بہت جلد " فطرت نگاری " کی تحریک میں ضم ہوگئی جس کا تذکرہ ہم ذرا دیر ٹھیر کے کریں گے ۔

دراصل شان فلیوری نے ایک ایسے ادبی رجحان کو تحریک کا نام دیا تھا ۔ جو ہر مُلک کے ادب میں اُس زمانے میں نمایاں ہوتی ہے جب تمدّن حقیقتوں اور واقعات کے سچّے بیان سے ہم دردی کرنے لگتا ہے ۔ چناں چہ حقیقت نگاری ' اصول ' نہیں بلکہ ایک رُجحان ہے ۔ سائنس جس طرح سچّائی سے اشیا اور اجسام کے خصائص کا معائنہ کرنا چاہتی ہے، حقیقت نگاری، ادب اور آرٹ کے ذریعے یہی کام کرنا چاہتی ہے۔ اِسی لیے بعض ادبی مورّخوں نے سنہ ۱۸۳۲ء سے سنہ ۱۸۷۵ء تک کے انگریزی ادب کو حقیقت نگاری کا ادب قرار دیا ہے ۔ بہ ہر حال انگلستان میں یہ تحریک ـــــ یا رجحان کہ لیجیے تو زیادہ مناسب ہے ، قریب قریب اُسی زمانے میں مقبول ہوا ، جب فرانس میں اِس کو ایک نام دیا گیا تھا ۔

غزلیّت ـــــ جیسے کہ ہم غدر سے پہلے کی اُردو شاعری کے متعلق کہہ چکے ہیں ـــــ عام حقیقتوں سے بحث کرتی ہے ۔ فطرت کو وہ اُصول کے مطابق ڈھال لیتی ہے ۔ رومانیت خاص حقیقتوں کو

پیش کرتی ہے: لیکن رومانیت کی پرواز عقلی نہیں ہوتی، اس میں ذاتی وجدان کا عنصر ضرورت سے زیادہ غالب ہوتا ہے۔ انفرادیت کو رومانی نقطۂ نظر کی شاعری میں ضرورت سے زیادہ دخل در معقولات کرنے کا حق حاصل ہوجاتا ہے۔

"حقیقت نگاری" اسلوب اظہار میں رومانیت کے برعکس ہے۔ ذاتی وجدان اور انفرادی نظر دونوں کی اہمیت یہاں بالکل گھٹ جاتی ہے۔ مگر رومانیت کی طرح "حقیقت نگاری" میں بھی خاص حقیقت ہی بیان کی جاتی ہے۔ "حقیقت نگاری" کا جوہر "تصوریت" "Idealism" کے برعکس ہے، غزلیت اور رومانیت دونوں میں تصوریت ہوتی ہے۔ حقیقت نگاری تصوریت سے ہمیشہ گھبراتی ہے۔ وہ بھی زندگی کے گہرے سچے اصول کی متلاشی ہے مگر اُس کا راستہ دوسرا ہے۔

حقیقت نگار جتنا ہی باکمال ہوگا اُتنا ہی اُس کا نقطۂ نظر غیر شخصی ہوگا۔ (اس میں رومانی ذاتیت کم سے کم ہوگی) سب سے پہلے وہ ناظر ہے۔ اُس کا پہلا مقصد یہ ہے کہ زندگی کی نقاشی کرے۔ وہ کچھ پوشیدہ نہیں رکھنا چاہتا، کچھ نہیں چھپاتا۔ نظریاتی طور پر وہ "انتخاب" یا "تراش خراش" کے اُصول کا پابند نہیں۔ غیر متعلق تفصیلات کو البتہ وہ کم کرسکتا ہے۔ اس کا اندازِ بیان بہت صاف سیدھا ہوتا ہے۔ اُس کا اسلوب اس کے موضوع سے پوری مناسبت رکھتا ہے۔ وہ اپنی ذاتی رائے کا بہت کم اظہار کرتا ہے۔ روایت کا وہ پابند نہیں۔ (یہ خصوصیت اسے کلاسیکی سے ممتاز کرتی ہے)۔ واقعی زندگی سے وہ جتنا قریب ہوسکے وہ اتنا ہی بڑا حقیقت نگار ہے۔

تصور نگار (Idealist) کے برعکس وہ روحانی، وجدانی، اخلاقی یا جمالیاتی حدود کا پابند نہیں۔ جو موضوع اُسے پسند آئے، یا زندگی کے جس پہلو سے وہ اچھی طرح واقف ہو، وہ اپنی تصنیف کے لیے استعمال کرسکتا ہے۔ "پستی" کا معیار اس کے نزدیک زندگی کی پستی نہیں، فن کی پستی ہے۔ کیوں کہ زندگی کا گندے سے گندا پہلو بھی اتنا پست نہیں ہوسکتا کہ اُسے وہ بیان نہ کرے۔ وہ دعوا کرتا ہے کہ اُسے غلیظ سے غلیظ باتیں لکھنے کی اجازت ہے۔ یہ اور بات ہے کہ وہ زندگی کی اس سے اچھی اور اہم حقیقتوں کو زیادہ اہم سمجھے اور پہلے انھی کو بیان کرے۔ یا مرے سے غلیظ چیزوں یا

کی تعبیر کرسکتا ہو ؎

نادان ادب و فلسفہ کچھ چیز نہیں ہے		اسبابِ ہُنر کے لیے لازم ہو تگ و دو
فطرت کے نوامیں پہ غالب ہو ہُنرمند		شام اُس کی ہو مانندِ سحر صاحبِ پرتو
وہ صاحبِ فن چاہے تو فن کی برکت سے		ٹپکے بدنِ مہر سے شبنم کی طرح ضَو

وہ آرٹ ہی کیا جس میں حرکت نہ ہو؟

بے معجزہ دُنیا میں اُبھرتی نہیں قومیں		جو جذبِ کلیمی نہیں رکھتا وہ ہُنر کیا

اور ؎

نہ ہو جلال تو حسن و جمال بے تاثیر		بُرا نفس ہو اگر نغمہ ہو نہ آتش ناک

سب سے آخر میں اُن کا نظریہ اُس آرٹ کو غلط اور مُضر بتاتا ہو جس میں "انسانیت" نہیں ؎

وہ نغمہ سردیِ خونِ غزل سرا کی دلیل		کہ جس کو سُن کے ترا چہرہ تاب ناک نہیں
نوا کو کرتا ہو موجِ نفس سے زہرآلود		وہ نَے نواز کہ جس کا ضمیر پاک نہیں

---

روسی ناول ہندُستان میں ہمیشہ بہت مقبول رہا۔ انقلاب سے پہلے کا روسی ادب ہندُستان کے کالجوں میں نصف صدی سے برابر مقبول ہو۔ انقلاب کے بعد اشتراکی تحریکیں نوجوانوں میں بہت مقبول ہونے لگیں۔ ان تحریکوں کو قوم پرستی کی تحریک سے بھی بہت تقویت پہنچی۔ لیکن قوم پرستی کی تحریک ہندُستان کے ماضی کو عقیدت مندی اور پرستش کی نظروں سے دیکھتی تھی، اور اشتراکی تحریکِ انقلاب جو اپنے ابتدائی جوش و خروش کے عالم میں تھی، ماضی کی ہر قدر، سرمایے، مذہب، سماج کی قید، خاندان، ہر چیز کی دشمن تھی۔ تعمیر سے پہلے وہ تخریب کی ضرورت سمجھتی تھی۔ اقرارِ کامل کی طرح انکارِ کامل بھی، انقلاب کے لیے ضروری ہو۔ جب تک پُرانی قدروں کے مقابلے میں نئی قدریں اپنا مخالفانہ محاذ نہ قائم کریں، ان کے دبا دیے جانے کا اندیشہ ہو۔ بہرحال اُردو میں اس انقلابی تخریب کا پہلا اہم کارنامہ ایک مجموعے کی صورت میں شائع ہوا، جس کا نام "انگارے" تھا۔ اِس کتاب میں ہزار نقائص سہی لیکن اِس کی

اہمیت سے انکار نہیں۔ اس کی اشاعت سے نئے ادب نے خود مختاری کا عَلم بلند کیا۔ یہ سماج پر پہلا وحشیانہ حملہ تھا۔ اور اگرچہ کہ اِس حملے میں غیر ضروری خوں ریزی بھی بہت تھی، جس کی وجہ سے ترقی پسند تحریک کئی سال تک پنپ سکی۔ لیکن جیسے کہ ہم کہہ چکے ہیں اِس کتاب کا مقصد نئی قدروں کی تعمیر سے زیادہ پُرانے اصولوں کی تخریب تھا۔ قدامت پرستی، اور اس کی تحریک پر حکومت نے اِس کتاب کو ضبط کرکے، اس کتاب کی اہمیت کو دہ چند کردیا۔

"انگارے" کو بندۂ مزدور کی اوقات سے کچھ ایسا زیادہ تعلق نہیں۔ یہ متوسط طبقے کے شباب کا اعلانِ جنگ ہے۔ اس میں سجّاد ظہیر، احمد علی اور رشید جہاں نے اُن تمام اساسی اُصُول پر حملے کیے جو بزرگوں کے نزدیک قابلِ تعظیم تھے۔ جنسی مسائل نے وہ جگہ حاصل کرلی، جس کا انھیں ایک حد تک حق تھا۔ پُرانی تہذیب کی ہزاروں سال کی جھوٹی قلعی جگہ جگہ سے کھولی گئی۔ مُلّاؤں کی جھوٹی مذہب پرستی ـــ ایسی جس میں ایمان کو دخل نہیں، اور جو اپنے نفس کو، اور دوسروں کو دھوکا دیتی ہے، جس کی اقبال نے بھی جابجا شکایت کی ہے ـــ بڑی شدّ ومد سے واضح کی گئی۔

"انگارے" کا سب سے بڑا نقص احتیاط کا فقدان اور بے اصول انتہا پسندی تھی۔ اِسی وجہ سے اس کتاب کا تخریبی مقصد تو پورا ہوگیا، لیکن یہ کوئی تعمیری کام نہ کرسکی۔ مذہب کو سرمایہ داری کی آڑ بنالینا تو بےشک رجعت پسندی ہے، لیکن مذہب پر بے اصول حملے، جن کو اشتراکی عقلیت بھی کسی طرح جائز قرار نہیں دے سکتی۔ اور ذاتِ باری (جس کو کسی نہ کسی نام سے اکثر فلسفی ماننے پر مجبور ہیں جس سے لا ادریت انکار نہیں کرتی، اور دہریت یا مادّیت اگر اس کو نہیں مانتی، تو دوسرے انسانوں کا احترام کرکے اس کو گالیاں نہیں دیتی) کی اہانت کسی طرح جائز نہیں تھی۔ سجّاد ظہیر صاحب اسی انتہا پسندی، اور عدم توازن کی وجہ سے آخر تک اچھے ادیب نہیں بن سکے۔ یہ کہنے کی ضرورت نہیں کہ "انگارے" کے مصنّفین، اور ان کے بعد بعض ترقی پسند مصنّفین نے محض حدِ اعتدال سے تجاوز (جو غیر ضروری تھا) اور عدم توازن کی وجہ سے مُلک کے بہت سے عناصر کو اپنا دشمن بنالیا، جو غالباً اُن سے ہمدردی کرتے اور اُن کا ساتھ دیتے۔

لیکن "انگارے" کا سب سے اہم کارنامہ خاندان، اور جنسی زندگی کے تعفن کا اشتہار تھا۔ اس میں انھوں نے "کمیونسٹ مینی فسٹو" کے ان بیانات کی روشنی میں ہندستان کی خانگی زندگی کی واقعی سچی تصویریں کھینچیں۔

"موجودہ خانمان، بورژوآ خاندان کن بنیادوں پر قائم ہو؟ سرمایے پر، ذاتی منافع پر ...... بورژوآ اپنی بیوی کو محض ایک آلۂ پیداوار سمجھتا ہو ...... ہمارے بورژوآ اپنے پرولتاریوں کی بیویوں اور بیٹیوں کو اپنے استعمال میں رکھنے پر قانع نہیں، عام بیسواؤں کا تو ذکر ہی کیا ہو۔ وہ ایک دوسرے کی بیویوں کی عصمت ریزی میں انتہائی لذت محسوس کرتے ہیں۔"

مجھے یاد ہو سنہ ۱۹۳۵ء میں ملک راج انند نے انگلستان میں مجھ سے انجمن ترقی پسند مصنفین کے قیام کی ضرورت کا کئی بار ذکر کیا تھا۔ جب انگلستان میں یہ انجمن قائم ہوئی تو اس کے دو ایک جلسوں میں میں ان کی دعوت پر شریک بھی ہوا۔ اسی زمانے میں ہندستان میں بھی انجمن ترقی پسند مصنفین قائم ہوئی، اور اس سلسلے میں "انگارے" کے مصنفین پیش پیش تھے۔ بہت سے پرانے ادیبوں اور رہنمایانِ قوم مثلاً مولوی عبدالحق صاحب، منشی پریم چند اور پنڈت جواہرلال نہرو نے اس کی ہمت افزائی کی۔ اور پھر ترقی پسندی کی تحریک ہندستان میں اس تیزی سے بھڑک اٹھی کہ اسے کسی انجمن کی ضرورت ہی نہیں رہی۔

(۴)

## ترقی پسند شاعری

اب ہم اہم ترقی پسند شاعروں اور ادیبوں کی انفرادی خصوصیات کا مجمل ذکر کریں گے۔ شاعری میں ترقی پسندی کی روح عمل بہت عرصے سے سرگرم تھی۔

ان شاعروں میں سب سے اہم اور سب سے زیادہ مقدس نام اقبال کا ہو۔ اختر حسین صاحب رائے پوری نے اپنے مضمون "ادب اور زندگی" میں اقبال پر فاشسٹی ہونے کا الزام لگایا ہو۔ مسلسل نکتہ چینیوں پر بھی اختر صاحب نے اپنی غلطی نہیں تسلیم کی بلکہ ایک [illegible] تحریر فرمایا ہو۔

" اقبال کا فلسفۂ زندگی کہتا ہے کہ دنیا کو سائنس اور مشینی صنعت سے منھ موڑکر قدیم مذہبی نظام کی طرف آنا چاہیے جس کی تدوین مومنوں کے ہاتھ ہوگی ۔ یہ نظام قائم کرنے کے لیے شاہین کی مثال پر عمل کرنا ہوگا یعنی بہ وقتِ ضرورت جبر سے کام لینا ہوگا ۔ ظاہر ہے کہ مغربی سائنس اور صنعت کی مخالفت اور ایک بہتر اخلاقی نظام کے نام پر ایک اقلیت کی ڈکٹیٹری فاسی زم کے بنیادی عناصر ہیں ۔ قالب میں فرق ہوسکتا ہے لیکن روح وہی ہے ۔ اقبال کے کلام میں مشرق و مغرب کا تنازعہ کوئی ترقی پسند خیال نہیں " ( " ادب اور انقلاب " ص ۱۱۰ ) ایک جگہ وہ اور بھی زیادہ تنگ نظری سے اقبال کی رحلت ' کو اپنے ایک مضمون کی اشاعت اور چند ترجموں کے ساتھ ساتھ ترقی پسند ادب کے فروغ کے اسباب میں شمار کرتے ہیں ۔ اختر صاحب کی یہ غلطی اور بھی زیادہ افسوس ناک اس وجہ سے ہے کہ ان کا مضمون ' ادب اور زندگی ' فی الواقعہ بہت دل چسپ اور چند جزئیات سے قطع نظر بہت مفید ہے ۔ لیکن ان کی اس اقبال دشمنی کی تین ہی وجوہات سمجھ میں آتی ہیں (۱) یا تو انھوں نے غور سے اقبال کا مطالعہ نہیں کیا ہے ۔ (۲) یا وہ اقبال کے کلام کے پورے اسلامی اور انقلابی امتزاج کو اچھی طرح سمجھ نہیں سکے ہیں ۔ (۳) یا وہ محض ہٹ دھرمی سے اپنی پرانی رائے پر قائم ہیں ۔ بہرحال پہلے تو میں ان کے اعتراضات کا جواب دیتا ہوں پھر اقبال کے کلام سے میں ان کی ترقی پسندی کے تصورات پر روشنی ڈالنے کی کوشش کروں گا ۔

(۱) اقبال نے سائنس اور مشینی صنعت کی مخالفت نہیں کی ہے ۔ بلکہ " مشینوں کی حکومت " کے خلاف ان کی شکایت یہ ہے کہ انسان اگر مشین کا محکوم ہوجائے تو زندگی کے اعلا انسانی قدروں کو بھول جاتا ہے ۔ یہ شعر لینن کی زبانی سرمایہ دارانہ حکومت پر معترض ہے جو مشینوں کے زور پر قائم ہے ۔

(۲) کسی قدیم مذہبی نظام کی طرف رجعت کا اقبال نے کبھی پیغام نہیں دیا ۔ جس طرح سوویٹ روس میں ہر قوم اپنے تمدنی خصائص کو فروغ دینے کی مختار ہے ' اسی طرح کے اصول پر اقبال ایک تمدنی خود اختیاری ' اسلامی دنیا کے لیے بھی چاہتے ہیں ۔ تمدنی خود اختیاری میں دماغی اور ذہنی خود اختیاری بھی شامل ہے ۔ جس چیز کی طرف اقبال بار بار توجہ مبذول کراتے ہیں وہ اسلامی شہنشاہی یا سلطنت کا کوئی نظام نہیں ، بلکہ اسلامی روحِ تمدن ہے ۔ اور لطف یہ ہے کہ یہ روحِ تمدن ، دنیاوی اور معاشی اصولوں

کی حد تک تقریباً بالکل وہی ہو، جو اشتراکی جمہوریت[1] کے نام سے موسوم ہو۔ اِس اسلامی روحِ تمدّن، اِس مملکتِ الٰہی اور اشتمالیت میں فرق محض روحانی اور وجدانی تصوّرات کا ہو، جو اسلام میں اس لیے ہیں کہ وہ ایک مذہب ہو، اور جو اشتمالیت میں اس لیے نہیں کہ وہ مذہب نہیں۔

(۳) اقبال کے "مومن" کے تصوّر کو سمجھنے میں بھی اختر صاحب کو غلط فہمی ہوئی ہو۔ اقبال کا مومن، یا جیلی کا انسانِ کامل، یا افلاطون کا پختہ کار فلسفی یا برگسان کا ترقی یافتہ انسان، جس کی حیاتیات بھی اسی قدر قائل ہو جس قدر عیسائیت یا اسلام، کوئی محض مذہبی مخلوق نہیں۔ وہ دراصل سوویٹ کے انسانِ جدید سے بہت قریب ہو کیوں کہ اس کی حکمت خیرِ کثیر ہو۔ وہ خیر کا سخت پابند ہو (اِسی لیے نیٹشے کے فوق البشر سے اُس کا کوئی ناتا نہیں) وہ فقیر بھی ہو۔ اُس کا فقر اُس کی بے نیازی، اُس کا خلوص، اس کی جدّ و جہد، قصّہ مختصر اُس کی "انسانیت" ہو۔ کیا اشتراکیت کے جدید انسان کا فلسفیانہ تصوّر اِس سے مختلف ہو؟

(۴) اقبال کی "شاہینی" کو جبر قرار دینا بڑی غلطی ہو۔ جبر ایک ایسے فلسفے کے لیے جو خیر و شر دونوں کا قائل ہو (اور اقبال قبلِ اسلام کے ایرانی فلسفے کے اثرات کی وجہ سے خیر و شر کے تنازعے کے عام مسلمانوں سے زیادہ قائل ہیں) ایک ہی معنی رکھ سکتا ہو یعنی دوسروں کے حقوق چھیننا، یا دوسروں کی محنت سے فائدہ اُٹھانا۔ لیکن اقبال کا شاہین جو آسمان کو زیرِ پر رکھتا ہو، کبھی کبوتروں پر جھپٹنا نہیں سکھاتا۔ وہ بلند پروازی، اور خیر کی طاقت کا رمز ہو، جبر کا نہیں۔ طاقت اِس لیے ضروری ہو کہ اس سے انسان مظلوم نہیں بن سکتا۔ اور مظلوم بننا ایک ایسی کمزوری ہو جس کو اقبال اور قدرت دونوں بہت حقارت سے دیکھتے ہیں۔ کہیں اقبال نے دوسری قوموں، یا دوسرے تمدّنوں، یا دوسرے مذہبوں کے حقوق پامال کرنے کی ہدایت نہیں کی ہو۔ اپنے حقوق کی حفاظت کے لیے بے انتہا طاقت مہیّا کرنے کی البتہ ضرور تلقین دی ہو اور اگر یہ شاہینی طاقت نہ ہوتی تو کیا اسٹالین گراڈ کا تحفظ ممکن تھا۔ کیا آج سوویٹ فوجیں روونو اور لسک تک دُشمنوں کا پیچھا کرسکتیں؟

---

[1] ملاحظہ ہوں اقبال کے خطوط، جناح کے نام

(۵) "اقلیت کی ڈکٹیٹری" اختر صاحب کی تصنیف ہے۔ اقبال کی "پان اسلامی" تحریک کبھی غیر اسلامی علاقوں پر حکومت کرنے یا انھیں اپنا سیاسی یا معاشی غلام بنانے کی تلقین نہیں کرتی۔ اقبال اپنے اور ساری انسانیت کے لیے آزادی کے سب سے بڑے حامی ہیں۔ ہاں اسلامی ممالک کے لیے وہ ضرور ایک سیاسی، معاشی، تمدنی حقِ خود ارادیت مانگتے ہیں۔ سوویٹ یونین بھی اس حق کو جائز سمجھتی ہے۔ اب تو یونین کی چھوٹی چھوٹی جمہوریتیں افواج بھی رکھ سکتی ہیں، اور دوسروں سے براہِ راست سیاسی تعلقات بھی قائم کر سکتی ہیں۔ اقبال اسلامی علاقوں کے لیے خواہ وہ ہندستان میں ہوں یا باہر یقینی طور پر خود ارادیت کے ساتھ ساتھ ایک طرح کا اشتراکی نظام بھی چاہتے ہیں۔ مزید تفصیل کے لیے جناح کے نام اقبال کے خطوط ملاحظہ ہوں۔ جن سے اس مسئلے کے سمجھنے میں مدد ملے گی۔

(۶) اقبال کے کلام میں مشرق اور مغرب کا تنازع دراصل خالص وجدانی اور خالص مادّی قدروں کا تنازع ہے۔ مشرق میں ذوقِ عمل نہیں، جس کی شکایت انھوں نے بارہا کی ہے۔ مغرب کے مادّی تصورات میں سے اگر اشتمالیت اور چند اور فلسفیانہ مکاتب کی انسانیت پرستی نکال لی جائے تو محض جھوٹی چہل پہل باقی رہ جاتی ہے۔ یہی جھوٹی چہل پہل اقبال کا پیہم نشانہ ہے۔ مغرب نے سارے مشرق کو غلام رکھا ہے۔ اپنے خاکوں سے بغاوت کا رجحان تو غالباً ترقی پسندی ہی ہے۔

اختر صاحب کے اور اعتراضات کا جواب ہمارے مضمون کے آیندہ حصے سے مل جائے گا۔
یہاں میں یہ ضرور کہوں گا کہ تقریباً تمام صاحب دماغ ترقی پسند شعرا اور اکثر ادیبوں نے اقبال کی رہنمائی کو خراجِ عقیدت پیش کیا ہے مثال کے طور پر دیویندر ستیارتھی کا افسانہ "میری زندگی کا ایک ورق" ملاحظہ ہو جس میں اقبال کی ذہنی شخصیت، اُن کا کھرا انسانی نقطۂ نگاہ، ایک قنوطی کو ذہنی اور جسمانی خودکشی سے بچا لیتا ہے۔ یا فیض کی نظم "اقبال" ؎

اب دور جا چکا ہے وہ شاہِ گدا نما — اور پھر سے اپنے دیس کی راہیں اُداس ہیں
پر اُس کا گیت سب کے دلوں میں مقیم ہے — اور اُس کی لَے سے سینکڑوں لذت شناس ہیں

---

اس گیت کے تمام محاسن ہیں لازوال　　　　اس کا وفور، اُس کا خروش، اس کا سوز و ساز
یہ گیت مثلِ شعلۂ جوّالہ تند و تیز　　　　اس کی لپک سے بادِ فنا کا جگر گداز

مخدوم محی الدین نے "اقبال" کے عنوان سے ایک نظم لکھی ہے، جس میں یہ شعر بھی ہیں ؎

پھر اندھیرے میں وہی آتش نوا پایا گیا　　　　زندگی کے موڑ پر گاتا ہوا پایا گیا
وہ نقیبِ زندگی شام و سحر گاتا گیا　　　　کو بہ کو، کوچہ بہ کوچہ در بہ در گاتا گیا
گیت سننے کے لیے خلقِ خدا آنے لگی　　　　گردنوں کو جنبشیں دے کر یہ فرمانے لگی
نغمۂ جبریل ہے انسان کا گانا نہیں　　　　صورِ اسرافیل ہے دنیا نے پہچانا نہیں
عرش کی قندیل ہے، اِک آسمانی راگ ہے　　　　راگ کیا ہے سر سے پا تک عشق کی اک آگ ہے

---

اقبال پر فاشسطیت کا اتہام لگانے کی ہمت غالباً ان کی نظم "مسولینی" کی وجہ سے ہوئی، جو بالِ جبریل میں شائع ہوئی تھی۔ سکندر اور مسولینی میں اقبال کو جو چیز پسند آئی وہ ذوقِ حرکت اور ذوقِ انقلاب ہے۔ ندرتِ فکر و عمل ذوقِ انقلاب کا نام ہے اور اس سے معجزاتِ زندگی پیدا ہوتے ہیں۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ فاشسطیت سرمایہ داری کی آخری پناہ گاہ ہے، لیکن جب اقبال نے یہ نظم لکھی تھی اس وقت تک فاشسطیت نے شہنشاہی نہیں شروع کی تھی۔ محض حرکت اور ذوقِ انقلاب سے مسحور اقبال نے اس نظم کے آخری دو شعروں میں مسولینی کی تعریف کی ہے۔ اور بھی بہت سے ترقی پسند شاعر اور ادیب کمزوری کے کسی گزرتے ہوئے لمحے میں ہٹلر یا مسولینی سے مسحور ہو چکے ہیں۔ مثال کی طور پر برنارڈشا کا "جنیوا" پڑھیے۔ لیکن محض اس نظم کی بنیاد پر اقبال کو فاشسطت قرار دینا ایسی ہی سخت غلطی ہوگی جیسے برنارڈشا پر فاشسطی ہونے کا الزام۔ "ضربِ کلیم" میں بھی ایک نظم "مسولینی" کے عنوان سے ہے جس کا طرزِ استدلال بالکل وہی ہے جو جوش کی اس نظم کا ہے جو "جنگِ یورپ۔ ایسٹ انڈیا کمپنی کے فرزندوں سے" کے عنوان سے شائع اور ضبط ہوئی تھی۔ یہ سامراج اور سامراج کا مقابلہ ہے۔ اقبال نے یہ نظم ۲۲ اگست سنہ ۱۹۳۵ء کو لکھی تھی۔ اُس سے چار دن قبل انھوں نے ابی سینیا کے

متعلق یہ نظم لکھی ہے

یورپ کے کرگسوں کو نہیں ہے ابھی خبر
ہے کتنی زہرناک ابی سینیا کی لاش[1]
ہونے کو ہے یہ مُردۂ دیرینہ قاش قاش

تہذیب کا کمال، شرافت کا ہے زوال
غارت گری جہاں میں ہے اقوام کی معاش
ہر گرگ کو ہے برّۂ معصوم کی تلاش

اے وائے آبروے کلیسا کا آئینہ
روما نے کر دیا سرِبازار پاش پاش
پیرِ کلیسیا یہ حقیقت ہے دل خراش

مجھے تو یہ نظم کسی فاشسٹی کی نہیں معلوم ہوتی۔

برخلاف اس کے سوویٹ یونین کے عروج سے اقبال کو ہمیشہ بہت دل چسپی رہی۔ جس کا تکملہ اس نظم میں ہوتا ہے جو "لینن" کے عنوان سے "بالِ جبریل" میں شائع ہوئی۔ یہ لینن کے کردار کی شاعری اور وجدانی ترکیبِ مکرّر ہے۔ تاریخی کرداروں کی اس طرح کی ترکیبِ مکرّر براوننگ نے بارہا کی ہے اور غالباً براوننگ ہی سے اقبال نے یہ طرز مستعار لیا ہے۔ یہ نظم اشتالیت اور مذہبی تصوریت کے امتزاج کی کوشش ہے۔ اس طرح لینن اس مکرّر ترکیب یافتہ کردار کی حیثیت سے خُدا کے وجود کا قائل ہے

میں کیسے سمجھتا کہ تو ہے یا کہ نہیں ہے ہر دم متغیّر تھے خرد کے نظریات

یہاں یہ یاد رکھنا چاہیے کہ اشتراکیت کی اصلی لڑائی مذہب سے نہیں بلکہ اُس توہّم پرستی سے ہے جس کو مذہب کے جھوٹے پیشوا، عوام کے لیے افیون بنا کے پیش کرتے ہیں۔ اس توہّم پرستی اور ریاکاری سے دنیا کا ہر بڑا سچّا شاعر ہمیشہ برسرِپیکار رہا، اور اقبال اور دانتے سب سے زیادہ۔ مذہب اگر حرکی

---

[1] اقبال کی یہ پیشین گوئی سنہ ۱۹۴۳ء میں پوری ہوئی۔ آج نہ اطالوی فاشسطیت باقی ہے نہ مسولینی کا راج۔

نہ ہو، اگر وہ آزادی نہ چاہتا ہو تو وہ مذہب باقی ہی نہیں رہتا۔ یہ بھی نہ بھولنا چاہیے کہ سودیٹ لادینیت اساسی طور پر مذہب کے الہیاتی عنصر کی مخالف بھی نہیں ہو۔ دوسری تبدیلی لینن کی اس ترکیب کُلّی میں یہ پیدا کی گئی ہو کہ مادی، معاشی اور طبیعی قدروں کی طرح وہ روحانی قدروں کی ضرورت بھی محسوس کرتا ہو کیوں کہ اس کے بغیر انسان کی حیات متخیلہ متوازن نہیں ہوسکتی۔ جانور اور انسان میں یہی فرق ہو کہ وہ پیٹ کے علاوہ عقل اور وجدان بھی رکھتا ہو۔ اگر محض مادیت ہی اشتراکیت پر حاوی رہتی ـــ شروع شروع میں یقیناً اس کی بڑی ضرورت تھی ـــ تو زندگی کا دوسرا پہلو، زندگی کا باطن بھی، اسی طرح تشنہ رہ جائے گا۔ جس طرح مشرق اور مغرب کے صدیوں کے استبداد کے دور میں عوام کی اکثریت کی معاشی اور مادی زندگی کا ایک پہلو تشنہ رہ گیا تھا۔ اسی لیے برق و بخارات کے ساتھ فیضان سماوی کی بھی ضرورت ہو۔ اقبال نے مشینوں کو نہیں بلکہ "مشینوں کی حکومت" کو دل کے لیے موت قرار دیا ہو ؎

ہو دل کے لیے موت مشینوں کی حکومت　　احساسِ مُروّت کو کچل دیتے ہیں آلات

مشینوں سے خدمت لینا ترقی کا راز ہو، لیکن اِن معنوں میں مشینوں کا محکوم ہوجانا کہ مشینی پیداوار میں اپنے سرمایے کے فائدے کو پیشِ نظر رکھ کے دُنیا بھر کو اپنا بازار بنایا جائے، محکوم بنایا جائے، بنی نوع انسان کا خون بہایا جائے، اپنی خود غرضی کی وجہ سے تمام تر انسانی مروت کو کھو بیٹھنا ہو۔ یہ تو سرمایہ دارانہ اور مہاجنی نظام کی نشانیاں ہیں۔ اِس شعر کو اقبال کی فاشسطیت کی مثال کی طور پر پیش کرنا بڑی ہی وحشت ناک غلطی ہو۔

لیکن جہاں تک اصل اور اساسی سوال کا تعلق ہو اقبال اور لینن ہم زبان ہیں ؎

تو قادر و عادل ہو مگر تیرے جہاں میں　　ہیں تلخ بہت بندۂ مزدور کے اوقات

کب ڈوبے گا سرمایہ پرستی کا سفینہ؟　　دُنیا ہو تری منتظرِ روزِ مکافات

"پیامِ مشرق" میں ایک نظم "موسولینی اور قیصرِ ولیم" ہو جس میں قیصر کا یہ اعتراض کہ ؎

"شمائد نازِ شیریں بے خریدار　　اگر خسرو نباشد کوہ کن ہست"

دراصل آمریت (ڈکٹیٹرشپ) پر ہے۔ پرولتاری آمریت کا تخیل اُس وقت تک نیا تھا، اور اقبال کو یہ ڈر تھا کہ کہیں انقلاب روس کا بھی وہ حشر نہ ہو جو دانتوں، روبس پیر اور نپولین کے ہاتھوں انقلاب فرانس کا ہوا۔ اُس وقت تک اقبال نے انسانِ کامل کے تصور پر زیادہ توجہ بھی نہیں کی تھی۔ بعد میں وہ ایک طرح کی خیر پرست آمریت کے خوش قائل ہو گئے تھے۔ اکثر وہ ایسے رہنما کے لیے اپنے کلام میں دُعا مانگتے ہیں۔

"صحبتِ رفتگاں" "پیامِ مشرق" کی بڑی اچھی نظموں میں ہے۔ ٹالسٹائے، مارکس، ہیگل، مزدک (اشتراکیت کا قدیم ایرانی پیغمبر) ایک چھوٹے سے مباحثے میں حصہ لیتے ہیں قولِ فیصل کوہ کن کی زبانی سنایا گیا ہے جو ایسا مزدور ہے جس میں عشق کی روحانی تصوریت بھی موجود ہے۔ پھر بھی وہ دنیا بھر کو دعوتِ انقلاب دیتا ہے ؎

اگرچہ تیشۂ من کوہ را ز پا آورد هنوز گردشِ گردوں بہ کامِ پرویز است
ز خاک تا بہ فلک ہر چہ ہست رہ پیما ست قدم کشائے کہ رفتارِ کارواں تیز است

کوہ کن کی طرح یورپ کا جدید مزدور بھی اپنے لُٹ جانے کی فریاد کرتا ہے ؎

ز مُزدِ بندۂ کرپاس پوش و محنت کش نصیب خواجۂ ناکردہ کار رختِ حریر
ز خوے فشانیٔ من لعلِ خاتمِ والی ز اشکِ کودکِ من گوہرِ ستامِ امیر
ز خونِ من چو زلو فربہی کلیسا را بہ زورِ بازوے من دستِ سلطنت ہمہ گیر

لیکن مزدور ندائے انقلاب بلند کرتا ہے ؎

بیا کہ تازہ نوا می ترا دو از رگِ ساز مئے کہ شیشہ گداز د بہ ساغر اندازیم
مغان و دیرِ مغاں را نظامِ تازہ دہیم بنائے میکدہ ہائے کہن بر اندازیم

سرمایہ دار فلسفے کے اُن نظریوں کو جو حکمت کے نام سے سرمایہ داری کے جواز کی طرح طرح کی تاویل پیش کرتے ہیں اقبال بھی اسی قدر شک اور حقارت کی نظر سے دیکھتے ہیں، جیسے اشتالی رہنما۔ اگست کومت کی ثبوتیت پر "محاورہ مابین حکیم فرنسوی اگسٹس کومٹ و مردِ مزدور" میں اقبال نے

ثبوتیت کے فلسفے کے سرمایہ دارانہ محرک کو بڑی خوبی سے بے نقاب کیا ہے۔ کومت کا "تین منازل" کا قانون، انسانی تاریخوں کو تین ادوار یعنی (۱) مذہبی دور جو اشیا پرستی، کثرت پرستی اور وحدانیت کے تین زمانوں پر مشتمل ہے۔ یہ کومت کے نزدیک بنی نوع انسان کی اشتراکیت کا دور تھا (۲) دوسری منزل مابعدالطبیعی دور کی ہے جو روشن خیالی کے عہد سے مطابقت رکھتا ہے۔ اِس منفی یا مابعدالطبیعی منزل کا حاصل یہ ہے کہ انسان کے قلب و ذہن میں ایک نمایاں فرق ہے۔ (۳) تیسرے یعنی ثبوتی دور یا منزل کا تعلق صرف تجربوں اور ان کے نتیجوں سے ہے۔ ثبوتیت میں مذہبی اور مابعدالطبیعی منازل باہم مل جاتی ہیں۔ آزادیِ ضمیر کی ضرورت نہیں رہتی۔ ترقی کا رجحان عسکری بنیاد سے صنعتی بنیاد کی طرف ہے۔ انقلابی "مساوات" کے لیے اس تمدن میں کوئی جگہ نہیں۔ سرمایہ دار حکومت کی باگ ڈور "صنعت و حرفت کے کپتانوں" کے ہاتھ میں ہونی چاہیے۔ اور اس کی چوٹی پر مہاجن کا مقام ہے۔ سرمایہ داری کے "خطروں" کا کومت نے یہ علاج سوچا ہے کہ سماج کو اخلاقیات کی تعلیم دی جائے، اور پُرامن ہڑتالوں کے ذریعے اس کے خلاف احتجاج کیا جائے (سرمایہ دارانہ عمومیتوں کے لیے اس سے زیادہ خوش آیند اور کون سا فلسفہ ہوسکتا تھا؟) چناں چہ کومت مزدور سے کہتا ہے ؎

"بنی آدم اعضائے یک دیگر اند"　　　ہماں نخل را شاخ و برگ و بر اند
دماغ ار خرد زاست از فطرت است　　　اگر پا زمیں ساست از فطرت است
یکے کار فرما، یکے کارساز　　　نیاید ز محمود کارِ ایاز

ظاہر ہے کہ مزدور فوراً پہچان لیتا ہے کہ ثبوتیت کے فلسفے کی آڑ میں سرمایہ دار اپنا اُلّو سیدھا کررہا ہے۔ وہ اس فلسفۂ تسلیم کو فوراً رد کردیتا ہے۔ اقبال نے مزدور کی زبان سے یہ شعر اِس زور و شور سے ادا کیے ہیں کہ فردوسی کا انداز یاد آجاتا ہے ؎

کُند بحر را آبنایم اسیر　　　ز خارا بُرد تیشہ ام جوے شیر
حقِ کوہ کن دادی اے نکتہ سنج　　　بہ پرویز پُرکار و نابردہ رنج
خطا را بہ حکمت مگر داں صواب　　　خضر را نہ گیری بہ دامِ سراب

بہ دوشِ زمیں، بار، سرمایہ دار ندارد گزشت از خور و خواب کار

جہاں راست بہروزی از دستِ مُزد ندانی کہ ایں ہیچ کار است دُزد

اِسی طرح اقبال جب جمہوریت کو ایک ایسا نظام بتاتے ہیں جس میں "بندوں کو گنا کرتے ہیں تولا نہیں کرتے" تو ان کا اشارہ سرمایہ دارانہ عمومیت کی طرف ہے اور جب وہ یہ کہتے ہیں ؎

"نہ امام کار اگر مزدور کے ہاتھوں میں ہو پھر کیا طریقِ کوہکن میں بھی حیلے ہیں پرویزی"

تو اس سے پرولتاری حکومت مُراد نہیں، اور نہ اس سے یہ مطلب نکلتا ہے کہ "اقبال مزدوروں کی حکومت کو چنداں پسند نہیں کرتا۔" یہ انگلستان کی لیبر پارٹی کی طرف اشارہ ہے، جس کا ہندستان کی قومی تحریک کو اچھا خاصا تجربہ ہے۔

معاشی شہنشاہی پر وہ اکثر روشنی ڈالتے ہیں ؎

یا رب یہ جہانِ گزراں خوب ہے لیکن کیوں خوار ہیں مردانِ صفاکیش و ہُنرمند

گو اُس کی خدائی میں مہاجن کا بھی ہے ہاتھ دُنیا تو سمجھتی ہے فرنگی کو خداوند

---

دبا رکھا ہے اس کو زخمہ ور کی تیز دستی نے بہت نیچے سُروں میں ہے ابھی یورپ کا واویلا

اِسی لیے دورِ جدید کا وہ انسان جو اِس مہاجنی نظام کی پیداوار ہے اپنے پیدا کیے ہوئے بڑے نازک اور مہلک مرحلے سے گزر رہا ہے ؎

"عشق ناپید و خِرد می گزدش صورتِ مار" عقل کو تابعِ فرمانِ نظر کر نہ سکا

ڈھونڈنے والا ستاروں کی گزرگاہوں کا اپنے افکار کی دنیا میں سفر کر نہ سکا

اپنی حکمت کے خم و پیچ میں اُلجھا ایسا آج تک فیصلۂ نفع و ضرر کر نہ سکا

جس نے سورج کی شعاعوں کو گرفتار کیا زندگی کی شبِ تاریک سحر کر نہ سکا

فرشتے بھی ذاتِ باری میں اِس مہاجنی سماج کے داؤ پیچ کی شکایت کرتے ہیں ؎

خلقِ خُدا کی گھات میں رند و فقیہہ و میر و پیر تیری جہاں میں ہے وہی گردشِ صبح و شام ابھی

تیرے امیر مال مست، تیرے فقیر حال مست　　　بندہ ہی کوچہ گرد ابھی، خواجہ بلند بام ابھی

لیکن اس تمدّن کے مِٹ جانے کا زمانہ زیادہ دور نہیں ؎

خبر ملی ہی خدایانِ بحر و بر سے مجھے　　　فرنگ رہ گزرِ سیلِ بے پناہ میں ہی

لیکن یہ سیل اُسی وقت کام یاب اور کارگر ہوسکتا ہی، جب محکوم، خواہ وہ معاشی غلام ہو یا سیاسی، اپنی خودی کو اتنا بلند کرے کہ اپنی تقدیر خود بدل سکے۔ کسی قسم کے مذہبی یا فلسفیانہ نظریۂ جبریت کا اقبالؔ قائل نہیں ؎

غلط ہی شکوۂ تقدیرِ یزداں　　　تو خود تقدیرِ یزداں کیوں نہیں ہی

خودی کو کر بلند اتنا کہ ہر تقدیر سے پہلے　　　خدا بندے سے خود پوچھے بتا تیری رضا کیا ہی

اِس انقلاب کے معنی کسی پُرانے سیاسی نظام، کسی پُرانے مکتبِ فلسفہ کی طرف واپس جانے کے نہیں بلکہ نئی بستیاں بسانے کے ہیں، فرنگ کی خارجی طبعی زندگی کے عیش و سرور سے بلند ہونے کے ہیں۔ اقبالؔ فلسفی اور مُلّا دونوں سے غرض نہیں رکھنا چاہتا۔ مُلّا کا تو وہ خاص طور پر دُشمن ہی۔ وہ دنیاوی اور مذہبی دونوں علوم میں آزادی چاہتا ہی۔ اور آزادی کے لیے ستیاگرہ کی نہیں بلکہ عصا اور ہتھیار کی ضرورت پر زور دیتا ہی ؎

کریں گے اہلِ نظر تازہ بستیاں آباد　　　مری نگاہ نہیں سوئے کوفہ و بغداد

یہ مدرسہ، یہ جواں، یہ سرور و رعنائی　　　انھی کے دم سے ہی میخانۂ فرنگ آباد

نہ فلسفی سے نہ مُلّا سے ہی غرض مجھ کو　　　یہ دِل کی موت، وہ اندیشہ و نظر کا فساد

کیے ہیں فاش رموزِ قلندری میں نے　　　کہ فکرِ مدرسہ و خانقاہ ہو آزاد

رشی کے فاقوں سے ٹوٹا نہ برہمن کا طلسم　　　عصا نہ ہو تو کلیمی ہی کارِ بے بنیاد

لیکن اقبالؔ کے نزدیک حقیقی انقلاب وہی ہی جو معاشی کے سوا وجدانی بھی ہو۔ اِس وجدانی انقلاب سے من کی دُنیا آزاد ہوگی۔ من کی دُنیا اصلِ انسانیت کی دُنیا ہی۔ اگر یہ دنیا موجود ہی، تو اس پر کسی کا راج نہیں ہوسکتا، اس میں کوئی تفریق نہیں ہوسکتی، یہ انسانیتِ مکمل ہی۔ لیکن جہاں کوئی غُلام بنا اور اپنا سر

جھکا دیا۔ تو من کی دنیا باقی ہی نہیں رہتی۔ تن کی دنیا معاشی سامراج کی دنیا ہے ؎

من کی دنیا؟ من کی دنیا، سوز و مستی، جذب و شوق  تن کی دنیا؟ تن کی دنیا سود و سودا مکر و فن
من کی دولت ہاتھ آتی ہے تو پھر جاتی نہیں  تن کی دولت چھاؤں ہے آتا ہے دھن، جاتا ہے دھن
من کی دنیا میں نہ پایا میں نے افرنگی کا راج  من کی دنیا میں نہ دیکھے میں نے شیخ و برہمن
پانی پانی کر گئی مجھ کو قلندر کی یہ بات  تو جھکا جب غیر کے آگے تو من تیرا نہ تن

لیکن یہ وجدانی حقیقت بھوک کے شعلے نہیں بجھا سکتی۔ اس لیے فرشتوں کے نام خدا کا اہم ترین فرمان یہ ہے کہ ؎

اٹھو مری دنیا کے غریبوں کو جگا دو  کاخ امرا کے در و دیوار ہلا دو

اس بات کے لیے سوزِ یقین کی ضرورت ہے ؎

گرماؤ غلاموں کا لہو سوزِ یقیں سے  کنجشکِ فرومایہ کو شاہیں سے لڑا دو

اس انقلاب کو، پرولتاری جمہوریت کے غلبے کو وہ اس قدر ضروری سمجھتا ہے کہ اگر اس کے پہلے سیلاب میں قدامت کے تمام نقوش مٹ جائیں تو بھی کوئی ہرج نہیں ؎

سلطانیٔ جمہور کا آتا ہے زمانہ  جو نقشِ کہن تم کو نظر آئے مٹا دو

سماجی انصاف، اور انتقام کی اس سے زیادہ پرشور تعلیم اور کیا ہوگی کہ ؎

جس کھیت سے دہقاں کو میسر نہیں روزی  اس کھیت کے ہر خوشۂ گندم کو جلا دو

لامذہبیت نہیں، مگر مذہبی "افیون فروشوں" کے استیصال کی بڑی ضرورت ہے ؎

کیوں خالق و مخلوق میں حائل رہیں پردے  پیرانِ کلیسا کو کلیسا سے اٹھا دو

پھر ایک اعلیٰ تر منزل خود بہ خود آجائے گی ــــ کیوں کہ اقبال کا تصورِ انقلاب وجدانی اور باطنی قدروں کو نہیں بھولا ہے ــــ کہ ظاہری عبادات اور انسانوں میں کسی مذہبی تفریق کی ضرورت نہیں رہے گی، اور اگر عبادت باقی بھی رہی تو اس میں فطری سادگی پیدا ہوجائے گی ؎

حق را بہ سجودے، صنماں را بہ طوافے  بہتر ہے چراغِ حرم و دیر بجھا دو

میں ناخوش و بیزار ہوں مرمر کی سلوں سے　　میرے لیے مٹی کا حرم اور بنادو

اِدھر خدا کا یہ فرمان ہی، اُدھر انسانوں کی اکثریت کی زبوں حالی دیکھ کر شاعر خدا سے پوچھتا ہی، کہ کیا اور جانوروں کی طرح اِنسان کی زندگی بھی کسی بند، اندھی گلی میں بھٹک گئی ہی، اور اب بجائے ارتقا کے نسلِ انسانی کی افزائش کا مقصود محض تکرار ہی سے

ہو نقش اگر باطل، تکرار سے کیا حاصل　　کیا تجھ کو خوش آتی ہی، آدم کی یہ ارزانی

اِس عرصے میں کارل مارکس کی آواز سرمایہ دار معاشی حکیم کی توجیہوں پر اعتراض کر رہی ہو سے

یہ علم و حکمت کی مُہرہ بازی، یہ بحث و تکرار کی نمایش
نہیں ہو دُنیا کو اب گوارا، پُرانے افکار کی نمایش
تِری کتابوں میں ای حکیم معاش رکھا ہی کیا ہی آخر
خطوطِ خم دار کی نمایش، مریز و کج دار کی نمایش
جہانِ مغرب کے بُت کدوں میں، کلیساؤں میں، مدرسوں میں
ہوس کی خوں ریزیاں چھپاتی ہی، عقلِ عیار کی نمایش

روس کے انقلاب میں اقبال اِنسانِ جدید کی نئی زندگی دیکھ رہا ہی، اب وہ مسلمان سے مخاطب ہوتا ہی کہ تیرے مذہب کی تعلیم بھی تو اِسی سے ملتی جُلتی ہی تو بھی جدتِ کردار کے ذریعے اِسی قسم کے انقلاب کا سامان کر سے

قوموں کی روش سے مجھے ہوتا ہی یہ معلوم　　بے سُود نہیں روس کی یہ گرمیٔ رفتار
اندیشہ ہُوا شوخیٔ افکار پہ مجبور　　فرسودہ طریقوں سے زمانہ ہُوا بیزار
اِنساں کی ہوس نے جنھیں رکھا تھا چھپاکر　　کھُلتے نظر آتے ہیں بہ تدریج وہ اسرار
قرآن میں ہو غوطہ زن ای مردِ مُسلماں　　اللہ کرے تجھ کو عطا جدتِ کردار

اب ہم اقبال کی "روحانی اشتراکیت پسندی" کے اس نازک مرحلے کا ذِکر کرتے ہیں جہاں ان کی روحانیت اور مارکس کی مادہ پرست اشتمالیت میں تھوڑا سا بنیادی اختلاف ہی۔ اقبال ایک لمحے

لیے بھی یہ ماننے کو تیار نہیں کہ مذہب سماجی اور معاشی حالات کی پیداوار ہے۔ یہ وہ ہمیشہ مانتے آئے ہیں کہ سرمایہ دار، مذہبی پیشواؤں اور ملاؤں کو رشوت دے کے اپنی اغراض کے لیے استعمال کرتا ہے۔ وہ اس کے بھی قائل ہیں کہ اگر مذہب میں حرکت باقی نہ رہے اور اس کی جگہ جمود اور سکون لے لے تو یہ مذہب کی روحِ عمل، اور زندگی دونوں کے لیے مُضر ہے۔ اقبال کا مومن روح و بدن دونوں کی ضرورتوں کو نہیں بھولتا ؎

سکوں پرستیِ راہب سے فقر ہے بیزار　　　فقیر کا ہے سفینہ ہمیشہ طوفانی

پسند روح و بدن کی ہے وانمود اس کو　　　کہ ہے نہایت مومن خودی کی عُریانی

"اشتراک و ملوکیت" (جاوید نامہ) کی بحث میں اقبال کا لہجہ ذرا سخت ہے لیکن اِس سلسلے میں چند باتیں یاد رکھنی ضروری ہیں۔

(۱) یہ پوری بحث جمال الدین افغانی کی زبانی ہے، جن کی حیثیت یہاں ایک تمثیلی کردار کی سی ہے۔ یہ ضروری نہیں کہ یہ خیالات بجنسہٖ اقبال کے ہوں۔ (جاوید نامہ، میں ایک "نوحۂ ابوجہل" بھی ہے)

(۲) اعتراض صرف کارل مارکس کی حد سے زیادہ بڑھی ہوئی مادہ پرستی پر ہے، جس میں روحانی اور تصوراتی قدروں کی کوئی اہمیت ہی نہیں ہے جن کی وجہ سے اِنسان تمام حیوانات سے ممتاز ہے ؎

"در شکم جویند جانِ پاک را

رنگ و بو از تن نہ گیرد جانِ پاک　　　جز بہ تن کارے ندارد اشتراک

دینِ آں پیغمبرِ حق ناشناس　　　بر مساواتِ شکم دارد اساس

روحانی اور غیر معاشی قدروں کے فقدان کے باعث اشتراکیت پر بھی مغربی سرمایہ داری کی طرح یزداں ناشناسی کا الزام تو ممکن ہے کہ صحیح ہو مگر "آدم فریبی" کا الزام اقبال سے زیادہ افغانی کا ہے۔ اِسی طرح یہ اعتراضات بھی ذرا سخت ہیں ؏

این بہ علم و دین و فن آرد شکست

اور ملوکیت اور اشتراکیت دونوں پر یہ الزام ؏ ہر دو را تن روشن و تاریک دِل۔

(۳) آگے بڑھ کے جمال الدین افغانی نے حکومتِ الٰہی اور الارض للّٰہ کے مسئلے پر بحث کی ہو؛ حکمت کو خیرِ کثیر قرار دیا ہو۔ وہ انقلاب جس میں محض "جلالِ بے جمال" ہو اُس سے پناہ مانگی ہو۔ اور آخر میں ملتِ روسیہ سے خطاب ہو جس میں وہ کہتے ہیں کہ روس کی تقدیر مشرق سے وابستہ ہو ؎

بستہ ایامِ تو با ایامِ شرق　　　　باز می آئی سوئے اقوامِ شرق

لیکن جب تک وجدانی انقلاب بھی نہ ہو معاشی انقلاب کو اثبات حاصل نہیں ہوسکتا۔ اِسی لیے وہ روس سے کہتے ہیں ؎

کردۂ کارِ خداوندانِ تمام　　　　بگزر از لا جانبِ اِلّا خرام

درگزر از لا اگر جویندۂ　　　　تا رہِ اثبات گیری زندۂ

(۴) آخر میں افغانی نے روسیوں سے یہ کہا ہو کہ اشتراکیت کے تمام اساسی اصول اسلام میں ہیں ؎

چیست قرآں؟ خواجہ را پیغامِ مرگ　　　　دست گیرِ بندۂ بے ساز و برگ

رزقِ خود را از زمیں بُردن رواست　　　　ایں 'متاع' بندہ و مِلکِ خداست

با مسلماں گفت جاں برکف بنہ　　　　ہرچہ از حاجت فزوں داری، بدہ

(۵) اِسی وجہ سے رومی نے ابتدا ہی میں مارکس کو "پیغمبرِ بے جبرئیل" کہہ کے یہ رائے ظاہر کی تھی ؎

زاں کہ حق در باطلِ اُو مضمر است　　　　'قلبِ او مومن دماغش کافر است'

یہی بحث اقبال نے "ارمغانِ حجاز" میں "ابلیس کی مجلسِ شوریٰ" میں پھر چھیڑی ہو۔ اِس نظم میں ابلیس رومانی ہیرو نہیں، فی الحقیقت شر کا دیوتا اہرمن ہو سرمایہ داری کا پورا نظام وہ اپنا کارنامہ بتاتا ہو ؎

میں نے دکھلایا فرنگی کو ملوکیت کا خواب　　　　میں نے توڑا مسجد و دیر و کلیسا کا فسوں

میں نے ناداروں کو سکھلایا سبق تقدیر کا　　　　میں نے منعم کو دیا سرمایہ داری کا جنوں

اور اس اہرمن کا مشیر کہتا ہے ؎

اس میں کیا شک ہے کہ محکم ہے یہ ابلیسی نظام ‏ ‏پختہ تر اس سے ہوئے خوئے غلامی میں عوام
ہے ازل سے ان غریبوں کے مقدر میں سجود ‏ ‏ان کی فطرت کا تقاضا ہے نمازِ بے قیام
یہ ہماری سعیِ پیہم کی کرامت ہے کہ آج ‏ ‏صوفی و ملّا ملوکیت کے بندے ہیں تمام
طبعِ مشرق کے لیے موزوں یہی افیون تھی ‏ ‏ورنہ "قوالی" سے کچھ کم تر نہیں "علمِ کلام"

اِس مشیر کی زبانی یہ بھی صاف صاف معلوم ہوجاتا ہے کہ جس جمہوریت پر اقبال کو اعتراض ہے وہ مہاجنی عومیت ہے ؎

ہم نے خود شاہی کو پہنایا ہے جمہوری لباس ‏ ‏جب ذرا آدم ہوا ہے خودشناس و خودنگر
مجلسِ ملّت ہو یا پرویز کا دربار ہو ‏ ‏ہے وہ سلطاں غیر کی کھیتی پہ ہو جس کی نظر
تو نے کیا دیکھا نہیں مغرب کا جمہوری نظام ‏ ‏چہرہ روشن، اندروں چنگیز سے تاریک تر

اس دنیا کے تمام سیاسی طرزہائے حکومت، ابلیس کی شرانگیزی کے شکار ہیں، مگر ایک راج، مزدور کا راج ایسا ہے کہ وہ اہرمن کے شر کے قلعے کو مسمار کرتا ہوا نظر آتا ہے، اِس لیے ایک مشیر پوچھتا ہے ؎

ہے مگر کیا اس یہودی کی شرارت کا جواب؟

وہ[1] کلیم بے تجلی! وہ مسیح بے صلیب ‏ ‏نیست پیغمبر و لیکن در بغل دارد کتاب
کیا بتاؤں کیا ہے کافر کی نگاہِ پردہ سوز ‏ ‏مشرق و مغرب کی قوموں کے لیے روزِ حساب
اس سے بڑھ کر اور کیا ہوگا طبیعت کا فساد ‏ ‏توڑ دی بندوں نے آقاؤں کے خیمے کی طناب

ابلیس کا چوتھا مشیر اشتراکیت کے توڑ پر فاشسطیت کو پیش کرتا ہے، مگر تیسرا مشیر جو سیاست کے کھیل سے زیادہ واقف معلوم ہوتا ہے فاشسطیت کو اشتراکیت کا علاج تسلیم نہیں کرتا اور کہتا ہے ؎

میں تو اس کی عاقبت بینی کا کچھ قائل نہیں ‏ ‏جس نے افرنگی سیاست کو کیا یوں بے حجاب

پانچواں مشیر شر کے دیوتا اہرمن سے اشتراکیت کا علاج پوچھتا ہے جس کی وجہ سے دنیا میں مساوات

---

[1] کارل مارکس کی اس سے زیادہ تعریف اور کیا ہوسکتی ہے۔

پھیل رہی ہے، قبائے دولت چاک چاک ہو رہی ہے، انسانیت کا مشتِ غبار کائنات بھر پر چھایا جا رہا ہے ؎

وہ یہودی فتنہ گر، وہ روحِ مزدک کا بروز — ہر قبا ہونے کو ہے اس کے جنوں سے تار تار
زاغ دشتی ہو رہا ہے، ہم سرِ شاہین و چرغ — کتنی سُرعت سے بدلتا ہے مزاجِ روزگار
چھا گئی آشفتہ ہوکر وسعتِ افلاک پر — جس کو نادانی سے ہم سمجھے تھے اک مشتِ غُبار
فتنۂ فردا کی ہیبت کا یہ عالم ہے کہ آج — کانپتے ہیں کوہسار و مرغ زار و جوئے بار

میرے آقا! وہ جہاں زیر و زبر ہونے کو ہے
جس جہاں کا ہے فقط تیری سیادت پر مدار

لیکن شیطان اس لیے وہ کہ انسان کی باطنی، داخلی، وجدانی زندگی کا دُشمن ہے اسلام یعنی اسلامی اشتراکیت کو روسی اشتراکیت سے زیادہ خطرناک سمجھتا ہے ؎

دستِ فطرت نے کیا ہے جن گریبانوں کو چاک — مزدکی منطق کی سوزن سے نہیں ہوتے رفو
کب ڈرا سکتے ہیں مجھ کو اشتراکی کوچہ گرد — یہ پریشاں روزگار، آشفتہ مغز، آشفتہ ہو

جانتا ہے جس پہ روشن باطنِ ایام ہے
مزدکیت فتنۂ فردا نہیں اسلام ہے

عصرِ حاضر کے تقاضاؤں سے ہے لیکن یہ خوف — ہو نہ جائے آشکارا شرعِ پیغمبر کہیں
موت کا پیغام ہر نوعِ غلامی کے لیے — نے کوئی فغفور و خاقاں، نے فقیرِ رہ نشیں
اس سے بڑھ کر اور کیا فکر و عمل کا انقلاب — پادشاہوں کی نہیں، اللہ کی ہے یہ زمیں

شیطان کی کامرانی کی بس ایک ہی صورت ہے کہ اشتراکی مسلمان مذہب کی اصلی روح کو بھول کر، جو اُسے احتسابِ کائنات، انسانی مساوات، معاشی ہم آہنگی کی تعلیم دیتی ہے، مذہب کی "افیون" کے نشے میں سرشار رہے، عالمِ کردار سے بیگانہ رہے۔ شعر و تصوف اور مزاجِ خانقاہی اُسے تماشائے حیات سے محروم رکھیں۔ ؎

ہے یہی بہتر الٰہیات میں اُلجھا رہے
یہ کتاب اللہ کی تاویلات میں اُلجھا رہے

ابنِ مریم مرگیا یا زندۂ جاوید ہے ؟
ہیں صفاتِ ذاتِ حق، حق سے جُدا یا عینِ ذات؟
ہیں کلام اللہ کے الفاظ حادث یا قدیم ؟
اُمتِ مرحوم کی ہے کس عقیدے میں نجات؟
کیا مسلماں کے لیے کافی نہیں اس دور میں
یہ الٰہیات کے ترشے ہوئے لات و منات؟
تم اسے بیگانہ رکھو عالمِ کردار سے
تا بساطِ زندگی میں اس کے سب مُہرے ہوں مات
ہے وہی شعر و تصوف اس کے حق میں خوب تر
جو چھپا دے اس کی آنکھوں سے تماشائے حیات
ہر نفس ڈرتا ہوں اس اُمت کی بیداری سے میں
ہے حقیقت جس کے دیں کی احتسابِ کائنات

مست رکھو ذکر و فکرِ صبح گاہی میں اسے
پختہ تر کردو مذاقِ خانقاہی میں اسے

اسلامی اشتراکیت کا تصور غلط ہی سہی، لیکن رجعت پسند تو نہیں ۔ اور اگر اقبال روحانی قدروں کا بھی قائل، اور اُن کا بھی پیغمبر ہے تو اس طرح ہے کہ اُس سے اِس دنیا کے معاشی اور سماجی انصاف ، اور عالمگیر مساوات اور اُخوت کے تصور کو مدد پہنچتی ہے ۔ ایسے شاعر کو اگر ترقی پسند ادیب اور شاعر بیگانہ سمجھیں تو یہ ان کی کتنی بڑی غلطی ہے ۔

(باقی دارد)

# مُغلوں سے پہلے ہندُستان میں فارسی ادَب پر ایک نظر

( جناب محمد ابراہیم صاحب ڈار اُستاد اسمٰعیل کالج، بمبئی )

شمسُ العلما پروفیسر عبدالغنی صاحب اس سے پہلے بابر، ہُمایوں اور اکبر کے عہد کی فارسی زبان اور ادَب پر تین کتابیں لکھ کر اربابِ علم سے خراجِ تحسین حاصل کر چکے ہیں، ان کتابوں کی حوصلہ افزا مقبولیت نے انھیں اس بات پر آمادہ کیا کہ وہ مغلوں کی آمد سے پہلے ہندُستان کے فارسی ادَب و شعر کا جائزہ لیں اور اپنی تحقیقات کی روشنی میں یہ بات پایۂ تحقیق تک پہنچائیں کہ ایران اور ہندُستان کے درمیان سیاسی، تجارتی، تہذیبی اور معاشرتی تعلقات زمانۂ قدیم سے قائم ہیں اور بالخصوص غزنویوں کی ہندُستانی فتوحات کے بعد یہ روابط اس درجہ استوار ہوگئے کہ گویا ہندُستان کے ان علاقوں میں جو مسلمانوں کے زیرِنگیں تھے ایرانی تہذیب اپنی تمام دل کشیوں اور رعنائیوں کے ساتھ جلوہ گر تھی اِس سلسلے میں شمسُ العلما صاحب کا سب سے اہم علمی کارنامہ یہ ہے کہ وہ بعض مستشرقین کی اس غلط فہمی کو دُور کرنا چاہتے ہیں کہ "ہندُستان کے فارسی ادب میں صحیح فارسی چاشنی یک سر مفقوُد ہے اور بنابریں درخورِ اعتنا و توجّہ نہیں"۔ یہ کھُلی ہوئی بات ہے کہ یہ مغربی علما اپنی رائے میں دورِ حاضر کے بعض ایرانی مصنّفین اور محققین کے خیالات سے متاثر ہیں۔ اس غلط فہمی کا ازالہ کتاب زیرِبحث کا سب سے بڑا مقصد ہے اور کتاب کے مقدمے میں قابل مصنّف نے نہایت خوبی سے اپنے اس دعوے کو پیش کیا ہے کہ قرونِ وسطیٰ میں ہندُستان کا فارسی ادَب کسی حیثیت سے بھی ایرانی ادَب سے کم تر درجہ نہیں رکھتا، ہر انصاف پسند شخص کو فاضل پروفیسر کے اِس دعوے سے اتّفاق ہونا چاہیے اور ہم شروع ہی میں اس بات کا اظہار کر دینا چاہتے ہیں کہ ہم خود بھی اس معاملے میں ان کے ساتھ پُورے طور پر متفق ہیں لیکن جو بات ہمیں کھٹکتی ہے وہ یہ ہے کہ یہ مسئلہ ان کے

دماغ پر کچھ اس طرح مسلط ہو کہ وہ اسے ثابت کرنے کے لیے بعض اوقات تحقیق کے دامن کو بھی ہاتھ سے چھوڑ دیتے ہیں اور نہایت ہی کم زور دلائل کا سہارا ڈھونڈھتے ہیں، کبھی کبھی تو یوں محسوس ہوتا ہو کہ وہ مناظرانہ شان سے اپنے حریفوں کو مقابلے کی دعوت دیتے ہیں اور پھر بڑے فخر سے اپنی فتح مندی کا اعلان کرتے ہیں، اس قسم کی روش جدل و مناظرے میں کارآمد ہو تو ہو کم از کم علمی تحقیق کے میدان میں اس کی افادیت مشکوک سی ہو، اس کے علاوہ بعض تاریخی امور کی تحقیق میں شمس العلما صاحب نے دقتِ نظر اور احتیاط سے کام نہیں لیا۔

کتاب کا ایک معتدبہ حصّہ غیر متعلقہ مباحث کی نذر ہوگیا ہو مثلاً پہلے اور دوسرے باب میں جو صفحہ ۵ سے لے کر صفحہ ۱۵۴ تک پھیلے ہوئے ہیں ایسے امور سے بحث کی گئی ہو جن کا کتاب کے اصلی موضوع سے دور کا تعلق بھی نہیں، طاہریوں، صفاریوں اور سامانیوں کے زمانے میں فارسی ادب کی حالت کو بڑی تفصیل سے بیان کیا گیا ہو، اس چیز کی اہمیت سے انکار نہیں لیکن اصل سوال یہ ہو کہ یہ تفصیلی بحث اِس موقع پر کہاں تک مناسب ہو، عربی ادب و شعر پر فارسی زبان کا اثر بہ ذاتِ خود ایک دل چسپ اور مفید موضوع ہو لیکن کیا مصنّفِ علام بتا سکتے ہیں کہ اسے یہاں زبردستی ٹھونسنے میں وہ کہاں تک حق بہ جانب ہیں۔ غزنویوں کے دور کا آغاز ابوریحان بیرونی کے تذکرے سے کیا جاتا ہو، اس کے علمی کمالات پر کئی صفحے وقف کر دیے جاتے ہیں۔ اس کی مشہورِ عالم عربی تصانیف کا ذِکر کیا جاتا ہو اور ساتھ ہی ساتھ یہ بلند بانگ دعوا بھی کیا جاتا ہو کہ فارسی ادب میں اس کا درجہ بہت بلند ہو حالاں کہ قابل مصنّف یہ بات ثابت کرنے سے یک سر قاصر رہے ہیں کہ بیرونی نے فارسی زبان میں اپنی کوئی تصنیف یادگار چھوڑی، شمس العلما صاحب نے اپنے اس دعوے کی تائید میں کہ بیرونی کا درجہ فارسی میں بھی ویسا ہی بلند ہو جیسا کہ عربی ادب میں، بڑی عجیب و غریب دلیلیں پیش کی ہیں، فاضل پروفیسر کا ارشاد ہو کہ "بیرونی خوارزم کا ایک باشندہ ہونے کی حیثیت سے نسلاً ایرانی تھا، ایران کے فضلا سے اس کے گہرے تعلقات تھے اور خوارزم میں اس نے وہاں کے ممتاز اساتذہ سے عربی بہ ذریعے فارسی زبان سیکھی تھی، چوں کہ سلاطین غزنہ کی درباری زبان فارسی تھی ابوریحان اسی زبان میں لوگوں سے بات چیت کرتا ہوگا، اپنے بلند منصب کی بنا پر

اسے سلطان محمود اور اس کے جانشین مسعود کا قرب حاصل ہوگا اور ان سے ملنے اور ان سے اپنی اور ان کی مادری زبان فارسی میں گفتگو کرنے کے بہت مواقع ہوں گے، مزید براں وہ اسی زبان میں غزنین کے باشندوں اور پڑھے لکھے لوگوں اور پنجاب کے مسلمان بیوپاریوں سے تبادلۂ خیالات کرتا ہوگا . . . . فارسی زبان اور ادب میں ابُوریحان کی اُستادی اس بات سے ہویدا ہو کہ وہ ایک ایرانی تھا اگرچہ اس نے اپنی کسی ادبی تصنیف میں فارسی کو اپنے اظہارِ خیال کا ذریعہ نہیں بنایا۔"

یہاں فاضل مصنف نے یہ ظاہر کیا ہو کہ ابوریحان کی مادری زبان فارسی تھی حالاں کہ صفحہ ۱۶۴ پر وہ اس بات کو تسلیم کرچکے ہیں کہ بیرونی کی مادری زبان نہ عربی تھی نہ فارسی بلکہ اس کی مادری زبان ایسی تھی جس کو کبھی ادبی تصنیفات کی زبان بننے کا شرف حاصل نہیں ہوا، اس تمام اعتراف کے باوجود شمس العلما صاحب ہم سے یہ تسلیم کرانا چاہتے ہیں کہ فارسی زبان ابُوریحان کی ممنون ہو اور اس زبان میں اُس کا درجہ بہت بلند ہو، واقعہ یہ ہو کہ بیرونی عربی کے مُقابلے میں فارسی کو علمی زبان تسلیم کرنے کے لیے تیار نہ تھا، وہ فارسی کو محض قصہ کہانی کے لیے موزوں سمجھتا تھا، فاضل مصنف تو فارسی زبان سے بیرونی کی شیفتگی کا ذکر والہانہ انداز میں کرتے ہیں، انھیں شاید بیرونی کی یہ رائے دیکھنے کا اتفاق نہیں ہوا:-

[1]- الهجو بالعربية أحب إلىّ من المدح بالفارسية وسيعرف مصداق قولى من تأمل كتاب علمٍ نُقِلَ إلى الفارسى كيف ذهب رونقه وكسف باله واسود وجهه وزال الانتفاع به، إذ لا تصلح هذه اللغة إلّا للأخبار الكسروية والأسمار الليلية ۔

اگرچہ چہار مقالہ[2]، کے حواشی میں میرزا محمد قزوینی نے یہ خیال ظاہر کیا ہو کہ ابوریحان کی تصنیفات عربی اور فارسی میں ہیں اور "التفہیم[3]" بہ یک وقت عربی اور فارسی میں لکھی گئی ہو تاہم اس کا کیا جواب کہ بیرونی عربی میں ہجو کو فارسی میں مدح پر ترجیح دیتا ہو اور فارسی کے علمی زبان ہونے کا قائل نہیں۔

---

[1] امراء البیان الجزء الثانی صفحہ ۵۵۱ از محمد کرد علی

[2] چہار مقالہ صفحہ ۱۹۵

[3] " " صفحہ ۱۹۷، ملک الشعرا بہار اپنی کتاب سبک شناسی جلد دوم صفحہ ۴۴ پر فارسی التفہیم کو عربی کا ترجمہ قرار دیتے ہیں۔

کتاب کے عنوان سے ظاہر ہوتا ہے کہ قابل مصنف نے اپنی کتاب میں فارسی ادب کے اس تمام سرمایے سے بحث کی ہے جو مغلوں کی آمد سے پہلے ہندستان میں عالمِ وجود میں آچکا تھا اور کتاب کے خاتمے میں خود مصنف نے یہ دعوا کیا ہے کہ انھوں نے پہلی مرتبہ اپنی تصانیف کے ذریعے فارسی ادب میں ہندستانیوں کی ایک ہزار سالہ علمی سرگرمیوں کی منظم روداد پیش کی ہے حالاں کہ کتاب کے سرسری مطالعے سے یہ حقیقت آشکارا ہوجاتی ہے کہ مصنف نے ضیاءالدین برنی کے ذکر پر اپنی کتاب ختم کردی ہے اور تغلقوں کے عہد سے وہ آگے نہیں بڑھے۔ دوسری مایوس کن بات یہ ہے کہ مصنف نے نامی گرامی شعرا کے حالات سے تو کتاب کے صفحات مزین کردیے ہیں لیکن نثر کے سرمایے کی طرف کماحقہٗ توجہ نہیں کی، طبقاتِ ناصری اور برنی کی تاریخِ فیروزشاہی کا ذکر ضرور کیا گیا ہے اور ان کے علاوہ بعض نثر کی کتابوں کا ذکر ضمنی طور پر بھی آگیا ہے لیکن فارسی ادب کے ایک معتدبہ حصّے کو یک قلم نظرانداز کردیا گیا ہے۔ حتّیٰ کہ عوفی کے علمی کارناموں پر بھی ایک مستقل عنوان کے تحت میں کچھ نہیں لکھا گیا۔

تعجب ہے کہ فاضل مصنف نے ان کتابوں اور مضامین سے استفادہ نہیں کیا جو اسی موضوع سے متعلق ہندستان میں لکھی گئی ہیں اور ہندستانی علما کی تحقیقات کا نتیجہ ہیں ڈاکٹر اقبال حسین نے سنہ ۳۸ء میں ہندستان کے قدیم فارسی شعرا پر اپنی قابلِ قدر کتاب شائع کی جسے علمی حلقوں میں بہ نظرِ استحسان دیکھا گیا، شمس العلما صاحب نے اپنی ضخیم کتاب میں ایک جگہ بھی ڈاکٹر اقبال حسین کی تصنیف کا ذکر نہیں کیا۔ اسی طرح امیر خسرو پر ڈاکٹر وحید مرزا کی محققانہ کتاب کو شمس العلما صاحب نے قابلِ التفات نہیں سمجھا۔ اگر ان کتابوں کے شائع ہونے کا فاضل مصنف کو علم نہیں تو یہ افسوس ناک ہے اور اگر اس علم کے باوجود انھوں نے ان کتابوں سے فائدہ نہیں اُٹھایا تو یہ ان جیسے جویلے علم کے شایانِ شان نہیں، دوسری شکایت مصنف سے یہ ہے کہ جہاں انھوں نے دوسروں کی محنت سے فائدہ اٹھایا ہے وہاں انھوں نے ممنونیت کا اظہار نہیں کیا۔ مثلاً فارسی میں قدیم ترین شعر کے سلسلے میں وہ میرزا محمد قزوینی کے مرہونِ منت ہیں لیکن انھوں نے اس کی طرف اشارہ تک نہیں کیا، اسی طرح جہاں تک عربی ادب پر فارسی کے اثر کا تعلق ہے انھوں نے کہیں یہ ظاہر نہیں ہونے دیا کہ وہ کہاں تک اپنے پیش رووں

کے ممنون ہیں حالاں کہ کامل رہبروں کی رہ نمائی کے بغیر ان کے لیے اس میدان میں قدم رکھنا بہت مشکل تھا۔

پیش تر اس کے کہ فاضل مصنّف کے بعض بیانات سے اختلاف ظاہر کیا جائے یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ان تمام اسباب کا اجمالی ذکر کر دیا جائے جو مصنّف کے خیال میں ہندستان میں فارسی کا ذوق پھیلانے میں ممد و معاون ہوئے ہیں۔

"زمانۂ قبلِ از اسلام میں ایرانی مہاجروں نے پنجاب کے شہروں میں آباد ہونا شروع کر دیا، ان کے تعلقات ان کے ایران میں مقیم رشتہ داروں کے ساتھ قائم رہے اور ان کے درمیان آمد و رفت کا سلسلہ برابر جاری رہا جس کی وجہ سے ایرانی تہذیب کی مشعل پنجاب میں روشنی پھیلاتی رہی، ان کے علاوہ ایرانی علما گروہ در گروہ ہندستان کی قدرشناسی کی وجہ سے یہاں کھنچے چلے آئے۔ یہ تہذیب کوئی مستعار چیز نہ تھی بلکہ خالص ایرانی قسم کی تھی، افراسیاب نے خراسان کے ہزاروں خاندانوں کو جلاوطن کر دیا تھا جو ملتان دہلی اور لاہور کے اضلاع میں آکر آباد ہو گئے تھے۔ ان جلاوطنوں کی وجہ سے لاہور کے اطراف میں ایک نیا شہر آباد ہو گیا تھا جہاں سے سلطان محمود غزنوی کا پوتا سلطان ابراہیم ایک لاکھ ایرانیوں کو اپنے دارالسلطنت غزنی کی زینت بڑھانے کے لیے لے گیا تھا، غزنوی سلاطین ایرانی ادب و فن کے دل دادہ تھے اور علما و شعرا کے مربّی اور قدردان، لاہور غزنویوں کی راج دھانی ہونے کے باعث ایرانی تہذیب اور ادب کا مرکز تھا، چوں کہ سندھ کے عرب والیوں کا تقرّر خراسان کے گورنر کے ذریعے ہوتا تھا اور وہیں سے انھیں ہندستان بھیجا جاتا تھا اس لیے اس سے بھی یہاں فارسی کا شوق پیدا ہوا، سندھ اور ملتان میں دیلمیوں (بنی بویہ) کے نام کے فارسی خطبے پڑھے جاتے تھے، غزنویوں کی ہند میں آمد سے پہلے بھی پنجاب اور سندھ کے باشندے فارسی زبان اور تہذیب سے واقف تھے۔ رودکی پہلا ایرانی شاعر ہے جو ہندستان کی فکر و دانش کا گرویدہ ہوا اور جس نے ہندستان میں فارسی شاعری کی نشو و نما پر اثر ڈالا، سلطان محمود غزنوی تھانیسر پر حملہ کرنے کے ارادے سے راجا انند پال کے علاقے میں سے گزرتا ہے، راجا سلطان کو خوش کرنے کے لیے کئی ہزار نوکر اور بنجارے شاہی فوج کے ساتھ روانہ کر دیتا ہے، ضروری ہے کہ ہندستانیوں نے ایرانی فوج کے ساتھ خلا ملا ہونے کی وجہ سے فارسی سے کچھ واقفیت حاصل کر لی ہوگی اور ایرانی رسوم و اطوار سے واقف ہو گئے ہوں گے، سالار مسعود غازی

کے ساتھ ایرانیوں کا ایک بہت بڑا گروہ تھا، کارواں سالار کی شہادت کے بعد بہت سے ایرانی اودھ کے شہروں میں آباد ہو گئے، یہی وجہ ہو کہ اس صوبے کے ہندووں میں تھوڑی دیر ہی بعد فارسی زبان اور ادب کا شوق پیدا ہوا اور غزنوی سلطنت کے زوال کے بعد ایک صدی کے اندر اندر انھوں نے فارسی میں بولنا اور لکھنا شروع کر دیا، سلطان محمود کے لشکر کے ساتھ ہمیشہ چار سو کے قریب شاعر اور عالم ہوتے تھے، ظاہر ہو کہ شعرا کی اتنی بڑی تعداد نے جہاں تک ہندستانیوں میں فارسی پھیلنے کا تعلق ہو بہت اچھا اثر ڈالا ہوگا اور پھر محمود کی قدردانی نے اس شوق کے بڑھانے میں خوب مدد کی ہوگی، غزنویوں کے دور میں ابونصر فارسی نے جو ادیب کے لقب سے مشہور ہیں لاہور میں ایک خانقاہ قائم کی تھی جہاں مختلف علوم کی تعلیم دی جاتی تھی، اس خانقاہ نے ہندستان میں فارسی کا ذوق پھیلانے میں بہت بڑا کام کیا، غزنویوں کی زیر نگرانی 'دیوان رسالت' کا قائم ہونا ہندستانیوں کے فارسی سیکھنے کا ایک بڑا اہم سبب تھا۔"

ان مندرجہ بالا اسباب میں سے بعض فی الواقع ایسے ہیں کہ ان کی صحت پر کسی قسم کا شک وارد نہیں ہو سکتا۔ لیکن پھر بعض ایسے بھی ہیں جن کا درجہ نہ صرف تاریخی اعتبار سے پست ہو بلکہ وہ حد درجہ مضحکہ خیز بھی ہیں چوں کہ ہمارے ملک کے مشہور محقق قبلہ شیرانی صاحب مدظلہ العالی ان دلائل کی قدر و قیمت پر سیر حاصل بحث کر چکے ہیں اس لیے ہم ان مباحث کو نظرانداز کرتے ہیں اور فاضل مصنّف کے بعض اُن بیانات پر اظہارِ خیال کریں گے جن کا ذِکر قبلہ شیرانی صاحب کے تبصرے میں نہیں آیا۔

"ایران کے ساسانی خاندان کے آخری تاج دار یزدجرد اور عربوں کے درمیان جو فیصلہ کن لڑائی نہاوند میں ہوئی اس میں یزدجرد کی طرف سے پنجاب کے جاٹوں نے دادِ شجاعت دی۔" صفحہ ۸،۷

شمس العلما صاحب کے اس بیان میں کوئی حیرت انگیز بات نہیں، تعجب صرف اس بات پر ہو کہ فٹ نوٹ میں انھوں نے ترمذی کے ابواب الامثال کا حوالہ دیا ہو، بھلا اس موقع پر جاٹوں کی موجودگی کو 'ابواب الامثال' سے کیا سروکار ہو، واقعہ یہ ہو کہ فاضل مصنّف نے مولانا سید سلیمان ندوی کی گراں پایہ تصنیف 'عرب و ہند کے تعلقات' سے خوشہ چینی کی ہو اور صراحۃً یا کنایۃً اس کا کہیں ذکر

---

سلہ 'عرب و ہند کے تعلقات' صفحہ ۱۱۔

نہیں آسنے دیا۔ سید صاحب تو ترمذی میں سے محض اس مضمون کی ایک حدیث نقل کرتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن مسعود صحابی نے آں حضرت صلعم کے ساتھ ایک خاص شکل وصورت کے لوگوں کو دیکھا تھا جن کی نسبت انھوں نے یہ بتایا کہ " ان کا چہرہ جاٹوں کی طرح تھا۔ حدیث کے متعلقہ حصے کے اصل الفاظ یہ ہیں :۔

"[1]..... فَبَيْنَا أَنَا جَالِسٌ فِى خَطِّى إِذَا أَتَانِى رِجَالٌ كَأَنَّهُمُ الزُّطُّ أَشْعَارُهُمْ وَ أَجْسَامُهُمْ . . . . "

اس حدیث سے یہ کہاں ثابت ہوا کہ نہاوند کی لڑائی میں یزدجرد کی فوج میں پنجاب کے جاٹ بھی تھے۔ بجائے ترمذی کے ابواب الامثال کے حوالہ دینے کے یہ کہیں بہتر ہوتا کہ شمس العلما صاحب اپنے اصلی ماخذ کا ذکر کر دیتے۔

" بشاری مقدسی اپنے سفرنامہ احسن التقاسیم میں سندھ کے ذکر کے ضمن میں لکھتا ہو کہ اس کے زمانے میں سندھ اور ملتان کی مسجدوں میں دیلمیوں یعنی بنی بویہ کے نام کے فارسی خطبے پڑھے جاتے تھے " صفحہ ۳۹

ایسا معلوم ہوتا ہو کہ احسن التقاسیم فاضل مصنف کے پیش نظر نہیں ورنہ وہ اس قسم کا بے بنیاد دعوا نہ کرتے، یہاں پھر ان کا اصلی ماخذ مولانا سلیمان ندوی کی کتاب 'عرب و ہند کے تعلقات' ہو۔ اگر وہ سید صاحب کے اصل الفاظ نقل کرنے پر اکتفا کرتے تو شاید اس مغالطے میں مبتلا نہ ہوتے، جہاں تک ملتان کا تعلق ہو بشاری صاف طور پر لکھتا ہو کہ ملتان[2] والے شیعہ ہیں اور یہاں مصر کے فاطمی خلیفہ کا خطبہ پڑھا جاتا ہو، اسی کے حکم سے یہاں کا بندوبست ہوتا ہو اور یہاں سے برابر تحفے تحائف مصر کو بھیجے جاتے ہیں۔ اب رہا منصورہ اس کے بارے میں بشاری[3] لکھتا ہو :۔

" منصورہ پر ایک سلطان کی حکومت ہو جو قریش کے خاندان سے ہو لیکن یہاں خطبہ خلیفہ عباسی کا پڑھتے ہیں، اور کبھی عضدالدولہ (دیلمی) کا خطبہ پڑھتے تھے جس زمانے میں ہم شیراز میں تھے اس وقت یہاں سے ایک سفیر عضدالدولہ کے بیٹے کے پاس شیراز گیا تھا "

---

[1] جامع ترمذی مع اُردو ترجمہ جلد دوم صفحہ ۲۹۳ و ۲۹۴ (نول کشور پریس) [2] احسن التقاسیم، صفحہ ۴۸۵۔
[3] احسن التقاسیم، صفحہ ۴۸۵۔

خطبے میں خلیفۂ بغداد کے نام کے ساتھ عضدالدولہ کا نام کیسے داخل ہوگیا، سید صاحب اس کی توجیہ یوں کرتے ہیں کہ "جب ۳۷۵ ہجری میں مقدسی یہاں پہنچا تو اس نے بھی اپنے پیش رووں کی طرح یہاں بشاری خاندان کے ایک فرد ہی کو حکمران پایا لیکن اس دوران میں دیلمیوں کا ایک شیعی خاندان جو فارس پر حکومت کر رہا تھا اس کا اثر بھی بلوچستان کے راستے سے سندھ تک پہنچ رہا تھا تاہم خلیفۂ بغداد کا نام بھی باقی تھا"[1] یہ توجیہ ایک حد تک صحیح ہو تو ہو ورنہ اس زمانے کی تاریخ کی ورق گردانی سے تو یہ ظاہر ہوتا ہے کہ عضدالدولہ کا عہد بنی بویہ کے انتہائی عروج اور شوکت کا زمانہ ہے، اس کی بے پناہ قوت کے سامنے خلیفہ الطائع مجبورِ محض تھا، اسی مجبوری کے عالم میں سنہ ۳۶۸ ہجری میں خلیفۂ بغداد نے حکم دیا[2] کہ خطبے میں خلیفہ کے نام کے بعد عضدالدولہ کا نام بھی پڑھا جائے۔ اس غیرمعمولی اقتدار کے حاصل کرنے کے بعد ۳۷۲ ہجری میں عضدالدولہ رہ گرائے عالمِ جاودانی ہوجاتا ہے، اس واقعے سے قدرتی طور پر یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ ۳۶۸ سے لے کر ۳۷۲ ہجری تک منصورہ میں عضدالدولہ کا خطبہ پڑھا گیا ہوگا، جیسا کہ ہم واضح کرچکے ہیں بشاری صرف عضدالدولہ کے خطبے کا ذکر کرتا ہے لیکن ہمارے شمس العلما صاحب محض ایک عارضی واقعے میں تعمیم کی شان پیدا کردیتے ہیں اور دیلمیوں کو اس امتیاز کا حق دار تسلیم کرتے ہیں، اس سے زیادہ تعجب خیز ان کا یہ دعوا ہے کہ دیلمیوں کے خطبے فارسی زبان میں پڑھے جاتے تھے حالاں کہ اصطخری اور ابنِ حوقل صاف صاف کہہ رہے ہیں کہ منصورہ، ملتان اور اس اطراف میں عربی اور سندھی بولی جاتی ہے اور مکران والوں کی بولی فارسی اور مکرانی ہے، اصطخری کے اصل الفاظ یہ ہیں :-

[3] ولسان اھل المنصورۃ والملتان و نواحیھا العربیۃ والسندیۃ ولسان اھل مکران الفارسیۃ والمکرانیۃ،

اصطخری اور ابن حوقل کے صریح بیان کی موجودگی میں شمس العلما صاحب نے کس طرح یہ عجیب وغریب دعوا

---

[1] عرب و ہند کے تعلقات، صفحہ ۳۴۴ [2] تجارب الامم الجزء الثانی، صفحہ ۳۹۶

[3] مسالک الممالک، صفحہ ۱۷۷۔

کردیا کہ ان خطبوں کی زبان فارسی ہوا کرتی تھی، ان کے اصل ماخذ کی طرف رجوع کرنے سے یہ گتھی خود بخود سُلجھ جاتی ہو، مولانا سید سلیمان ندوی نے بشاری کے مندرجہ ذیل الفاظ کا ترجمہ یوں کیا ہو:-

...[1] ماءٌ مرئٌ وعيشٌ هنئٌ وظرفٌ ومروةٌ وفارسية مفهومة وتجارات مفيدة و

اجسامٌ صحيحةٌ إلّا أنّما سبخةٌ بليذة ودورٌ ضيقةٌ دهواءٌ حارٌ يابسٌ دهم سمرٌ وسُودٌ

ترجمہ- پانی اچھا، زندگی عیش و مسرت کی اور خوش دلی اور مروت ہو، فارسی زبان سمجھی جاتی ہو، تجارت کا نفع خاصا ہو، جسم میں تن درستی ہو لیکن شہر سیلا ہو، مکانات تنگ ہیں، ہوا خشک اور گرم ہو، رنگ گندم گوں اور سیاہ ہو"

"فارسية مفهومة" میں لفظ مفہومہ کی وجہ سے قدرتی طور پر سید صاحب کا ذہن اس طرف گیا کہ یہاں فارسی زبان سمجھی جاتی ہو اور اس میں کوئی شبہ نہیں کہ مفہومہ کے لفظ سے خواہ مخواہ انسان کا خیال فارسی زبان کی طرف منتقل ہوگا حالاں کہ سباق و سیاق اس مفہوم کا موید معلوم نہیں ہوتا۔ بہرحال اگر قبلہ سید صاحب کے بتائے ہوئے معنی ہی صحیح ہوں پھر بھی "فارسية مفهومة" کے مفہوم میں اتنی وسعت کیسے پیدا کی جاسکتی ہو کہ ملتان اور منصورہ کے خطبوں کی زبان فارسی تسلیم کرلی جائے، شمس العلما صاحب ایسے فاضل کے لیے یہ مناسب نہیں کہ وہ اس قسم کے بےبنیاد دعوے کریں۔

"تاریخ کے مطالعے سے یہ بات صاف طور پر ظاہر ہوتی ہو کہ پہلی صدی ہجری کے تقریبًا اختتام سے پہلے عرب مسلمانوں کو ہندستان میں کشور کشائی کا خیال نہ تھا، سب سے پہلے یہاں خلفائے راشدین کے زمانے میں مسلمان چھوٹے چھوٹے گروہوں میں تجارت کے خیال سے آئے، یہ لوگ سادہ اور پاکیزہ زندگی بسر کرتے تھے، اتفاقًا چند عرب تاجر ہندستان روانہ ہوئے اور سنہ ۱۶ ہجری میں صوبہ بمبئی کے مقام تھانہ میں وارد ہوئے، اس کے بعد دو اور گروہ بھروچ اور دیبل پہنچے" صفحہ ۳۹ و ۴۰

شمس العلما صاحب ہمیں یقین دلانا چاہتے ہیں کہ عرب تاجروں کا ایک دستہ اتفاقی طور پر تھانہ پہنچ گیا

[1] احسن التقاسیم صفحہ ۴۸۰ — [2] عرب و ہند کے تعلقات، صفحہ ۳۳۲

حالاں کہ بلاذری[۵۱] جس کی فتوح البلدان فاضل مصنف کا بڑا ماخذ ہے حکم بن ابی العاص گورنر بحرین کے بارے میں نہایت صاف طور پر لکھتا ہے کہ اس نے ایک فوجی دستہ تھانہ بھیجا (فأقطع جیشًا الی تانه) اور اس کے بعد دوسرا دستہ بھروچ، جب خلیفۂ ثانی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو اس کی اطلاع ہوئی تو آپ نے اپنی ناراضی کا اظہار کیا اور اس قسم کی بحری مہموں کو ناپسند کیا۔

"عرب مورخ ابن حوقل جو تیسری صدی ہجری کے ربع دوم میں سندھ میں سیاحت کی غرض سے آیا تھا اپنے سفرنامے میں بیان کرتا ہے کہ سندھ میں عربی اور سندھی عام طور پر سمجھی جاتی ہے" صفحہ ۴۳

شمس العلما صاحب نے بہ یک جنبش قلم تاجر اور سیاح ابن حوقل کو مورخ بنا دیا حالاں کہ فن تاریخ میں اس نے کوئی تصنیف اپنی یادگار نہیں چھوڑی، ابن حوقل بغداد کا ایک سوداگر تھا جو سنہ ۳۳۱ ہجری میں سیاحت کی غرض سے نکلا اور سنہ ۳۵۸ھ کے قریب بغداد واپس[۵۲] پہنچا، فاضل مصنف نے اسے چوتھی صدی کے بجائے تیسری صدی میں لا موجود کیا۔ اس قسم کی بے احتیاطی کی مثالیں ان کی کتاب میں جا بجا پائی جاتی ہیں۔

"جب محمد بن قاسم کو خلیفۂ دمشق کے حکم سے واپس بلا لیا گیا تو اس کے یہاں سے چلے جانے کے بعد اس کے بیٹے نے سندھ اور ملتان پر پوری طرح قبضہ کر لیا" صفحہ ۶۰

نہ معلوم فاضل مصنف نے یہ بات کن حالات میں لکھ دی، محمد بن قاسم کے بعد جن گورنروں کے ہاتھ میں ہندستان کے اس اسلامی صوبے کی زمام حکومت تھی ان کے نام بلاذری کی فتوح البلدان میں محفوظ ہیں لیکن اس میں کہیں بھی محمد بن قاسم کے بیٹے کا ذکر نہیں، خود بلاذری ایک روایت کی بنا پر لکھتا ہے کہ راجا داہر کے قتل کے بعد محمد بن قاسم سندھ پر قابض ہو گئے، اس روایت کے الفاظ یہ ہیں:-

"لما[۵۳] قتل داهر غلب محمد بن القاسم على السند"

اس کے علاوہ جب سنہ ۹۶ ہجری میں فتح سندھ کے بعد محمد بن قاسم یہاں سے گیا تو ظاہر ہے کہ اس کی عمر کسی حالت میں بھی چوبیس پچیس برس سے زیادہ نہ ہوگی۔ صفحہ ۵۱ پر خود فاضل مصنف کا بیان ہے کہ نوجوان جرنیل

---

[۵۱] "فتوح البلدان" (مطبوعہ مصر) صفحہ ۴۲۰۔ [۵۲] "عرب و ہند کے تعلقات" صفحہ ۳۹۔
[۵۳] " " " ۴۲۶

کی عمر ستو برس کی تھی جب کہ اس نے سنہ ۹۲ ہجری میں سندھ پر حملہ کیا۔ اس حساب سے محمد بن قاسم ہندستان سے روانگی کے وقت بیس اکیس برس کا ہوگا۔ واقعہ یہ ہے کہ محمد بن قاسم کے ہلاک ہونے کے کئی سال بعد اس کا بیٹا عمرو بن محمد قاسم سندھ کے گورنر حکم بن عوانہ کی معیت میں یہاں آتا ہے، حکم کو اس کی دانش مندی اور حزم پر پورا اعتماد تھا، بلاذری اسی عمرو کو شہر منصورہ کا بانی قرار دیتا ہے۔

"ادبہ پارسی نے جسے تاریخ عبداللہ ابن المقفع کے نام سے جانتی ہے۔ سنہ ۲۳۷ھ کے قریب فارسی میں ایک کتاب 'آئینِ بزرگی' لکھی۔ شاید فارسی نثر کا یہ قدیم ترین نمونہ ہو جو آج دست یاب ہوسکتا ہے؛ مصنف اپنے بزرگوں کے ذکر سے کتاب کا آغاز کرتا ہے۔ ایک فاضل ایرانی آقائی بہروز نے سنہ ۱۳۱۵ ہجری میں ایک مقدمے کے ساتھ اس کو طہران میں شائع کیا۔" صفحہ ۹۵ و ۹۶

یہ یہاں خوب کیا کم تھا کہ شمس العلما صاحب اسے اور زوردار بنانے کے لیے فٹ نوٹ میں نہایت تحکم و اذعان سے اس بے بنیاد دعوے کا اعادہ کرتے ہیں۔

پیش تر اس کے کہ آئینِ بزرگی کے متعلق کچھ تفصیل کے ساتھ عرض کیا جائے یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ابن المقفع کے بارے میں فاضل مصنف کی اس غلط فہمی کو رفع کردیا جائے کہ وہ تیسری صدی ہجری تک زندہ تھا اور اس نے سنہ ۲۳۷ھ میں 'آئینِ بزرگی' تالیف کی، بیچارے ابن المقفع کو دوسری صدی ہجری میں دوسرے عباسی خلیفہ المنصور کے عہد میں موت کے گھاٹ اُتار دیا[1] جاتا ہے، لیکن ہمارے شمس العلما صاحب ہیں کہ اُسے مرنے کے بعد بھی ایک صدی تک زندہ بتاتے ہیں۔

عربی ادب میں ابن المقفع کا درجہ بہت بلند ہے، کلیلہ و دمنہ کے عربی ترجمے نے اسے بقائے دوام کے دربار میں ممتاز جگہ دے رکھی ہے۔ اس کے علاوہ ایرانی تاریخ سے متعلق اس نے کئی پہلوی کتابوں کا عربی میں ترجمہ کیا، اس کی 'الادب الصغیر' اور 'الادب الکبیر' بھی اچھی خاصی شہرت کی مالک ہیں، آج تک محققین اس کی کسی فارسی تالیف کا سُراغ نہیں لگا سکے تھے۔ علمی دنیا کو شمس العلما پروفیسر عبدالغنی کا ممنون ہونا چاہیئے اور ان کی خدمت میں اس قیمتی انکشاف پر ہدیۂ تہنیت پیش کرنا چاہیئے کیوں کہ وہ

---

[1] 'الفہرست' (مطبوعہ مصر) صفحہ ۱۷۲۔

پہلے محقق ہیں جنھوں نے فارسی دانوں کی توجہ فارسی ادب کے اس اَن مول موتی کی طرف مبذول کرائی ہے۔

شمس العلما صاحب کی گراں قدر تصنیف میں اہلِ ذوق کی ضیافتِ طبع کے لیے بعض نادر شہ پارے موجود ہیں لیکن پورے یقین کے ساتھ یہ کہا جاسکتا ہے کہ ان کا یہ علمی انکشاف شاہ کار کی حیثیت رکھتا ہے۔ شاید فاضل مصنف کو اپنی کتاب کے بعض حصّوں پر نظرِ ثانی کرنے کا موقع نہیں ملا ورنہ یہ کیوں کر ممکن تھا کہ ان کے یہاں لاپروائی کی ایسی بھونڈی مثالیں پائی جاتیں۔

'آئینِ بزرگی' کے ایڈیٹر آقای بہروز یا تو زردشتی ہیں یا پھر ایرانیت کے ایسے گرویدہ کہ انھیں عرب اور اسلام سے خدا واسطے کا بیر ہے، سرورق کے بعد دوسرے ہی ورق پر ایک آتش کدے کی تصویر دی گئی ہے جس کے باہر ابن المقفع کھڑا یہ کہہ رہا ہے۔[۶]

تن بروم و دل نہادم ایں جا بدرون

قابل ایڈیٹر نے اپنے مقدمے میں یہ بات ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ ابن المقفع کو زبردستی حلقۂ اسلام میں داخل کیا گیا تھا ورنہ درحقیقت وہ اپنے آبائی مذہب ہی پر قائم تھا، باوجود اس کے کہ ایڈیٹر ابن المقفع کی موت کا اصلی سبب اس ذاتی رنجش کو بتاتا ہے جو اس میں اور بصرہ کے حاکم سفیان بن معاویہ میں تھی پھر بھی عربوں کے خلاف فاضل ایڈیٹر اپنے غیظ و غضب کا اظہار اس طریقے پر کرتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| بہ ایران و دانش ورانِ مہاں | نگر تا چہ کردند ایں تازیاں |
| بہ از دانش ہرگز نیاید ز دست | شتربان کہ بر تختِ شاہی نشست |

مقدمے کے آخر میں لکھتا ہے کہ شاید ابن المقفع کی موت کا جاں گداز سانحہ سنہ ۱۴۲ ہجری میں پیش آیا۔

فاضل ایڈیٹر ذ۔ بہروز کی علم پروری اور انصاف پسندی تو اس مقدمے سے عیاں ہے۔ آئیے اب کتاب کے اصل مطالب اور زبان پر ایک نظر ڈالیں۔ یہ مختصر کتاب ایک دیباچے اور چار گفتار (مقالہ) پر مشتمل ہے، اس کی زبان شدہ فارسی ہے جس میں سے عربی الفاظ کو چُن چُن کر نکالا گیا ہے اور ان کی بجائے غیرمعروف قدیم الفاظ کو جگہ دی گئی ہے۔ ایڈیٹر کو خود اس بات کا احساس ہے کہ عام فارسی داں ان غیرمانوس الفاظ کو نہ سمجھ سکیں گے۔ چناں چہ انھوں نے حاشیے میں ان کے معنی بھی دے دیے ہیں، ان میں سے بعض الفاظ

یہ ہیں :-

| | | | |
|---|---|---|---|
| ترفند | بہ جائے | محال | استوار ؟ بہ جائے معتمد |
| ہنگ | » | وقار | گزارش » شرح و تفسیر و عبارت |
| رسانہ | » | حسرت | پایندان » ضامن |

یہ کتاب جدید فارسی زبان میں لکھی گئی ہے اور اس کا بڑا مقصد یہ ہے کہ ایرانی بچے اپنے وطن کے ایک "دانائے پیشین" کے حکیمانہ اقوال و نصائح سے بہرہ مند ہوں، ہم اب تک اس راز کے سمجھنے سے قاصر ہیں کہ جناب شمس العلما صاحب نے باوجود ایک فاضل اور تجربہ کار پروفیسر ہونے کے یہ کیوں کر باور کرلیا کہ یہ کتاب فارسی نثر کا قدیم ترین نمونہ ہے حالاں کہ اس کا اسلوبِ بیان اس بات کا اعلان کررہا ہے کہ یہ دورِ حاضر کی پیداوار ہے۔ غضب تو یہ ہے کہ خود ایڈیٹر نے اسے فارسی نثر کا پرانا نمونہ نہیں بتایا اور نہ ہی ایران کا ملک الشعرا بہار اپنی تازہ تصنیف "سبک شناسی" میں اس کا کہیں ذکر کرتا ہے، ہم گفتار دوم' کے چند ابتدائی جملے محض اس لیے قارئین کی خدمت میں پیش کرتے ہیں تاکہ وہ بھی شمس العلما صاحب کے اس بے بنیاد دعوے کی حقیقت کو ملاحظہ فرمائیں :-

"اگر شاہان و بزرگان را کارپرداز و ہم نشیں آئی باید ہمارہ ہوشیار و بردبار و آرام و راست کار باشی و بدان جاہ و پایہ دمی فریفتہ و نازاں نگردی و ہر آں گاہت بچشم یگانگی بنگرند بچشم خداوندی شان بنگر و ہرچہ برفرو پایہ ات افزایند بہ فروتنی افزا و ہرروز و ہر جای را روشی درخور و سزا پیش گیر و کاری بگزشتہ مسنج و بہ دریوزہ چیزی مخواہ، زنہار تا کینہ و آزردگی زی شان در دل گیری کہ اگر خویشتن دار و فرزانہ ای آں چہ در دلت گزرد برچہرہ ات پیدا گردد و اگر خام و نادانی بہ زبانت آید و اگر چہرہ و زبان نہانت ہویدا نسازد اندوہت در دل نماند و بی گمان باکسی درمیان آید و بہ خسروان و سران رسد از تو رنجند و تیمار و چاکری دیرینہ ات از یاد دہند و باشد کہ ناں آندوگی سودی نبری و فرو سر در آں نہ برباد دہی"

واقعہ یہ ہے کہ شمس العلما صاحب محض دادبہ فارسی کا نام پڑھ کر پھڑک اُٹھے اور اس غلط فہمی کا شکار ہوگئے کہ یہ فارسی دادبہ یعنی ابن المقفع کی اپنی زبان ہے اور انھوں نے یہ سمجھ لیا کہ وہ اس کتاب کو ابن المقفع کی تصنیف بتاکر ایک بہت بڑی علمی خدمت سرانجام دے رہے ہیں حالاں کہ کتاب کے ایڈیٹر نے کسی جگہ اس کی

طرف اشارہ تک بھی نہیں کیا، جیسا کہ ہم اوپر بیان کر آئے ہیں ابن المقفع کی تصنیف ’الادب الکبیر‘ عربی ادب میں ہمیشہ سے مقبول رہی ہو۔ حال ہی میں طہران کے ’کلالۂ خاور‘ نے اس کتاب کا عربی متن اور اس کا فارسی ترجمہ شائع کیا ہو۔ ترجمہ محمد ہادی بن محمد حسین قاینی بیرجندی کی محنت اور کوشش کا نتیجہ ہو، اب جب ہم ’آئینِ بزرگی‘ کے مطالب کا ’الادب الکبیر‘ کے مطالب سے مقابلہ کرتے ہیں تو یہ حقیقت روزِ روشن کی طرح عیاں ہوجاتی ہو کہ ’آئینِ بزرگی‘ میں ایڈیٹر نے ’الادب الکبیر‘ کے بعض مطالب کو نہایت اختصار کے ساتھ اپنے الفاظ میں پیش کیا ہو۔ ہم ’آئینِ بزرگی‘ اور ’الادب الکبیر‘ کے فارسی ترجمے سے دیباچے اور خاتمے کی عبارتیں ذیل میں درج کرتے ہیں تاکہ قارئین کرام خود اس بات کا فیصلہ کرلیں کہ شمس العلما صاحب کعبہ کی بجائے ہمیں ترکستان لے جانا چاہتے ہیں۔

’آئینِ بزرگی‘ کا دیباچہ

داد بہ گوید :-

نیاگان ما در اندامِ سترگ و زیبا ہوش و خردی شایان داشتند۔ چوں از ما نیرومند تر بودند و درازتر می زیستند کار و آزمایشِ جہاں بہتر و بیش تر می کردند۔ پارسایان پیشین را پایۂ دین و دانش آں از ما برتر و جہاں داران شان را مایۂ کامرانی از ما فراہم تر بودہ است۔ ہرگز دانش و فرہنگِ خود از کسی دریغ نمی داشتند آں چہ می دانستند و می یافتند مردم را می گفتند و می آموختند و ہم می نگاشتند و آیندگان را می گذاشتند۔ چہ نامہ ہای گراں بہای کہ نوشتند و بسا اندرز ہائی سودمندی کہ بہ یادگاران نہادند و مارا از آزمایش دگر بارہ بی نیاز ساختند۔

چنداں در ایں راہ و روش کوشش داشتند کہ اگر یکی از ای شان چیزی دریافتی دیا بہ دری از دانش رسیدی و در بیابانی بودی از بیم آں کہ مبادا از یاد رود و آیندگان

’الادب الکبیر‘ کے فارسی ترجمے کا دیباچہ

ابو محمد عبداللہ بن مقفع پارسی گوید :-

مردمان پیشین را یافتیم کہ آنان راتن ہابسی سطبرتر از ما بود و با سطبری تن خرد وافرتر و نیرو بسی سخت تر از ما بود و باسختی نیرو اتقان کارہا نیکوتر و عمرہا بسی درازتر و بہ فضیلت تجربہ و حسن اختیار برخوردار تر۔ از پیشینیان آں کس کہ صاحب دین و از حزب روحانیین بود در کار دین علماً و عملاً از روحانیین زمانۂ ما پایۂ بلند تر داشت و آں کس کہ صاحب دنیا بود او را نیز بہ فنون بلاغت و فضیلت از ابنای زمان ما مزیت بود۔ پیشینیان نہ تنہا خویشتن را بہ فنون فضائل آراشتند بلکہ سہمی وافر از علم اول و آخر برای ما گذاشتند، کتاب ہا نگاشتند صحیفہ ہا انباشتند، مارا از زحمت تجارب و صدمت تجاذب بی نیاز کردند، ہرگونہ تجربہ را بہ کار بردند و از برای ہوش مندی و زیرکی ما بہ یادگار گذاشتند۔ پایۂ اہتمام را تا آں جا رسانیدند کہ ہرگاہ مردی از آناں را دری از علم کشادہ گشتی یا

زان آگاه نه گردند دریافته بر سنگ ها نوشتی و تخم دانش در ویران ها کشتی - به راستی نیاگان را مهربان پدرانی توان گفت که همواره در بند و اندیشهٔ فرزندان باشند و مر روز سختی شان را اندوخته ای نهند و روند -

سخنی از صواب دست یاب شدی و اد در ده کده خالی از مردم اهلی بودی یافتهٔ خود را بر سنگی سخت نگار دادی تا مبادا اجل موعودش دریابد و مردم آینده آن علم و صواب را در نیابد - همانا کار و کردار آنان در اندوختن علم و تجربه برای آیندگان مانند کار و کردار پدر مهربان بود در اندوختن مال و منال برای فرزندان تا مؤنت طلب آنان را دوچار تعب نه سازد یا پس از زحمت طلب از درک مطلب درمانده سازد -

اگرچہ مندرجہ بالا اقتباسات ہمارے دعوے کو صحیح ثابت کرنے کے لیے کافی ہیں ہم مزید اطمینان کی خاطر خاتمے کی عبارتیں بھی ذیل میں درج کرتے ہیں تاکہ کسی قسم کا شک باقی نہ رہے -

## 'آئینِ بزرگی' کا خاتمہ

"مرا دوست ازجہان رستہ ای بود کہ از ہمہ جہانیانش برتر و گرامی تر داشتمی ، چون کہ آن چہ در وی دیدم در کس نیافتم ، و اکنون نمونہ ای از منشہای ستودۂ وی ترا می شمارم تا بہ شنوی و جانانہ بہ کوشی و چندان کہ توانی فراگیری تا کام یاب و کامران گردی -

بدان کہ ہرگز دربند شکم نہ بود پس چیزی کہ نہ یافتی نہ خواستی و اگر یافتی بسیاری نہ کردی ہیچ گاہ فرمان شرم خود نمی برد چہ دامن بہ کارہای ننگین آلودہ نہ داشتی و آب آزرم خویش در آن رہ نہ ریختی -

ہمیشہ لجام زبان در دست داشت ، از آن کہ نہ دانستہ نہ گفتی و در آن چہ دانستی ستیزہ نہ کردی و باکسی در ستیزہ ہم راہ نہ شدی ، و تا داوری دادار و گواہی پاے دار نہ یافتی داوری نہ خواستی ، و تا درمان در نزد کس بہ جستی درد دل نہ نمودی ، جز با دوستانِ خردمند رای نمی زد و از کسی پند و اندرز دریغ نمی داشت ، بیش تر خاموش بود و اگر گفتی گوی بیشی بردی -

ہم چنیں کسی را سرزنش نہ کردی تا پوزشش نیک نہ دانستی ، کینۂ دوستان در دل نہ گرفتی و در برابر دشمنان ہشیاری از دست نہ دادی ، و بے یاران چیزی بہ خود روا نہ داشتی ، در پیدا بسی سست و ناتوان نمودی و در روز رزم با شیرِ ژیان پنجہ زدی و شکستی ، نہ بستوہ می آمد و نہ خشم گین می شد و نہ از کسی و از چیزی آزردہ می گردید و نہ از بخت و اختر و سختی و تنگی می نالید و می نومید گشت "

# الادب الکبیر کا خاتمہ

من تو را خبری دہم از مصاحبی کہ در چشم من بزرگ‌ترین مردمان بود و سرآمد بزرگی ہای او کہ او را در نزد من عظیم می داشت کوچکی دنیا در نزد او بود، از سلطنت شکم خارج بودی، چیزی کہ نہ یافتی نہ خواستی و از آن چہ یافتی بسیار نہ خوردی، دیگر از تحت سلطنت فرج بیرون زیستی، فرج را برو مؤنتی و او را از آن کلفتی نبودی، نہ رای او را برای زشتی بکاری سست رہنمون بودی نہ تن او را در چار کاوش و کاہش داشتی، از سلطنت جہالت بیرون بود پس اقدام نہ کردی مگر بکاری کہ اعتماد را شاید یا منفعتی از و آید، بیش‌تر روزگار او بہ سکوت گذشتی ولی آن گاہ کہ سخن گفتی برہم سخن غالب آمدی، ضعیف نمودی و مستضعف بہ شمار بودی با این ہمہ آن گاہ کہ گاہ جد بود تو گفتی شیر یست حملہ کنندہ، نہ در دعوی داخل شدی نہ در جدل شرکت کردی، تا قاضی عادل و شہودی عدول نہ یافتی حجت نمودی و برہان نیاوردی، ہیچ کس را ملامت نہ کردی بر چیزی کہ امکان عذری در او بودی مگر آن گاہ کہ سخافت عذر را دانستی، از درد شکایت نہ بردی مگر نزد آن کس کہ موجب بُرئی نزد او گمان بردی، مصاحبت نہ کردی مگر آن کس را کہ رجاے نصیحتی برای خود در صحبت او یا برای او در صحبت خود داشتی، اظہار ضجرت نہ کردی، روی سخط نہ نمودی، بہ چیزی تشہی نہ کردی، بہ کسی تشکّی نبردی، از دوست انتقام نہ کشیدی، از دشمن غافل نہ بودی، قوتی کہ داشتی تخصیص بہ خود ندادی بلکہ ہر حیلہ کہ در کار خویش اندوختی و ہر نیرو کہ در کار خود بہ کار بردی در کار یاران و برادران بہ کار انداختی، پس بر تو باد بہ کار بردن این اخلاق اگر تو را طاقت است و ہرگز طاقت نیست، لکن اندکی کہ توانی فراگیر کہ بہتر از ترک جمیع است و توفیق از خدای متعال است۔"

ان عبارتوں پر ایک سرسری نظر ڈالنے سے یہ حقیقت واضح ہوجاتی ہی کہ "آئینِ بزرگی" "الادب الکبیر" کے مطالب کا ایک آسان اور مختصر خلاصہ ہی جسے آقای بہروز نے تیار کیا ہی اور اس کا نام "آئینِ بزرگی" انھوں نے محض اس لیے پسند کیا ہی کہ وہ عربی نام "الادب الکبیر" کو برداشت نہیں کرسکتے تھے۔

"یہ خاندان اسد کے باپ سامان کی وجہ سے سامانی کہلاتا تھا، سامان عرب تھا۔" صفحہ ۱۱۵

سامانیوں کے ایرانی ہونے کے متعلق کسی قسم کا شک و شبہ نہیں، وہ اپنے کو بہرام چوبین کی[1] اولاد بتاتے ہیں خدا جانے شمس العلما صاحب نے کس سند کی بنا پر ان کے مورث اعلا کو عرب بنادیا۔

---

[1] "زین الاخبار" صفحہ ۱۵۔

"یاقوت (مصنف معجم الادبار) ابوریحان بیرونی کا ایک عربی قصیدہ محمود غزنوی کی مدح میں نقل کرتا ہو جس میں بیرونی نہایت صفائی سے محمود کی بخشش اور علم و ادب کی قدردانی کا اقرار کرتا ہو۔" صفحہ ۱۹۲

سلطان محمود کا نام دیکھ کر شمس العلما صاحب فوراً اس نتیجے پر پہنچ گئے کہ ہو نہ ہو یہ قصیدہ محمود کی مدح میں لکھا گیا ہو حالاں کہ اگر ان کی نظر سیاق و سباق پر ہوتی تو وہ دیکھتے کہ اس قصیدے میں ابوریحان اپنی دو حالتوں کی کیفیت بیان کر رہا ہو، ایک اقبال و کامرانی کی اور دوسری بےقدری اور کس مپرسی کی، یہ قصیدہ ایک دوسرے لحاظ سے بھی خاص اہمیت رکھتا ہو: اس میں وہ ان فرماں رواؤں اور حاکموں کا ذکر کرتا ہو جو اس کے سرپرست اور قدردان رہے ہیں۔ سب سے پہلے وہ آلِ عراق کے لطف و کرم کو یاد کرتا ہو اور ان میں سے خاص طور پر منصور کی قدردانی کی طرف اشارہ کرتا ہو، میرزا محمد قزوینی نے "چہار مقالہ" کے حواشی کے سلسلے میں صفحہ ۲۴۷ پر آلِ عراق کے حالات کے ضمن میں لکھا ہو کہ یہ خوارزم کا ایک قدیم حکمران خاندان تھا، میرزا قزوینی کی تصریح کے مطابق منصور وہی ابونصر منصور بن علی بن عراق مولی امیرالمومنین ہو[له] جس کا شمار چوتھی صدی ہجری کے مشہور ماہرینِ ریاضیات میں سے ہو اور جس نے بارہ کتابیں اور رسالے بیرونی کے نام پر لکھے ہیں، اس امر کا اعتراف بیرونی نے اپنی خودنوشتہ فہرستِ تالیفات میں کیا ہو جسے پروفیسر زخاؤ نے "الآثار الباقیہ" کے مقدمے میں شائع کردیا ہو۔

آلِ عراق کے بعد شمس المعالی قابوس بن وشمگیر کے اشتیاق اور نوازش اور اس سے اپنی بےالتفاتی کا ذکر بیرونی فخریہ انداز میں کرتا ہو، یہ عالم اور ادیب قابوس وہی والی طبرستان ہو جس کے نام البیرونی نے اپنی کتاب "الآثار الباقیہ" معنون کی (ملاحظہ ہو الآثار الباقیہ کے انگریزی ترجمے کا دیباچہ) خوارزم کے مامونی خاندان میں سے بیرونی علی بن مامون کی بندہ پروری اور اس کے بھائی ابوالعباس مامون بن مامون کی عنایات کی تعریف کرتا ہو۔ اب سلطان محمود کے جود و بخشش کی باری آتی ہو۔ یہ دور اس کی خوش حالی کا زمانہ ہو۔

اس کے بعد وہ غزنی میں اپنی بےکسی اور ناقدردانی کا شاکی ہو حالاں کہ وہ اپنے تمام ہم عصروں سے علم و فضیلت میں برتر ہو، مشرق میں اہلِ ہند اس کے کمال کے معترف ہیں اور مغرب والے بھی اس کی

---

له۔ حواشی، چہار مقالہ، صفحہ ۲۴۶، ۲۴۷۔

علمی کاوشوں سے ناواقف نہیں۔ تسبیدے کے آخر میں وہ ابوالفتح کی خوش اقبالی اور درازیٔ عمر کے لیے دعا کرتا ہی۔ یاقوت[1] محمد بن محمود نیشاپوری کی کتاب "سرالسرور" کے حوالے سے اس ابوالفتح کو ابوالفتح البستی بتاتا ہی۔

"مسعود سعد سلمان کی ولادت سلطان محمود غزنوی کے عہد میں ہوئی لیکن اس کی شہرت کا آغاز سلطان ابراہیم کے زمانے سے ہوتا ہی۔ شروع شروع میں بادشاہ نے اسے اپنی عنایتوں سے سرفراز کیا لیکن بعد میں سلطنت سے مزعومہ غداری کی بنا پر اسے قلعۂ نای میں قید کر دیا گیا۔ سلطان ابراہیم کے انتقال کے بعد اسے رہائی نصیب ہوئی لیکن پھر اس کے جانشین سلطان مسعود کے عہد میں قلعۂ سو کے زندان میں ڈال دیا گیا۔ دوسری بار رہا ہونے کے بعد اس نے سرکاری ملازمت کا خیال ترک کر دیا اور عمر کا باقی حصہ غزنین میں گوشہ نشینی میں گزار دیا۔" (صفحہ ۲۰۱)

مسعود سعد سلمان کے سوانح زندگی بیان کرتے وقت میرزا محمد قزوینی کا محققانہ مقالہ شمس العلما صاحب کے پیشِ نظر رہا ہوگا کیوں کہ وہ خود ایک فٹ نوٹ میں اس کی طرف اشارہ فرماتے ہیں۔ ہمیں سخت تعجب ہی کہ فاضل پروفیسر نے اس مقالے سے کماحقہٗ فائدہ نہیں اُٹھایا اور زیادہ تر اپنی تحقیقات پر اعتماد کیا ہی، معلوم ہوتا ہی کہ انھوں نے مندرجہ بالا سطور نہایت لاپروائی کے عالم میں لکھی ہیں ورنہ وہ ایسی غیر صحیح باتیں نہ لکھتے۔ میرزا قزوینی نے اپنے مقالے میں مسعود سعد کی ولادت کے متعلق ایک مفصل بحث کی ہی اور اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ مسعود سنہ ۴۳۸، ۴۳۹ اور ۴۴۰ ہجری کے درمیان اس دنیائے فانی میں وارد ہوا مگر ہمارے شمس العلما صاحب اس کی ولادت سلطان محمود کے زمانے میں قرار دیتے ہیں۔

اس کے محبوس ہونے کے بارے میں بھی فاضل مصنف نے میرزا قزوینی کی رہبری قبول کرنے سے انکار کر دیا اور اسی لیے صحیح واقعات سے دُور جا پڑے۔ وہ جا بہ جا دیوانِ مسعود کے ایک مخطوطے کا حوالہ دیتے ہیں حالاں کہ آقائی رشید یاسمی نے بڑی محنت اور کوشش سے مسعود کا دیوان شائع کیا ہی اور اس کے مقدمے میں قزوینی کے مقالے کی مدد سے مسعود کے حالات کو کمال صحت کے

---

[1] "معجم الادبا" (مطبوعہ مصر) جلد ۱۷، صفحہ ۱۸۶۔

ساتھ مرتب کیا ہے۔ مسعود سعد سلطان ابراہیم کے زمانے میں دھک، سو اور نائی میں محبوس رہتا ہے، اس کے اپنے بیان کے مطابق سلطان ابراہیم ہی اسے قید سے رہائی بخشتے ہیں چناں چہ وہ ایک قصیدے میں کہتا ہے ؎

عفوِ سلطانِ نام دار رضی　　　　بر شبِ من فگندہ نورِ قمر

سلطان مسعود کے عہد میں دوبارہ مرنج کے زندان میں اپنی محبوسی کے دن کاٹتا ہے، اس کے حبسِ ثانی کی مدت کا تعین یقین کے ساتھ نہیں کیا جاسکتا اس لیے کہ ایک جگہ وہ کہتا ہے ؎

ہفت سالم بکوفت سو و دھک　　　　پس از آنم سہ سال قلعۂ نائی

در مرنجم کنوں سہ سال بود　　　　کہ بہ بندم دریں چو دوزخ جائی

اور پھر ملک ارسلان کی مدح میں ایک قصیدے میں کہتا ہے ؎

من بندہ سال سیزدہ محبوس ماندہ ام　　　　جان کندہ ام ز محنت در حبس و در حصار

اس حساب سے اس نے کل تیرہ برس قید کی زحمت جھیلی مگر وہ ایک قطعے میں ابوالفرج کو مخاطب کرکے کہتا ہے ؎

مر ترا ہیچ باک نامد از انک　　　　نوزدہ سال بودہ ام بندی

آقای رشید یاسمی کے خیال میں سیزدہ سال کتابت کی غلطی ہے اور سیزدہ کے بجائے نوزدہ یا ہیجدہ پڑھنا چاہیے۔

سلطان مسعود کے زمانے میں رہا ہونے کے بعد مسعود سعد گوشہ نشینی اختیار نہیں کرتا بلکہ سلطان کی طرف سے دار الکتب کا مہتمم مقرر کیا جاتا ہے چناں چہ وہ اپنے دیوان میں اس کا ایک سے زائد مرتبہ ذکر کرتا ہے ؎

دار الکتب امروز بہ بندہ است مفوّض　　　　ایں عزّ و شرف گشت مرا رتبتِ والا

سلطان مسعود کی وفات کے بعد وہ ملک ارسلان اور بہرام شاہ کی مدح میں بھی قصیدے لکھتا ہے، بہرام شاہ کو مخاطب کرکے اس کے احسان کا یوں ذکر کرتا ہے ؎

از دادۂ تو اکنوں چنداں کہ بندہ راست　　　　کس را یسار و مال و ضیاع و عقار نیست

معلوم ہوتا ہی کہ بہرام شاہ مسعود پر بڑا مہربان تھا چناں چہ معزی ایک قطعے میں اس کی طرف اشارہ کرتا ہی ۔

شاہ بہرام شاہ بن مسعود　　خواجہ مسعود سعد را بہ نواخت

صفحہ ۴۴۴ ۔ " ادیب صابر خود ستائی کے عالم میں مسعود سعد سلمان کے شاعرانہ کمال کا یوں اعتراف کرتا ہی ۔

گر ایں طرز سخن در شاعری مسعود را بودی　　بہ جان صد آفریں کردی رواں سعد سلمانش "

یہ تو ایک قسم کی شاعرانہ تعلی ہی ، مسعود سے اظہار عقیدت نہیں ۔ البتہ ایک دوسری جگہ ادیب صابر معزی اور مسعود کی برتری کا قائل نظر آتا ہی ۔

زبان وطبع معزی و رودکی است سزا　　ثنای دولت سلجوق و آل ساماں را

بہ عیب خود شعرا را تقدمی ننہم　　گر معزی و مسعود سعد سلماں را

(سخن دانِ فارس جلد اوّل ، صفحہ ۲۵۱ ، فٹ نوٹ ۲)

صفحہ ۴۴۸ ۔ " ابوالفرج رونی کئی تصانیف کا مالک ہی ان میں سے عروض پر ایک رسالہ ہی اور ایک ضخیم دیوان اس نے دیوان اپنے سرپرست سلطان ابراہیم کے نام معنون کیا ، انتساب والے قصیدے کا مطلع یہ ہی ۔

سپہر دولت و دین آفتاب ہفت اقلیم　　ابوالمظفر شاہ مظفر ابراہیم "

یہ قصیدہ مطبوعہ دیوان کے صفحات ۸۶ و ۸۷ پر درج ہی لیکن اس میں کہیں تہدیہ یا انتساب کی طرف اشارہ تک نہیں ، خدا جانے کس بنا پر شمس العلما صاحب ایسی بے بنیاد بات لکھ گئے حالاں کہ اس کے دیوان میں سلطان ابراہیم کے جانشین مسعود کی مدح میں ایک چھوڑ کئی قصیدے ہیں ۔ دیوان میں سب سے پہلے قصیدے کا مطلع یہ ہی ۔

سزد گوارندہ باد شاہ جہاں را　　ناصر دیں راعی زمین و زماں را

چوں کہ اس قصیدے میں ممدوح کا نام بالصراحت مذکور نہیں ، اس لیے روسی پروفیسر چایکین مرتب دیوان نے یہ سوال اٹھایا ہی کہ آخر اس قصیدے کا ممدوح کون ہی؟ آقای محمد علی ناصح جنھوں نے دیوان کے آخر

میں ابوالفرج کے حالات لکھے ہیں اس سوال کا شافی جواب نہیں دے سکے۔ سب سے پہلی مشکل "ناصر دین" کی وجہ سے ہے۔ غزنویوں میں سے سبکتگین اور مسعود اوّل اس لقب کے مالک ہیں، اس مشکل کا حل محمد علی ناصح کے خیال میں یہ ہے کہ یہاں "ناصر دین" کا استعمال کسی بادشاہ کے خاص لقب کے طور پر نہیں بلکہ "راعی زمین و زمان" کی طرح ممدوح کی صفت ہے، یہ توجیہہ بہت حد تک صحیح معلوم ہوتی ہے لیکن اصل سوال کا جواب آقائی ناصح کے لیے ایک بہت بڑا معما ہے، وہ ایک طویل بحث کے بعد اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ گرچہ ابوالفرج رونی سلطان محمود غزنوی کا ہم عصر نہیں تاہم اس کی عظمت و شرف کو مدنظر رکھتے ہوئے اس کی مدح سرائی اس طریقے پر کرتا ہے کہ گویا سلطان محمود اس کا معاصر ہے۔ اس قسم کا نتیجہ نکالنا بظاہر مستبعد اور دور از کار ہے لیکن چونکہ اس قصیدے میں فتح قنوج کا ذکر ہے لامحالہ آقائی ناصح نے روسی پروفیسر کے سوال کا وہ جواب دیا جس کا ذکر اوپر آچکا ہے۔

پیش تر اس کے کہ اس گتھی کو ایک حد تک سلجھانے کی کوشش کی جائے یہ نامناسب نہ ہوگا اگر قصیدہ مندرجہ بالا کے وہ اشعار درج کردیے جائیں جن میں قنوج کی طرف اشارہ ہے ؎

روی بہ قنوج کرد شعلۂ حزمش سوی فلک راند شاخ ہای دخان را
رای زنی پیر بود بر در ملہی رای زن پیر گفت رای جوان را

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

رائی بہ تدبیر پیر قلعہ بہ پرداخت خم زد و بی کور (؟) کرد نام ونشان را

اگر ہم مسعود سعد سلمان کے دیوان کی طرف رجوع کریں تو یہ گتھی بہت حد تک سُلجھ جاتی ہے۔ مسعود بھی ابوالفرج رونی کی طرح اپنے ایک قصیدے میں قنوج اور اس کے والی ملہی کا ذکر کرتا ہے اور یہ بتاتا ہے کہ کس طرح والیٔ قنوج نے سلطان کی خدمت میں ایک بھاری رقم پیش کرکے اپنی جان بچائی، یہ قصیدہ سلطان مسعود بن ابراہیم کی مدح میں ہے ؎

بہ ہند شاہا قنوج دارالملک کہ کافری ہمہ بر قطب او گرفت مدار
حدیث و قصۂ آں حال نیست پوشیدہ کہ کعبۂ شمنان بود و قبلۂ کفار

سپاہ و نعمت و پیل و سلیح ملہی را | کہ بود والی آن عاملی دگر پندار

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

بجست بیش وازہم جان چنان پنداشت | کہ ہست افعی پیچانش بر میان زنار

. . . . . . . . . . . . . . . . . . . . . .

نہیب شاہ برو حلقہ کرد گرد جہان | کہ رہ نبودش پیش وپس وبیمن ویسار

شتافت خواست بخدمت زبہر عز وشرف | دو دست کردہ بکش بندہ سان و چاکروار

ولی ببستش سوت کہ یک زمان بدہد | بجالش خنجر زنہار مرا خوار تو زنہار

عزیز جان را آخر بسیم [illegible] بخرید | تو این تجارت نیکو تجارتی انگار

بہ عاملی چو نگر سالانت شد راضی | بہ بندگی چو دگر بندگانت کرد اقرار

(دیوان مسعود سعد سلمان صفحہ ۲۴۷ و ۲۴۸، مرتبہ رشید یاسمی)

ایک اور قصیدے میں بھی جو سلطان مسعود بن ابراہیم کی مدح میں ہو مسعود سعد سلمان فتح قنوج کی طرف اشارہ کرتا ہو ؎

نہ دیر زود شود ہم چو بقعۂ قنوج | بنائی بت کدۂ قندھار از آتش و آب

چوں کہ ابوالفرج رونی اور مسعود سعد ہم عصر ہیں، کوئی تعجب نہیں کہ دونوں ایک ہی واقعے کا ذکر کر رہے ہوں اور ابوالفرج کے پہلے قصیدے کا ممدوح سلطان مسعود بن ابراہیم ہو نہ کہ سلطان محمود غزنوی جیسا کہ آقائی محمد علی ناصح ظاہر کرتے ہیں۔

"سنائی نے اپنی مشہور مثنوی 'حدیقۃ الحقیقۃ' سلطان ابراہیم (غزنوی) کے زمانے میں لکھی اور اسی کی خدمت میں اسے پیش کیا" صفحہ ۲۵۵

یہاں ابراہیم لکھنا غالباً شمس العلما صاحب کا سہو قلم ہو، یہ مثنوی بہرام شاہ کے عہد میں لکھی گئی نہ کہ ابراہیم کے زمانے میں، اس مثنوی کا دسواں باب بہرام شاہ کی مدح میں ہو۔ ایک مقام پر سنائی کہتے ہیں ؎

ای سنائی بگرد رضوان پوی | در آن از ثنای سلطان جوی

شاہ بہرام شاہ بن مسعود    کہ وجود جہان بدو مقصود

کہا جاتا ہو کہ حدیقہ کے بعض قابلِ اعتراض حصوں پر علما کی طرف سے بہت سخت ردّ و قدح کی گئی تھی، سنائی نے اپنی برات میں ایک خط سلطان بہرام شاہ کو لکھا تھا جسے فاضل مصنف نے بدایونی کی منتخب التواریخ سے لے کر اپنی کتاب میں نقل کیا ہو اس میں صاف طور پر بہرام شاہ بن مسعود شاہ بن ابراہیم شاہ بن مسعود شاہ بن محمود شاہ لکھا ہو۔ اس کے باوجود شمس العلما صاحب کی لاپروائی ملاحظہ ہو کہ صفحہ ۲۵۵ پر دو بار بہرام شاہ کے بجائے ابراہیم لکھ رہے ہیں۔

"ایرانی لڑکی شاخِ نبات سے خواجہ حافظ کے عشق کی داستان بہت مشہور ہو، حافظ والہانہ طور پر اسے یاد کرتے ہیں۔" صفحہ ۳۲۶

شمس العلما صاحب ایک سراب میں پھنس کر حضرت خواجہ معین الدین چشتی کے شاعرانہ کمال کے اس درجہ قائل ہیں کہ ان بزرگوار کو بحیثیت شاعر کے خواجہ حافظ پر ترجیح دینے کی خاطر بلبلِ شیراز کے رندِ لاأبالی ہونے کے قصّے کو بڑی آب و تاب سے بیان کرتے ہیں اور حافظ کی فرضی معشوقہ شاخِ نبات تک کا ذکر کرنے سے باز نہیں رہ سکتے۔ شمس العلما صاحب حضرت خواجہ معین الدین کے کمالات کا صور جس بلند آہنگی سے چاہیں پھونکیں لیکن یہ تو کسی صورت میں بھی ان کے شایاں نہیں کہ خواجہ حافظ کو گرانے کے لیے وہ بازاری قصّوں کی پناہ لیں، فرہنگ انندراج تاریخ کی نہیں بلکہ لغت کی کتاب ہو۔ اس کا مصنف شاخِ نبات کے بارے میں لکھتا ہو "..... و نام معشوقہ خواجہ شیراز و این قولِ عوام است" تعجب ہو کہ شمس العلما صاحب اپنے تجربہ و فضیلت کے باوجود اسی قولِ عوام کو بارگاہِ خواص میں شرفِ قبولیت سے مشرّف کرنا چاہتے ہیں، دیوانِ حافظ کے ایک سرسری مطالعے سے یہ حقیقت عیاں ہو جاتی ہو کہ خواجہ اپنے قلم کو شاخِ نبات سے تشبیہ دے رہے ہیں چناں چہ اشعارِ ذیل اس دعوے کی دلیل ہیں ؎

حافظ چہ طرفہ شاخِ نباتیست کلکِ تو    کش میوہ دل پذیر تر از شہد و شکر است

---

کلک حافظ شکریں شاخ نباتیست بچیں که دریں باغ نہ بینی ثمرے بہتر ازیں

شمس العلما صاحب نے اپنی کتاب میں جا بہ جا فارسی شعرا کے کلام کے نمونے نقل کیے ہیں اور بعض مقامات پر پورے کے پورے قصیدے درج کردیے ہیں مثلاً شہاب مہمرہ کے تین قصیدے، عمید سنامی کے چار قصیدے، خان شہید کی وفات پہ امیر خسرو کا طویل مرثیہ، نثر کے اقتباسات دینے میں بھی انھوں نے کافی کشادہ دلی کا ثبوت دیا ہو مثلاً امیر حسن دہلوی کا مرثیہ منشور یا طبقات ناصری اور برنی کی تاریخ فیروز شاہی کے اقتباسات۔ حضرت خواجہ معین الدین چشتی علیہ الرحمۃ اور امیر حسن دہلوی خوش قسمت ہیں کہ ان میں سے ہر ایک کی کئی غزلیں مع انگریزی ترجمے کے کتاب کی زینت کو دوبالا کر رہی ہیں، عام طور پر شمس العلما صاحب کے ترجمے صحیح اور برجستہ ہوتے ہیں تاہم بعض جگہ مسامحت کی مثالیں بھی ملتی ہیں۔ ہم بہ قید صفحہ بعض مسامحتوں کو یہاں نقل کرتے ہیں تاکہ آیندہ ایڈیشن میں ان کی تصحیح ہو سکے۔

صفحہ ۷۔ صدر الافاضل والکتاب کے معنے The head of the learned & calligraphists دیے گئے ہیں حالاں کہ یہاں کتاب سے مراد خوش نویس نہیں بلکہ دبیر اور منشی ہو۔

صفحہ ۱۲۲۔ "چوں امیر نصر بن احمد مہرگان و ثمرات او بہ دید عظیمش خوش آمد" کا ترجمہ یہ کیا گیا ہو:-

When Amir Nasr bin Ahmad saw its spring and its fruits, he was well pleased with it.

تعجب ہو کہ اس تمام عبارت میں شمس العلما صاحب نے مہرگان کو بہار کا ہم معنی ٹھیرایا ہو حالاں کہ خود نظامی عروضی سمرقندی جس کے 'چہار مقالہ' سے مندرجہ بالا عبارت نقل کی گئی ہو بہار کے بعد مہرگان کا ذکر کر رہا ہو، خزاں کو بہار بنانا بھی خوب رہا، شاید فاضل مصنف کے حافظۂ گرامی میں ادیب صابر کا یہ شعر نہیں آیا ؎

توئی کہ مہر تو در مہرگاں بہار من است که چہرۂ تو گلستاں و لالہ زار من است

پروفیسر براؤن کا 'چہار مقالہ' کا انگریزی ترجمہ موجود ہو، انھوں نے ہر جگہ مہرگان کے اصل لفظ کو قائم رکھا ہو، البتہ فٹ نوٹ میں یہ واضح کردیا ہو کہ ماہ مہر میں یہ جشن خزاں کے موسم میں اس وقت منایا جاتا

ہو جب کہ دن اور رات برابر ہوتے ہیں۔

صفحہ ۲۰۰ ؎ سوی مولد کشید ہوش مرا بویۂ دختر و ہوائی پسر

چون بہ ہندستاں شدم ساکن بر ضیاع وعقار پیر پدر

ان اشعار کا ترجمہ شمس العلما صاحب کے الفاظ میں حسب ذیل ہو:۔

"Towards my land of birth drew my thoughts
The fragrant breath of my daughter & the longing for my son;
Since in India I became a sojourner
On the fertile and barren land of my old father."

بویہ سے مراد خوش بو نہیں بلکہ آرزو اور خواہش ہو، انوری اپنے ایک مشہور قصیدے میں کہتا ہو ؎

ای در حرم جاہ تو امنی کہ نیاید از بویۂ او خواب خوش آہوی حرم را

عقار کے معنے بنجر زمین نہیں بلکہ زمین اور جایداد ہو۔ فاضل مصنف نے عقار اور عاقر کے تشابہ کی بنا پر بنجر زمین لکھ دیا ہو۔ مسعود سعد سلمان کے یہاں ضیاع و عقار کا استعمال کئی بار ہوا ہو مثلاً ؎

نہ سعد سلمان پنجاہ سال خدمت کرد بہ دست کرد بہ رنج ایں ہمہ ضیاع وعقار

از دادۂ تو اکنوں چنداں کہ بندہ راست کس را یسار و مال و ضیاع و عقار نیست

صفحہ ۲۴۰ ؎ صاحب قرانِ عالم کافی توئی کہ ہست گل زار دار خلد نمودار شعر تو

اس شعر کا ترجمہ ملاحظہ ہو:۔

"Thou art the Sahib Qiran of the world; thy presence is enough since it is a fact
That thy verses appear like the garden of paradise."

کافی توئی کے معنے Thy presence is enough نہیں بلکہ کافی سے مراد وہ شخص ہو جو امورِ سلطنت یا دوسرے امور قابلیت اور استعداد سے سرانجام دے۔ بعض سلاطین کے وزرا کافی الکفات اور

شمس انکفات کے لقب سے مشہور ہیں۔ یہاں عالم اور کافی صاحب قران کی صفت ہیں۔

فاضل مصنف نے تقی اوحدی کے حوالے سے ذکی کا شعر کا مندرجہ بالا شعر ابوالفرج بن مسعود رونی کی تعریف میں نقل کیا ہے لیکن تقی کے ماخذ سے بہت پرانا ماخذ عوفی کی ' لباب الالباب' ہے۔ عوفی نے لباب کی جلد دوم میں ایسے دو شاعروں کا ذکر کیا ہے جو ابوالفرج رونی کے نام سے مشہور ہیں۔ ایک کو آل سلجوق کے شعرائے عراق کے زمرے میں شامل کیا ہے[۵۱] اور دوسرے کو شعرائے غزنہ و لاہور میں، دوسرے ابوالفرج کو وہ ابوالفرج بن مسعود الرونی کہہ کر پکارتا ہے لیکن بہ قول عوفی کے ذکی (یا زکی) مرغی نے مندرجۂ بالا شعر میں پہلے ابوالفرج رونی کو مخاطب کیا ہے ظاہر ہے کہ تقی کے مقابلے میں عوفی کی شہادت زیادہ وزنی ہے۔ اگر 'لباب الالباب' کے یہ الفاظ شمس العلما صاحب کے پیشِ نظر ہوتے: "کافی بافضلی وافی و ذہنی صافی بود" تو وہ کافی توئی کا ترجمہ 'تمھاری موجودگی کافی ہے' ہرگز نہ کرتے۔[۵۲]

صفحہ ۳۰۰۔ سطر ۵ بہ صدر مسند ہر دل خیالش کی زند تکیہ

کہ مُہرِ کبریائی او بہ ہر منظر نمی گنجد

دوسرے مصرع کا ترجمہ یوں کیا گیا ہے:-

"Because the signet of his grandeur does not suffer every sight."

یہاں مُہر کے بجائے اگر مِہر بمعنی سورج پڑھا جائے تو زیادہ مناسب ہوگا۔

صفحہ ۳۰۷۔ سطر ۵ باز دل از شرفِ قصرِ ازل کرد نزول باز پرواز کناں میل بہاں جا دارد

شمس العلما صاحب کا ترجمہ یہ ہے:-

Again, the heart has descended from the heights of the mansion of Eternity.

Again, soaring it has the inclination to go there.

---

[۵۱] لباب الالباب، جلد دوم صفحہ ۲۳۸۔ [۵۲] لباب الالباب، جلد دوم صفحہ ۲۴۱۔

[۵۳] " " صفحہ ۲۳۸۔

یہاں باز دل کے بجائے بازِ دل پڑھنا چاہیے یعنی دل کو باز سے تشبیہ دی گئی ہے، اس غزل کا مطلع یہ ہے ؎

راہ بکشای کہ دل میل بہ بالا دارد | پردہ برگیر کہ جان عزم تماشا دارد

صفحہ ۴۴۳ ؎ ای فتنہ از نہیب تو زنہار خواستہ | تیغ تو مال و ملک ز کفار خواستہ

پہلے مصرع کا یہ ترجمہ دیا گیا ہے :-

O thou, terror of anarchy terrified has sought shelter from thee, "

یہ ترجمہ بہت پیچیدہ اور مبہم سا ہے، اس مصرع کا تو مطلب یہ ہے کہ ممدوح کے ڈر کے مارے فتنہ پناہ ڈھونڈھ رہا ہے یعنی فتنے نے راہِ فرار اختیار کی ہے۔

صفحہ ۴۴۱ ؎ سر در سرِ سودای بُتاں کرد حسن باز | ای خاک بران سر کہ در و دردسری نیست

اس شعر کا مندرجہ ذیل ترجمہ صفحہ ۴۵۴ پر ہے :-

Hasan has once again given his thoughts to the love of the beautiful.

Oh, dust be on that head which has not the ache for some one's love.

سر در سرِ چیزی کردن مشہور محاورہ ہے جس کا مفہوم کسی کی خواہش اور طلب میں ہلاک ہونا ہے مثلاً شیخ سعدی کہتے ہیں ؎

آن کس کہ بدینار و درم خیر نیندوخت | سر عاقبت اندر سر دینار و درم کرد

صفحہ ۴۴۲ ؎ نگزاری کہ سرت گردم و پایت بوسم | آخر این کار مرا ہیچ سر و پائی ہست

صفحہ ۴۵۵ پر شمس العلما صاحب اس شعر کا ترجمہ یوں فرماتے ہیں :-

"Thou dost not permit me to go round thee & kiss thy feet,
Is there any beginning or end to my work? "

سرکسی گشتن مشہور محاورہ ہے جس کے معنے قربان ہونا ہیں ، مرحوم اقبال اپنی نظم طلوعِ اسلام میں کہتے ہیں ؎

سرت گردم تو ہم قانونِ پیشیں ساز دہ ساقی    کہ خیل نغمہ پردازاں قطار اندر قطار آمد

صفحہ ۴۴۶ ؎ نقد جان در ششدر عشق بنہ عیاروار    این چنیں نردے نمی شاید ہراساں باختن

اس شعر کا ترجمہ صفحہ ۱۰۲ پر یوں کیا گیا ہے:-

"*Place the cash of life in the love-chamber having six doors.*

*Such a game-piece ought not to be so desperately moved.*"

حالاں کہ شعر کا مفہوم بالکل اس کے برعکس ہے، شاعر تو یہ کہہ رہا ہے کہ عیار آدمی کی طرح سے اپنے محبوب کے عشق کی بساط پر نقد جان رکھ دے یعنی مردانہ وار اس کے عشق میں نقد جان لٹا دے، یوں ڈر ڈر کے نرد کھیلنا سچے عاشقوں کا شیوہ نہیں، ششدر اصل میں نرد کے چھ خانے ہیں یہ لفظ کنایۃً اس حالت اور جگہ کے لیے بولا جاتا ہے جہاں سے رہائی دشوار ہو۔

شمس العلما صاحب کی قابلِ قدر تصنیف میں جہاں تک فارسی متن کا تعلق ہے طباعت کی غلطیاں بہ کثرت ہیں ، امید ہے کہ دوسرے ایڈیشن میں ان غلطیوں کو دور کردیا جائے گا۔

آخر میں ہم یہ عرض کردینا چاہتے ہیں کہ شمس العلما پروفیسر عبدالغنی صاحب کی تازہ تصنیف کے بعض تاریک پہلوؤں پر ہم نے اس غرض سے روشنی ڈالی ہے کہ یہ قابلِ قدر کتاب ان نقائص اور خامیوں سے پاک ہو اور اس کا دوسرا ایڈیشن دیدہ زیب طباعت کے ساتھ ساتھ قابل مصنّف کے گہرے غور وفکر کا آئینہ دار ہو۔

---

# تیرھویں صدی کا اُردو ادب

( قسط دوم )

( از جناب عقیل احمد صاحب جعفری )

---

## ۲۔ ریاض الاخبار

اے عندلیب رنگ ہمارا اُڑائیو
تقلید میں بھی تا رہے ایجاد کا مزا

" ریاض الاخبار نے اپنے طرز میں جو اعلا مرتبہ کی نمود حاصل کی ہے وہ اس لائق ہے کہ زمانے کو اس پر ناز ہو۔ شاہد پرستانِ سخن سے اس کی قدر پوچھیے اور جو عروسِ مذاق کے نکھار پر مٹے ہوئے ہیں ان کے دل ٹٹولیے۔ شوخیوں نے ہرچند ابھی تیز چٹکیاں نہیں لی ہیں پھر بھی ہلکے ہلکے نیلے سائے نظر آ رہے ہیں۔ چٹکیوں نے ابھی چبھتا اثر نہیں ڈالا ہے پھر بھی کس مزے سے گدگدی اُٹھ رہی ہے۔ سامان وہ فراہم ہوئے کہ طاؤسِ مینا کے رقص کے عوض اس کے ورق بھلے معلوم ہوتے ہیں ــــ جنھیں شعر و ادب سے لگاؤ تھا وہ اس کی پرستش کرنے لگے جنھیں پولٹیکل مضامین کی چاہت تھی وہ اس پر مرمٹے ناول کی شہرت کا وہ شور ہوا کہ ہنگامۂ محشر سمٹ کر یہیں آ رہا۔

اس پرچے کی خواہش ہے کہ اپنی حالت کو اپنے حوصلے کے موافق سنبھالے۔ وہ بات پیدا کرے کہ ملک کو اس کے وجود سے فخر حاصل ہو۔"　　　ریاض الاخبار سنہ ۸۳ء

ریاض الاخبار کیا تھا وہ ایک چمن تھا رنگا رنگ پھولوں سے آراستہ۔ ایک پھول تھا بھینی بھینی

خوش بو سے بھرا ہوا آؤ اس چمن کی ذرا سیر کریں۔

سیرِ چمنِ ریاض الاخبار کے سلسلے میں قبل اس کے کہ ہم دوسری روشوں (عنوانات۔ نوادر، مشاہیر، مذاکرۂ علمیہ، نقد الادب، لکھنؤ کی ایک "نوآبادی" وغیرہ) کی طرف مڑیں "حسن سرِ رہ گزر" پر بھی ایک نظر ڈالتے چلیے۔

# الف۔ حُسنِ سرِ رہ گزر

## ۱۔ زرّیں کالم

ریاض الاخبار نے نادہند خریدارانِ اخبار کے خلاف بہ طورِ پروٹسٹ ایک یہ جدت کی تھی کہ ایسے حضرات کے نام مدتِ انتظار گزر جانے کے بعد سیاہ جدول میں بڑے بڑے حرفوں سے شائع کرتا تھا اس کے برعکس خوش معاملہ مربیوں اور معطیوں کو "زرّیں کالم" میں جگہ دیتا تھا —— عنوانِ بالا کا ایک نمونہ ملاحظہ ہو :۔

"دنیا میں وہ حضرات بھی ہیں جن کے نام خاص کالم کے نذر کیے جاتے ہیں اور کچھ اثر نہیں ہوتا ساتھ ہی بعض ایسے بھی ہیں جو اشخاص مندرجۂ خاص کالم کی تیغ تغافل کے زخموں پر مرہم رکھتے ہیں۔ ایسے لوگوں کے نام جس کالم میں درج ہوں اس کو زرّیں کالم سے تعبیر کرنا مناسب ہے ؎

جو مجھے دیں مرے اللہ خزانے پائیں     کام آتی ہے حسینوں کے کمائی میری

جو لوگ اخباری دنیا سے بہ اعتبار دیسی مذاق کے واقف ہیں وہ زرّیں کالم کی جدت کو بہت ہی نگاہِ قدر سے دیکھیں گے۔ ہم نے آیندہ کے لیے پسند کیا ہے کہ خاص کالم کی ترمیم سیاہ کالم سے کردیں اور وہ سیاہ کالم زرّیں کالم کے دوش بہ دوش رہے کہ . . . . قدمے فاصلہ دارد کا مضمون صادق آئے۔

## ۲۔ ذیل کی خبر ہرگز قابلِ اعتبار نہیں

اخبار "شحنۂ ہند" میں ایک "سنسنی خیز" خبر شائع ہوئی۔ 'ریاض الاخبار' تعلقات کی بنا پر اس خبر کو اپنے اخبار میں شائع کرنا مناسب نہیں سمجھتا تھا لیکن خبر اتنی دل چسپ تھی کہ بے شائع کیے

بھی نہ بنتا تھا آخر اس دل چسپ اور معنی خیز مندرجہ بالا سرخی کے ذیل میں وہ خبر شائع کر ہی دی۔

"نواب بہاول پور، راول پنڈی کے افغانی دربار میں حسب دستور گز بھر کا اونچا عمامہ اور مرصّع سرپیچ باندھ کر تشریف لائے۔ لاکھوں روپے کے سونے کے زیور اور جواہر لدے ہوئے انگریز افسر نواب صاحب کو جب امیر کے ڈیرے میں لے گیا تو نواب کا چہرہ زرد پڑ گیا امیر نے کہا السلام علیکم ——— جواب ندارد

امیر نے پوچھا: حالتِ انتظامِ مملکتِ شما چیست ——— جواب میں خاموش۔

امیر نے فرمایا "نواب چہ گونہ و چہ حال داری و ترا چہ شد ——— وہی سکوت

الغرض امیر جھلا گئے اور بہ آوازِ بلند کہا:۔

ایں بے چارہ را راہ گزارید کہ با طفلاں یا زناں بازی و ملاعبت نماید یا بگوے و چوگاں مشغول شود

نواب صاحب بہ زبانِ حال شکریہ ادا کرتے ہوئے خیمے سے نکل آئے ؎

اگر نقوشِ مصور ہمہ ازیں جنس اند        محواہ دیدہ بینا شنگ تنِ اعمیٰ

## ۳ - تازہ ایجاد

اسپین میں اور اس کی وجہ سے کیوبا میں بلکہ یورپ کے کُل کیتھولک گرجا گھروں میں عبادت کے ساتھ بیہودگیوں کے بھی مرقّع ملتے ہیں۔ اسپین کی عورتوں میں ایک خاص کمال یہ ہے کہ وہ اپنی پنکھیوں کے ذریعے سے عام جلسوں میں اپنے دوستوں سے باتیں کر لیتی ہیں ——— ایک صاحب حال میں کیوبا گئے تھے وہ بیان کرتے ہیں ——— میں گرجا گیا میرے ہم راہ میرے ایک دوست بھی تھے انھوں نے مجھ کو کچھ حال پنکھیا کے ذریعے سے اظہارِ مدّعا کی ترکیب کا سمجھایا۔

وہ کہتے ہیں ہم بیٹھے ہوئے تھے اتنے میں ایک نوجوان خوش پوشاک خوب صورت لیڈی گرجا میں آئی۔ پہلے تو اس نے کچھ عبادت کی اس کے بعد چاروں طرف اس طرح دیکھنے لگی جیسے کسی کو تلاش کرتی ہو۔ کچھ دیر بعد اس نے اپنی پنکھیا کو پورا کھولا میرے دوست نے یہ بتایا اس کے یہ معنی ہوئے کہ اس نے اپنے مطلوب کو دیکھ لیا۔ اس کے بعد اس نے پنکھیا کو آدھا بند کر دیا اس کے یہ معنے ہوئے کہ آؤ مجھ سے ملو۔ پھر اس نے بند پنکھیا کے بالائی نصف حصّے پر چار

انگلیاں رکھیں مطلب یہ کہ ساڑھے چار بجے۔ پھر یکایک اس نے پنکھیا گرادی اس کے معنی مجھ کو یہ بتائے گئے کہ میں اس وقت تنہا ہوں گی۔

ریاض الاخبار۔ پھولوں کے رنگ سے معنی تعبیر کرنا مدت سے ہے، افسانوں میں بھی اس کا ذکر ہے۔

حرم سرا میں بھی۔

جہاں تک پھولوں کے رنگ سے معنی تعبیر کرنے کا تعلق ہے یہ ایجاد عربوں کی جدت طرازیوں کی یادگار معلوم ہوتی ہے اور جہاں سے بیہودگیوں کا سلسلہ شروع ہوتا ہے اسپینیوں کی بدمذاقی ہے۔

## ۴۔ ایک اُپج

ایک شائق شطرنج نے لارڈ کرزن کو صلاح دی ہے کہ دربارِ دہلی کے دنوں میں علاوہ بہت سے دوسرے فوجی کھیل کرتبوں کے شطرنج بازی کا اکھاڑا بھی جمایا جائے جس میں زمانۂ حال کے بڑے بڑے مشہور شاطر شریک ہوں۔ لیکن وہ شطرنج زندہ شطرنج ہو۔ چونسٹھ ٹھیرے سنگ مرمر کے سیاہ اور سفید رنگ کے بنائے جائیں جو خانہ ہائے شطرنج کا کام دیں ان میں سے ہر ایک مربع بیس بیس فٹ ہو۔ نصف مربع سفید اور نصف سیاہ۔ یہ فراخ بساط ۲۵۶۰۰ مربع فٹ رقبہ گھیرے گی ان خانوں میں بجائے بے جان مہرہ ہائے شطرنج کے زندہ ہاتھی اونٹ اور گھوڑے (رخ، پیل، اسپ) کھڑے کیے جائیں اور شاہ، وزیر اور پیادے کی جگہ آدمی ہوں۔ نہایت خوب صورت کرسیاں جن کے نیچے پہیے لگے ہوں تختِ رواں سمجھے جائیں جن پر ہر دو شاہانِ شطرنج تاج پہن کر بیٹھیں اور دو دو سوار مورچھل بردار ان کی اردلی میں ہوں اسی طرح دو چھوٹی کرسیاں وزیروں کے لیے ہوں اور زمین کے نیچے کوئی ایسی ترکیب کی جائے کہ چند آدمی چھپ سکیں جو "چال" چلتے وقت ان کرسیوں کو ایک خانے سے دوسرے خانے میں حرکت دے کر لے جائیں۔ ایک طرف سامان روپہلا اور مدِمقابل کا سنہرا ہو۔ ہر اونٹ ہاتھی اور گھوڑے پر ایک ایک سوار ہو۔ جب چال چلنے کی ضرورت ہو تو وہ اپنے جانور کو ہانک کر دوسرے خانے میں لے جائے۔ ہر چال ایک منٹ میں پوری ہوجائے۔ جب کوئی حریف کے ٹھیرے

کو مارے تو اس وقت ایک خالی کارتوس کا فیر ہو۔ دونوں طرف توپ خانہ تیار رہے تاکہ جب بادشاہ کو کشت دی جائے تو توپ کا فیر ہو اور کھیل ختم ہونے پر فتح یاب پارٹی کے لیے ۱۰۱ توپ کی سلامی چھوڑی جائے۔

نوٹ۔ فتح پور سیکری میں اس کا نقشہ پہلے ہی سے موجود ہے جہاں چوسر کھیلنے میں گوٹ کا کام خواصوں سے لیا جاتا تھا۔

## ۵ ۔ خیالی محفل

[ مرزا فرحت اللہ بیگ کا خیالی مشاعرہ مشہور ہے جس میں انھوں نے واقعی شعرا کی تصویریں کھینچ دی ہیں
—— آج اس کی پیش رَو ایک "خیالی محفل" میں بھی شرکت کیجیے۔
اُردو کے ابتدائی لکھنے والوں میں "اشہری" ایک نامور انشاپرداز تھے انھی کا یہ مضمون ہے۔ ]

صاحبو! دنیا میں بےشغلی سے بدتر کوئی چیز نہیں۔ مرزا غالب نے مشغلے ہی کے لیے دخترِ رز سے لگاؤ پیدا کیا آفرینش کی تمام صناعیاں مشاغلِ بوقلموں کا پتا دے رہی ہیں۔ پھر بےکار بیٹھے کیا کرتے ہو چلو دنیا کے حسینوں ہی کو دیکھ آئیں۔ آپ کہیں گے وہ کون سا مقامِ تعجب خیز ہے جہاں تفریحِ قلوبِ اہلِ افلاس کے لیے سامان جمع ہوں ہماری یہ تجویز سُن کر سب سے پہلے ہمارے مخدوم مولانا محمد عباس نے کہا ؎

بسم اللہ اٹھو بھی دیر کیا ہے ‌ ‌ ‌ وہ قافلہ ہے یہ نقشِ پا ہے

حضرت امیر مینائی سے ہمارا ادب مانع التماس ہوا مگر سپیدۂ انوارِ صبحِ تجلی نے اس سہانے وقت میں وہ مزہ دیا کہ تمام خرد آشنا نگاہوں کو یہی سوجھی کہ کچھ ہو جہاں منشی امیراللہ تسلیم "شامِ غریباں" لیے ہمارے ساتھ ہوں وہاں صاحب صبحِ تجلی کا بھی ساتھ ہم سے نہ چھوٹے۔ حضرتِ ریاض بولے اگر ایسا ہے تو اپنی صبح و شام بڑے لطف سے کٹے گی۔ ہمارے دوست جناب شہیر بھی چھڑی رومال لے کر آ بیٹھے۔ جناب ابوالحامد مولوی یوسف علی صاحب نے بھی جناب محسن کاکوروی کا ساتھ دیا۔ نیچرل پارٹی میں خواجہ حالی ہمارا ساتھ دینے

کو نکلے حضرت داغ نے بڑی آن بان سے تیاری کی جناب جلال لکھنوی نے کہا ہم بھی ساتھ ہیں۔منشی عبدالحلیم صاحب فخر، منشی نثار اور شیدا بھی تیار ہوئے۔ اسی طرح دس بیس شوقین اور اُٹھے۔ ہاں خوب یاد آیا منشی فدا علی صاحب فارغ پہلے ہی سے نوٹ بک لیے ایک طرف کھڑے تھے کہ جیسے ہی یہ رہروانِ مراحلِ شوق آگے بڑھیں وہ ایک ایک قدم کی تاریخ لکھتے جائیں۔ اتنے میں گھڑیال کی آواز آئی اور خیال کی ڈاک گاڑی جس کی ڈرائیوری مرزا فکر کے ہاتھ میں تھی، چھوٹی۔

آنکھ جھپکاتے ہی خراسان کے اسٹیشن پر آقا بیگہ کی قبر پہ گئے جو محمد خاں ترکمان کی معشوقہ تھی۔ ہائے یہی آقا بیگہ ہے جس نے کہا ہے ؎

ز ہشیارانِ عالم ہر کرا دیدم غمے دارد     دلا دیوانہ شو دیوانگی ہم عالمے دارد

پھر سمرقند میں ایک قبر ملی جس پر لکھا تھا ع ای بسا آرزو کہ خاک شدہ۔ معلوم ہوا آرزوے سمرقندیہ کی قبر ہے جس کا شعر ہے ؎

شدیم خاکِ رہت گر بہ دردِ ما نہ رسی     چناں رویم کہ دیگر بہ گردِ ما نہ رسی

پھر ایک جگہ دل آرام بانو کو محوِ خوابِ ناز پایا جن کا یہ مطلع آپ نے سُنا ہوگا ؎

محو از دل خود ساز ہمہ نقشِ عدم را     منزلِ گہ اغیار مکن فرشِ حرم را

پھر سبزوار میں آقا دوست دخترِ قیام سبزواری کی قبر پر کچھ دیر ٹھیرے۔ منشی ناصر علی صاحب صلائے عام سے نثار پوچھ رہے تھے کہ تحقیقِ عشق میں آپ کیا فرماتے ہیں۔ قبر سے آواز آئی ؎

ای محبّاں بو العجب دردیست دردِ عاشقی
ہر کہ دامن گیرد ایں دردش ز درماں بگزرد

یہاں سے ہرات پہنچے دیکھا کسی کے عشق میں بے دلی کے ہونٹ ہل رہے ہیں اور یہ شعر پڑھ رہی ہے ؎

روم بہ باغ و زنرگس دو دیدہ وام کنم     کہ تا نظارۂ آں سروِ خوش خرام کنم

آگے بڑھ کر مضافِ قصبۂ خیاباں میں کیا دیکھتے ہیں کہ ایک قبر کے آس پاس لالۂ خودرو کے تختے کھلے ہوئے ہیں اور بے دلی کی روح اپنی غزل کے اس مطلع کو پنچم کے سُروں میں الاپ رہی ہے ؎

چشمِ پُرخون و خیالِ خام آں دلبر در او ۔۔۔ مجمرِ پر آتش است و پارۂ عنبر در او

ہاں خوب یاد آیا بلخ میں اُس شاعرہ کی قبر پر بھی دو منٹ ٹھہرنا ہوا جو ملا آصفی شیرازی کو ہر سال کچھ غلہ دیا کرتی تھی ایک سال نہیں بھیجا تو ملا نے یہ قطعہ لکھا ؎

ایا عروسِ خطا بخش و جرم پوش بگو ۔۔۔ کہ کی وظیفۂ مارا قرار خواہی داد

بہ وقتِ غلہ مرا گفتۂ کہ بار دہم ۔۔۔ سرم فدائے درت چند بار خواہی داد

بیگم خوش ہوئی اور المضاعف مقرر کیا۔ بلیغۂ شیرازیہ کی قبر کو بھی دیکھا۔ بانو بیگم دہلویہ کے مزار پر بھی کچھ دیر ٹھہرے۔ ہائے اس شعر پر کیسا کیسا دل ہلتا تھا ؎

گر میسر شود آں روئے چوں خورشید مرا ۔۔۔ پادشاہی چہ کہ دعوئ خدائی نہ کنم

پھر بنتِ اصفہانیہ کی قبر پر فاتحہ پڑھتے ہوئے بزرگ کشمیریہ کی ٹوٹی قبر کو دیکھا۔ پہلے یہ رنڈی تھی اپنی ہی تصنیف کی چیزیں گاتی تھی۔ ظالم کا شعر ہے ؎

مو بمو در نالہ ام گوئی کہ اُستادِ ازل ۔۔۔ رشتۂ جانم بجائے تار در طنبور بست

## ۶ ۔ شیراز

[کیا مضائقہ ہے اگر اس "خیالی محفل" کے ساتھ آج کی نہیں آج سے پچاس برس پہلے کی اُس سرزمینِ حُسن و عشق کے باشندوں سے بھی کھڑے کھڑے مل لیجیے جو کبھی ایشیا کا "پارس" اور یورپ کی "پیرس" کہلاتی تھی۔]

قہوہ خانے شیراز میں بہت ہیں۔ ہر قہوہ خانے میں ایک شخص فصیح البیان خوش الحان جو تاریخِ سلف سے عمدہ واقفیت رکھتا ہے، مقرر ہوتا ہے جس کو "مرشد" اور قصہ گو کہتے ہیں۔ وہ قہوہ خانے میں ٹہلتا رہتا ہے اور سلاطین ماضیہ کے قصص اور امم سابقہ کے سِیَر بہ آوازِ بلند بیان کرتا جاتا ہے اور موقع موقع پر اشعار بھی پڑھتا ہے ان قہوہ خانوں میں باہم تمسخر اور ٹھٹھہ بازی بہت ہوتی ہے۔ قصہ گو کے خاموش ہوتے ہی تمام لوگ خوش طبعی شروع کر دیتے ہیں۔ دِل لگی عام ہے اور اس کو شوخی کہتے ہیں۔ جب کسی اجنبی سے آنکھ چار ہوتی ہے تو کہتے

ہیں ع مرزا رنجیدہ نہ شوی تا شوخی سے کنم ۔

## ۷ ۔ خوش گپّی

ایک دوست عرصے کے بعد ایک دوست سے ملے پوچھا کیسے رہے۔جواب دیا کچھ ایسے کچھ ویسے۔ دریافت کیا کیوں کر؟ جواب دیا شادی کی۔اس نے کہا بہت خوشی کی بات ہے۔جواب دیا نہیں عورت بڑی بدمزاج ہے اس نے کہا تو افسوس ہے۔کہا نہیں دو لاکھ رُپیہ جہیز لائی ہے۔کہا کہ برابر ہوئے۔بولا نہیں اس سے بھیڑیں لیں، سب مرگئیں۔دوست نے کہا نہایت رنج کا مقام ہے اس نے کہا نہیں کھالوں سے سب وصول ہوگیا۔کہا شکر ہے جواب دیا نہیں گھر میں آگ لگی سب مال جل گیا۔کہا مجھے آپ سے ہم دردی ہے جواب دیا نہیں مال گیا ہے بدمزاج بیوی بھی جل گئی۔

# ب ۔ نوادرِ مشاہیر

## ۱ ۔ لیڈی بدرالدّین طیب جی

ایک پارسی خاتون اس محترمہ کی رحلت پر لکھتی ہیں۔ ان کی وفات سے سب کو رنج ہوا۔عورتوں کے تمام کاموں سے ان کو کمال دلچسپی تھی ان کے خیالات بہت اعلا اور صاف تھے اور وہ بہت زیادہ تعلیم یافتہ اور ترقی خواہ تھیں خاص بات یہ تھی کہ وہ اپنی جاہل بہنوں کی فرسودہ بحثوں سے دق نہیں ہوتی تھیں۔

وہ پردے کی سختی کو جائز اور روا نہیں سمجھتی تھیں میں نے ایک مرتبہ ان سے دریافت کیا کہ جب آپ کا یہ عقیدہ ہے تو آپ یک قلم پردے کی رسم کیوں نہیں اُٹھا دیتیں۔انھوں نے کہا تنہا تو میں ایسا کرسکتی ہوں مگر اور عورتیں میرا ساتھ نہیں دیں گی اس لیے مجھے ابھی مناسب وقت کا انتظار کرنا چاہیے۔

ایک مرتبہ جب میں نے سُنا کہ وہ لیڈیوں کے ساتھ فوٹو اُتروانے کو بیٹھی تھیں تو ان سے کسی نے کہا آپ کو معلوم ہے اس کی نقلیں چھاپی جائیں گی اس کا انھوں نے اُردو میں جواب دیا "کیا کرنا"

## ۲ - محمد حسین آزاد

اس ہفتے (جولائی سنہ ۸۷ ء) میں ہمارا گزر اس سڑک پر ہوا جس کے کنارے باغ میں کتب خانہ آزاد بن رہا ہے۔ پروفیسر آزاد کو سامنے دیکھا اہتمام تعمیر میں عرق ریزی کے ساتھ مصروف ہیں۔ ہم ان کے پاس گئے اور شکریہ ان کی توجہات کا ادا کیا جو رفاہِ قوم میں وہ کرتے رہتے ہیں۔ فرمانے لگے :-

"فقیر کا تکیہ ہوتا ہے اس میں ایک کنواں ہوتا ہے۔ پانی کا مٹکا بھرا ہوتا ہے۔ ٹھیکرے میں اُپلا سلگتا رہتا ہے کوئی مسافر آنکلتا ہے حقہ بھرکر پیتا ہے پانی سے ٹھنڈا ہوتا ہے فقیرِ آزاد کا تکیہ علم کا تکیہ ہے۔ کچھ کتابیں ہوں گی، کچھ اخبار ہوں گے، قلم دوات اور کاغذ رکھا ہوگا ۔ درختوں کا سایہ بھی ہے، چمن ہرے ہیں، نالیوں میں پانی جاری ہے راہِ علم کے مسافر آئیں کتاب سے دل بہلائیں اخباروں سے شگفتہ ہوں۔ فقیر آزاد دعا کے سوا اور کسی چیز کا طالب نہیں ۔"

## ۳ - سر سید احمد خاں

دیر سے کعبے کو ڈرتے ہوئے ہم جاتے ہیں        دیکھ لیتا ہے جو کوئی وہیں تھم جاتے ہیں

سید احمد خاں صاحب کا ذکر قصدِ حج کے ساتھ اخباروں میں ہوا لیکن نہ انھوں نے صاف لفظوں میں اپنے عزم کی خبر کو شائع کیا اور نہ اس مشہور خبر کی تردید کی پھر ایک خط ان کا چھپا جس میں انھوں نے لفظِ شیخ کی جگہ "میر" لکھنے کی درخواست کی ہے خط درج ذیل ہے:-

"مخدومی اڈیٹر صاحب ۔ آپ نے جو اپنے اخبار میں میرے بیت اللہ جانے کی خبر کے اخیر میں شعر لکھا ہے نہایت موزوں ہے لیکن اگر شیخ جی کی جگہ میر جی چھاپ دیتے تو اور موزوں ہو جاتا۔

خاکسار ۔ سید احمد ۱۶ جون سنہ ۸۷ ء

نوٹ من جانب اڈیٹر "عالم تصویر"

"جب آپ بیت اللہ شریف تشریف لے جائیں گے اور وہاں کے عربوں سے آپ کو اور آپ سے عربوں کو خطاب کرنے کا موقع ملے گا اس وقت معلوم ہوگا کہ لفظ "میر" اچھا تھا یا شیخ ۔

'ریاض الاخبار' کا حاشیہ

"سید صاحب کے ایک عقیدت مند کی تحریر سے پتا چلتا ہے کہ سید صاحب حج کو نہ جائیں گے۔ ان عقیدت مند کا نام محمد رمضان ہے جو سکریٹریٹ گورمنٹ پنجاب میں ہیں۔
ان کو اور سید صاحب کو یوں سمجھیے کہ ایک ہی خاک کے چند ذرّے ہیں جو سمٹ کر دو قالبوں میں کم و بیش جا بسے ہیں۔ عقیدت مند صاحب پہلے اڈیٹر "ریفارمر" سے بھڑے ہیں اور وہ تیرہ خیال جو دود دل کی طرح دماغ میں گھٹے ہوئے تھے کچھ ظاہر کیے ہیں۔
سید صاحب کے عزم حج کے متعلق آپ کے الفاظ یہ ہیں " وہ اس قابل نہیں جو مکّہ معظّمہ کے مصائب اُٹھا سکیں انھیں دس پانچ قدم چلنا مشکل ہو چہ جائے کہ بیت اللہ۔ اونٹ کی سواری اور بیت اللہ کے گرد ننگ دھڑنگ تہمد باندھ کر برہنہ سر طواف کرنا بہت دُشوار ہے۔"
اونٹ کی سواری گویا گدھے کی سواری سے گری ہوئی ہے۔ سچ ہے ماں کے پیٹ سے جو کوٹ پتلون پہنے نکلے ہوں اُن کو ننگ دھڑنگ ہونا یا تہمد باندھنا کیوں نہ دشوار ہو
صاحب "کشف الاخبار" نے براہِ راست سید صاحب سے دریافت کیا تھا — جواب ملا :-
اس فریضۂ اعلا کے ادا کرنے کا مثل اور مسلمانوں کے میرا بھی مصمم ارادہ ہے لیکن بعد عید الفطر غلط — اخباروں کی نیک فال کا شکرگزار ہوں ؎

مبارک بود فال مہ رُخ زدن
نہ برزخ زدن بلکہ شہ رُخ زدن

## ۴ - امیر مینائی

[ نئی روشنی پھیلنے سے پہلے تین طاقتیں ہندُستان پر حکمراں تھیں۔ بادشاہ، صوفی اور شاعر۔ آخر میں یہ تینوں طاقتیں ایک ہی شخص میں جمع ہوئیں اور بہادر شاہِ ظفر کی شکل میں اپنا کامل جلوہ دکھا کر زوال پزیر ہوگئیں۔ اس کے بعد تصوّف چھُپ گیا۔ بادشاہت مٹ گئی صرف شاعری باقی رہی۔
امیر مینائی اس شاعری کا جو آگے چل کر اب اور کوئی صورت اختیار کرنے والی تھی، آخری نمونہ ہی نہیں ہندُستان کے اس بدلے ہوئے مذاق کا جو آیندہ لیڈروں کے لیے جگہ خالی کر رہا تھا، پہلا نمونہ بھی تھے۔
امیر اللغات کے لیے ہندُستان کے دورے کے سلسلے میں آپ کا ہر جگہ جیسا شاندار استقبال ہوتا ہے وہ شاعری کے حدوُد میں تو سرمایۂ ناز تھا ہی آج کل کے لیڈروں تک کے لیے بھی قابلِ رشک

ہو۔ دیکھیے، حیدرآباد کا ایک اخبار آپ کا خیر مقدم کر رہا ہو ]

آج کل ہمارا شہر شیراز و اصفہان، لکھنؤ اور دہلی کو مات کر رہا ہو یہ ہماری خوش نصیبی ہو کہ یہاں نازِ مصحفی آیا ہو وہ کون؟ اُردو زبان کے قالبِ مردہ میں ازسرِ نو جان ڈالنے والے قمہٗ باذنی کہ کر اُردو کو پنجۂ ازل سے بچانے والے فخرِ شعرا حضرت امیر احمد امیرؔ مینائی لکھنوی دام ظلہٗ و برکاتہٗ — اسٹیشن پر جس وقت ریل آئی جو صاحب استقبال اور زیارت چہرۂ نورانی و مقدس کے لیے گیے تھے ان کے کلیجے ہاتھ بھر کے ہوگئے ادھر حضرت امیر مینائی نے اپنے فرسٹ کلاس سے پلیٹ فارم پر قدم رکھا اور اُدھر لاتعداد و غیر محدود سفید پوش دوڑے اور اُستادِ نامی کو گھیر لیا۔ نواب فصیح الملک بہادر داغؔ جن کے منشی صاحب قبلہ مہمان ہیں، مع اور معززین کے اسٹیشن پر آئے تھے ہجوم ایسا تھا جیسا لکھنؤ میں آٹھوں اور رام پور میں بے نظیر کے میلے میں یا دہلی میں پھول والوں کی سیر اور کلکتہ میں نوروز کے موقع پر ہوتا ہو --- والاخطاب مہاراجا پیش کار بہادر نے سرشار کو کئی جوڑی گاڑیاں لے کر اسٹیشن بھیجا تھا۔ منشی صاحب اور ان کے عزیز اور ہم راہی سوار ہوکر پہلے کلب گھر گئے جہاں ایک رئیس اعظم نے سامان "پھول پان" کا کیا تھا۔ وہاں بھی کئی سو شریف زادے اور شعرا حصولِ سعادت کے لیے جمع تھے۔ آپ کی "آمد کی رباعیاں" اسٹیشن پر بھی سخن دانانِ گراں مایہ نے پڑھیں اور کلب میں بھی — نواب خلد آشیاں کے بعد رئیسِ حال رام پور کی قدردانی کی تعریف عام طور پر یہاں پھیلی ہوئی ہو کہ جہاں ایسا باکمال فخرِ ہندستان اُستادِ زمن قیام گزین ہو۔

(۲)

منشی صاحب مرحوم کے حیدرآباد میں اس استقبال کے ذکر میں ہم حیدرآباد ہی میں حضرت ریاضؔ کے اس خیر مقدم کو بھی نہیں بھول سکتے جس کی کارروائی اپنے اخبار میں نقل کرتے ہوئے اس پر خود حضرت مرحوم نے مندرجہ ذیل نوٹ لکھا تھا:-

"ہمارے سفرِ حیدرآباد کے متعلق جریدۂ "روزگار" مدراس نے جو نوٹ شائع کیا ہو ہم نہیں سمجھتے اس کا شکریہ ادا کریں یا اس کے گلہ مند ہوں۔ جریدۂ "روزگار" مدراس کا ایک بہت ہی معزز پرچہ ہو اور حیدرآباد کا تو گویا "لوکل کاغذ" سمجھا جاتا ہو بلکہ لوکل پرچوں سے بھی زیادہ خدماتِ دکن میں نام آور ہو۔

جو تعلق و اتحاد باہمی جریدۂ 'روزگار' اور 'ریاض الاخبار' میں روزِ اجرا سے ہو وہی تعلق دونوں کے ایڈیٹروں میں ہو اس لیے بہ ظاہر تو موقع شکریہ ہی ادا کرنے کا ہو لیکن ہم نے شکریہ ادا کیا اور گویا ہم کو اپنے لیے خود داد تماقت دینا پڑی۔

جریدے کو یا تو واقعی ہماری نسبت غلط فہمی ہوئی یا ہم کو بے طرح اس نے بنایا ہو۔ اگر ہمارے تعلقات اس سے بخصیص نہ ہوتے تو پچھلا خیال ہمارے دل سے ہٹ ہی نہیں سکتا تھا مجبور ہم کو یہ کہنا پڑتا کہ اس کو ہماری نسبت غلط فہمی ہوئی اور اس نے ہمارے لیے اُن الفاظ سے کام لیا جن کے سزاوار ہم ہرگز نہیں ہوسکتے۔

ایک پاکیزہ نہاد بزرگ خضر صورت کے لیے تقاضاے مہماں نوازی یہی تھا کہ وہ جوشِ دل سے ہمارے لیے عمدہ الفاظ استعمال کرتا مگر ضرور تھا کہ مبلغ سے اپنے الفاظ کو بچاتا کہ ہم کو جاننے والے اس کے الفاظ کو ہمارے لیے کھلا مذاق نہ سمجھتے۔

ممکن ہو صحبتِ شعر و سخن میں ہماری زبان سے نکلے ہوئے اشعار نے کچھ زیادہ شرفِ قبول پایا ہو اور فخرِ زمانہ جناب گرامی کی واہ نے ہم کو زیادہ قابلِ اعتبار بنادیا ہو لیکن واقعتاً ہم اس ستائش کے قابل نہیں ہیں ـــ گو موقع کے لحاظ سے دو چار شعر اپنے اور دوسروں کے ہم یاد رکھتے ہیں اور ممکن ہو دوسروں کے بھی اپنے ہی نام سے پڑھ دیں مگر کس لیے ؎

اتنے لیے کہ آؤ بھگت بُتکدے میں ہو
پوچھا جو گھر کسی نے تو کعبہ بتا دیا

الفاظِ ستائش کے لیے بالیقین جریدے پر ہمارے فریب کا اثر ہوا اس لیے وہ ہر طرح شکریے کا مستحق ہو اور ہم ملامت کے ـــــ انتخاب میں ہم جریدے کا نوٹ اور وہ غزل درج کرتے ہیں اس لیے کہ جریدہ سمجھے اس کے نوٹ کی ہم نے قدر کی اور غایت یہ ہو کہ بے وقوف بننے پر بھی اپنی تعریف بُری نہیں معلوم ہوتی۔ ناظرین ہمارے اس نوٹ کو ماہِ صیام کے زیرِ اثر سمجھیں ؎

انساں ہوں فرشتہ ہوں سمجھ میں نہیں آتا
میں اور سے کچھ اور ہوں ماہِ رمضاں میں

(۳)

حضرتِ ریاض کا یہ نوٹ ہم نے ان کا اندازِ انشا پردازی (جو سنجیدگی اور ظرافت کا عجب شوخ

اتحاد تھا) دکھلانے کے لیے ناظرینِ اُردو کے سامنے پیش کردیا۔ اب "ورودِ بہجت آمود" کے عنوان سے وہ اصل ملاحظہ ہو جس پر یہ نوٹ لکھا گیا تھا۔ اس تحریر کا انداز بھی خاص ہو۔ شمالی اور جنوبی اُردو کا فرق لیے ہوئے :۔

"ہمارے قدیم معزّز دوست جناب مولوی ریاض احمد صاحب ریاض اڈیٹر 'ریاض الاخبار' گورکھ پور جن کو علومِ ادبیہ میں سخن آفریں نے یدطولیٰ عطا فرمایا ہو، حُسنِ اتّفاق سے مع جناب بابو موہن سنگھ صاحب سکریٹری میونسپلٹی گورکھ پور و رئیسِ بنارس واردِ حیدرآباد دکن ہوکر عالی جناب مہاراجا پیش کار بہادر دام اقبالہٗ کے دولت خانے میں فروکش و مہمان ہوئے اور اپنے احباپ دیرینہ کو ملاقات سے مسرور کیا مگر دورانِ جفاپیشہ نے ایامِ قیام کی گھڑیوں کو کچھ اس طرح کوتاہ کردیا کہ ایک دو روز کے قیام کے بعد رُخصت کا تذکرہ آگیا اور قدیم احباب کو رنجور کردیا — منشی ریاض احمد صاحب کی لیاقتِ علمیہ اور توغل ادبیہ کا حال ان کی تصنیفات سے ظاہر ہو جس کو ممالکِ ہندُستان میں ہرایک شخص بخوبی جانتا ہو محتاجِ بیان نہیں۔ حقیقت میں خالقِ عالم نے علومِ شعر و سخن میں ایسی ہی لیاقت بخشی ہو جو زمانۂ موجود کے کل اہلِ سخن ان کا لوہا مانے ہوئے ہیں اور ہندُستان کے گُل گُل دستوں میں ان کے اشعار نہایت آب و تاب سے طبع ہوتے ہیں اس کے علاوہ 'ریاض الاخبار' اور 'فتنہ' ان کی فطانت کی داد دیتا ہو۔ علاوہ اس کے خوش مزاجی و خوش خُلقی و آزادانہ روش، مہذّب پیرایہ ہرایک اپنے موقع پر ریاضِ الفت و محبّت و اخلاق کی ہردم تازہ بہار دکھاتا ہو۔ زمانے کا باغبان بھی گلشنِ روزگار میں ایسا گُل بہت ہی کم پاتا ہو۔ ہم تازہ غزل جسے ان کے باغِ سخن کا ایک پھول کہنا چاہیے، درجِ اخبار کرتے ہیں تاظرفِ ذہنِ ناظرین اس یوسفِ گم گشتہ کی نشانی کو محفوظ رکھے اور محظوظ ہوتا رہے۔"

## ۵ - پنڈت رتن ناتھ

افسانہ از افسانہ می خیزد۔ منشی صاحب مرحوم کے ذکر میں حضرتِ ریاض مغفور کا تذکرہ چھڑ گیا —— منشی صاحب حیدرآباد پہنچتے ہی مرض الموت میں مبتلا ہوگئے کچھ روز علیل رہ کر حیدرآباد ہی میں مرحوم و مدفون ہوئے۔

آپ کی وفات پر ہندُستان بھر ہل گیا۔ شعرا کے مرثیوں کے علاوہ اُردو اخبارات اور بعض انگریزی اخبارات سول اینڈ ملیٹری گزٹ وغیرہ نے بھی اچھے خاصے ماتمی نوٹ شائع کیے اسی سلسلے میں پنڈت

رتن ناتھ سرشار لکھنوی کا یہ نوحہ بھی یادگار ہے :-

## ہائے امیر مینائی وائے امیر مینائی

ارے یہ کیا غضب ہوگیا ۔ حضرت امیر مینائی کے ذکر میں یہ ہائے اور وائے کیسا ۔ افسوس کہ خرمنِ شاعری پر بجلی گر پڑی سرزمینِ سخن پر آسمان ٹوٹ پڑا ۔ شاعری تو باقی رہے گی مگر اُستادی مٹ گئی ہائے ستم وائے ستم امیر مینائی جن کو ہم مدظلہ العالی کہتے تھے ان کو اب آں جہانی (رحمۃ اللہ علیہ) لکھتے ہیں ۱۹ر جمادی الثانی کو نور کے تڑکے یہ خبر شہر بھر میں مشہور ہوگئی کہ جگت اُستاد مفتی امیر احمد مینائی کا چراغ ہستی گل ہوگیا۔ انا للہ و انا الیہ راجعون ۔ ہزاروں حسرتوں کا خون ہوگیا لاکھوں تمنائیں خاک میں مل گئیں کہاں رامپور کہاں حیدرآباد مگر مٹی تو یہاں کی بدی تھی ۔

مدت سے حیدرآباد آنے کا اشتیاق جناب منشی صاحب مبرور کو تھا ۔ حضرت قدرِ قدرت فرماں روائے ریاست خلد اللہ ملکہٗ کی قدردانی اور جوہر شناسی اور شوقِ شعر و شاعری کا حال سُن کر اشتیاق کو اور ترقی ہوئی اور یہاں تشریف لاتے آتے ہی علیل ہوگئے ۔ سلسلِ بول کا عارضہ تو مدت سے تھا ہی یہاں آکے پیچش ہوگئی اور اس مُلک کی پیچش سے تو بہ ہی بھلی اللہ بچائے ۔ پیچش کے بعد بواسیر کے مرض نے گھیر لیا نقاہت نے زور پکڑا سن شریف بھی پچھتر کے قریب تھا جاں بر نہ ہو سکے ۔ خدا غریقِ رحمت کرے ـــــ ہم باقیاتِ صالحات رونے کے لیے رہ گئے ہیں مشیتِ ایزدی ، جبر کا نام صبر ہے ۔ مگر ایک تسلی ہم پس ماندوں کو ضرور ہے وہ یہ کہ جناب استادی نور اللہ مرقدہٗ کی یہ دلی حسرت بر آئی کہ حیدرآباد دیکھیں چناں چہ خاکِ پاک حیدرآباد کے سپرد اپنی خاک کردی ـــــ اعلا حضرت قدرِ قدرت نے کئی بار منشی صاحب کی علالت کا حال بڑی ہم دردیٔ خسروانہ کے ساتھ وابستانِ دامنِ دولت سے دریافت فرمایا ۔

اس وقت چار سو غزلیں اصلاح کے لیے جزدان میں موجود ہیں ۔ رہے نام اللہ کا ۔

اس علالت کی حالت میں انتقالِ پُرملال کے چار پانچ روز قبل خاک سار کی ایک تاریخ دیکھ کر اصلاح دی تھی ۔ میرا شعر تھا ؎

ہے عمرِ دو روزہ کا کیا اعتبار    نہیں اس میں سرشار کچھ قیل و قال

پلنگ پر لیٹتے ہی لیٹتے پہلا مصرع یوں بدلا ع

بشر بادِ صرصر کی اک موج ہے

جس وقت درگاہ میں دفنائے گئے مجھے اُستاد مرحوم کا یہ شعر یاد آیا ؎

حجلۂ گور میں سامانِ عروسی ہوگا  لاش آرام سے سوئے گی سہاگن بن کر

# ج - مذاکرۂ علمیہ

## حافظ نذیر احمد کا ترجمۂ قرآن

[ علم و حکمت یا بہ الفاظِ دیگر سائنس اور قرآن میں یہ فرق ہے کہ سائنس کا تعلق علمِ انسانی سے ہے جو ناقص ہونے کی وجہ سے آگے اور پیچھے گھٹتا اور بڑھتا رہتا ہے اور قرآن علمِ الٰہی ہے جو ازل سے ابد تک یکساں ہے۔

سائنس اور قرآن میں تجزیے اور کلیتے کا بھی فرق ہے۔ سائنس جزوی حیثیت سے ہر مسئلے کی موشگافی کرتی ہے اور قرآن کلی طور پر حقیقی تحقیق ہے۔

اگر بادی النظر میں سائنس اور قرآن کا کوئی مشترک اصول ٹکراتا نظر آئے تو جیسا کہ تجربے نے ثابت کر دیا ہے خدا کے علم کے مقابلے میں ہمیں اپنے ہی علم کو ناقص سمجھنا پڑے گا اور جیسا کہ ڈاکٹر صدر الحق صاحب کی بھی اس تشریح سے ثابت ہے کہ وہ مسئلہ جو تحقیقِ حال کے مطابق مولوی نذیر احمد صاحب کے پیشِ نظر نہیں تھا تاہم قران کے بلیغ الفاظ میں اس کی لچک موجود ہے کہ ڈاکٹر صدر الحق صاحب اپنے نقطۂ نظر کے ماتحت بھی نئی ریسرچ کو اس کے خلاف نہ پائیں گے۔

ڈاکٹر صدر الحق صاحب اور حافظ نذیر احمد صاحب کی مندرجۂ ذیل خط وکتابت مذہبی حیثیت کے علاوہ خاص علمی حیثیت سے بھی دعوتِ عقل و ہوش ہے۔]

### ڈاکٹر صاحب کا خط حافظ صاحب کے نام

مکرمی۔ تسلیم۔ گو مجھے آپ کی خدمت میں نیاز نہیں حاصل ہے مگر آپ کی قیمتی تصانیف سے بیش تر سابقے رہتے ہیں خاص کر جب سے آپ کا ترجمۂ قرآن شریف دیکھا ہے کچھ اور آپ کی ذات سے ارادت مندی ترقی کر گئی ہے۔

میں دو ایک خاص مقامات کا تذکرہ کرکے ترجمے میں، آپ سے کسی قدر تشریح چاہتا ہوں امید ہو کہ آپ میری پوری تسکین کرسکیں گے۔ قبل اس کے کہ میں اپنے خیالات کا اظہار کروں یہ کہ دینا ضروری ہو کہ میں ایک معمولی استعداد کا آدمی ہوں مگر علمِ طب کی انگریزی تشریح سے کسی قدر واقف۔ میرے سوالات کا زیادہ تر تعلق اسی اصول سے ہوگا ہاں مجھے یہ بھی کہنا ہو کہ میں جو کچھ لکھوں گا اسے اس حیثیت سے فرض کیجیے کہ ایک شخص مخالف آپ کی مذہبی کتاب کے ترجمے کو نکتہ چینی کی نگاہ سے دیکھتا ہو اور آپ کو اس کی تسکین کرنی ہو۔

پارۂ تیئس سورۂ زمر کے پہلے رکوع کی چھٹی آیت میں جہاں خداوندِ پاک فرماتا ہو . . . . . جس کا ترجمہ آپ نے حسب ذیل کیا ہو —— "وہی تم کو تمھاری ماؤں کے پیٹ میں (بہ تدریج) ایک طرح کے بعد دوسری طرح تین اندھیروں میں بناتا ہو۔ حاشیے پر فائدہ (۳) میں آپ نے جو "ایک طرح کے بعد دوسری طرح" اور "تین اندھیروں" کی صراحت کی ہو وہ مسلمہ تشریح زمانۂ حال کے خلاف ہو۔ امرِ اول الذکر کی تشریح مندرجۂ حاشیہ میں جو آپ نے لکھا ہو —— یہ مراد ہو کہ پہلے نُطفہ ہوتا ہو پھر لوتھڑا وغیرہ الخ اس سے معلوم ہوتا ہو کہ تبدیلِ حالت جس قدر ہوئی وہ سب ایک ہی مقامِ رحم میں۔ صرف نوعیت بدلتی رہی حالاں کہ ایسا نہیں ہو بلکہ خون سے مادّہ آکر انثیینِ رحم میں ایک مدت کے بعد دانہ بنتا ہو (یعنی پانی کی صورت سے منجمد ہوکر دانے کی صورت پکڑتا ہو) پھر وہاں سے منتقل ہوکر رحم میں آتا ہو جس میں اسے قریب ۲، ۳ انچ کے مسافت طے کرنا پڑتی ہو۔ رحم میں آنے کے بعد منی کی مدد سے نشوونما پاکر بچّہ بن جاتا ہو پس تشریحِ حال کے تبدیلِ حالت کے ساتھ مقامات بھی بدلتے رہے اور ہر مقام میں جداگانہ صورتیں پیدا ہوتی رہیں نہ کہ ایک ہی جگہ —— امرِ آخرالذکر کے متعلق بھی آپ کی تصریح مندرجۂ حاشیہ بہ اعتبارِ مسلمہ تشریح زمانۂ حال خلاف ہوئی جاتی ہو۔ تشریح حال کے مطابق تین ظلمات اس طرح ہوتے ہیں کہ خون میں تولید کا مادّہ موجود ہو اور وہی مادّہ خون سے آکر عورت کے انثیین میں ایک دانہ بنتا ہو جب وہ دانہ پختہ ہوتا ہو تب وہ رحم میں آتا ہو اور رحم میں آکر وہی دانہ منی کی مدد سے نشوونما پا۔ ۔ اور وہی مضغہ اورعلق وغیرہ ہوتا ہو یہاں تک کہ بعد تکمیلِ مدت لڑکا

تیار ہوجاتا ہے پس اس تفصیل سے اوّل ظلماتِ خون دُوسرے انثئین اور تیسرے خود رحم ہے۔

دُوسرا مقام سورۂ طلاق کی چھٹویں آیت ہے جہاں خداوندِ پاک فرماتا ہے خلق من ماءٍ دافق الخ یہاں ترجمے میں آپ نے ماءٍ دافق سے مراد منی لی ہے حالاں کہ دافق منی نہیں ہے بلکہ دافق خونِ شرائین ہے اور اس میں دافق کا مادّہ ہے . . . . . . . . . . میری انتہائی شکرگزاری کا باعث ہوگا اگر آپ تفصیلی جواب مندرجہ پتے سے مجھے دیں گے۔　　آپ کا نادیدہ نیازمند

ڈاکٹر صدرالحق از پٹنہ۔ ۱۰ ۸/۹

## حافظ صاحب کا جواب

السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہٗ۔ ازبس کہ میرا ہاتھ بہ تقاضاے عمر مرتعش ہے اور میں اپنے ہاتھ سے سطر دو سطر بھی نہیں لکھ سکتا آپ کے پاکیزہ خط کو میں نے بڑی حسرت سے دیکھا۔ موادِ خط اور مضمونِ خط ایک سے ایک عمدہ۔ آپ کو آیتِ یخلقکم فی بطون امھٰتکم الخ میں خدشہ واقع ہُوا ہے۔ آپ نے لفظِ بطون پر توجہ نہیں کی۔ لفظِ بطن جس کا ٹھیک ترجمہ پیٹ ہے ظرفِ وسیع ہے اور اس میں احشار و امعار اور رحم و ما یتعلق بہ من الانثئین وغیرہما سب داخل ہیں۔ نطفے میں جو تبدّلات ہوتے ہیں انثئینِ رحم میں ہوتے ہیں یا خود رحم میں بہرحال اندرونِ بطن ہوتے ہیں ــــــ فارتفع الاختلاف خون میں تولید کا مادّہ موجود ہوگا مگر اس کو ظلمت سے تعبیر کرنا تاویلِ دُور از کار ہے۔ منی میں دفق کا ہونا تو آپ کو بھی تسلیم ہے گو بعض قطرات بے دفق بھی خارج ہوتے ہوں مگر للاکثر حکم الکل منی کو دفق کہنا محلِ اعتراض ہو نہیں سکتا۔ جناب ڈاکٹر صاحب ایک ضروری امر یہ بات ہے کہ قرآن جہلاے عرب پر نازل ہُوا اور اس کے نزول کی غرض صرف یہ تھی کہ خدا کی قدرتیں یاد دلاکر ان کو خدا پرست بنایا جاے اور کلّموا النّاس علیٰ قدرِ عقولہم کے قاعدے سے جس طرح وہ لوگ سمجھ سکتے تھے ان کو سمجھایا گیا وہ ان باریکیوں سے واقف نہ تھے کہ رحم میں بھی انثئین ہیں وہ اتنا ہی جانتے تھے کہ پیٹ میں بچّہ ہوتا ہے ــــــ قرآن کی بڑی عمدگی یہ ہے کہ جیسا وہ ایک جاہل کے لیے مفید ہے ویسا ہی ایک عالم محقق کے لیے ــــــ الفاظِ قرآنی میں تین ظلمتوں کی تصریح نہیں کہ ان سے کیا مراد ہے اور نہ اس کی تصریح ہے کہ نطفے

میں جو تبدلات واقع ہوتے ہیں وہ کس کس جگہ ہوتے ہیں ہم لوگوں نے اپنی سمجھ کے مطابق محاکل اور مواقع تجویز کر لیے ہیں ــــ اگر آپ کو ان سے اتفاق نہیں تو آپ اپنے طور پر تجویز کیجیے نفسِ مطلب کسی صورت میں بھی فوت نہیں ہوتا بلکہ میں تو یہاں تک بھی راضی ہوں کہ آپ حال کی تحقیقات کے مطابق زیادہ فائدہ تحریر کیجیے اور میں آپ کے نام سے دوسرے اڈیشن میں اس کو بڑھادوں گا۔ چاکل چھپ رہی ہے اور یہ مقام ابھی دور ہے۔

مجھ کو اس بات سے بڑی خوشی ہوئی کہ آپ ترجمے کو بہ نظرِ تدقیق ملاحظہ فرما رہے ہیں اگر آپ مجھ کو اپنے تدشات سے وقتاً فوقتاً مطلع کرتے رہیں گے تو میں بڑی احسان مندی کے ساتھ اپنی غلطی کی اصلاح کروں گا۔

راقم

خاکسار، نذیر احمد (دہلوی)

# د ۔ نقدالادب

## ا ۔ سرمایۂ زبانِ اُردو

[" امیر اللغات " اگر کم یاب ہے تو سرمایۂ زبانِ اُردو پر ذیل کی تنقید کو نایاب سمجھیے ــــ]

برآر از مدِ بسم اللہ تیغِ خوش مقالی را
مسخر کن سوادِ اعظمِ نازک خیالی را

ہم اس وقت سرمایۂ زبانِ اُردو کو دیکھ رہے ہیں جس کا دوسرا نام " تحفۂ سخن وران " ہے۔ یہ لغت سیّد ضامن علی صاحب جلالؔ لکھنوی کا ہے جن کا نام دیکھتے ہی لوگ چونک اُٹھیں گے اُردو زبان کی ایسی کتاب پر بڑے شوق سے دل لوٹتا ہے جو اصل زبان کی درست کرنے والی ہو اس سے پہلے ہم نے کچھ حصّہ " ارمغانِ دہلی " " مخزن اللغات " اور لالہ چرنجی لال کے لغت کا بھی دیکھا ہے۔ ان کتابوں کے مرتب کرنے والے ایسے ایسے چوکے ہیں کہ توبہ بھلی ۔ " مخزن " سے " ارمغان " پھر بھی غنیمت ہے۔ آج 'سرمایۂ زبانِ اُردو' سے پالا پڑا ہے جلالؔ کے نام سے اس لغت کو دیکھ کے نام بڑا درشن تھوڑے

یہ مثل ٹھیک اُتری۔

بات یہ ہی لغت کی راہ ایسی کٹھن ہی کہ سر کا پسینہ تلووں کو آجائے تب بھی اکیلے آدمی سے شاید طے نہ ہو سکے ہاں کوئی ایسا ہو کہ پہلے مسودہ شائع کر کے مُلک کے اچھے اچھے لوگوں سے رائے لے اور جب کوئی بھول چوک پر مطلع کرے تو ناک بھوں نہ سکوڑے بلکہ کتاب کی درستی پر متوجہ ہو لیکن یہ بھی جب کہ جب چند آدمی اسی پر اُدھار کھا بیٹھیں اور خرچ کرنے کو روپیہ بھی رکھتے ہوں۔ جلاؔل اکیلے اور پھر بوڑھے آدمی ان میں اتنا تنتا نہیں یہی سبب ہُوا کہ "سرمایۂ زبانِ اُردو" اور لالہ چرونجی لال کی کتاب "مخزن المحاورات" کے ساتھ برابر کے پلے پر تُلنے کے قابل ہی۔ بے شبہ رفتہ رفتہ لوگوں کو تجربہ ہوگا اور جو پھیر کے کتاب لکھیں گے وہ سنبھل کے لکھیں گے لیکن وہ لغت پہلے شائع ہو چکے تب بھی جلاؔل کو کچھ خاک تجربہ نہ ہُوا عبارت ایسی پوچ لکھی ہی کہ آج کل نو سکھئے بھی ایسی نہ لکھیں گے۔ کنایہ اور اشارہ یہ دو لفظ خدا جانے کس مولوی نے ان کو پڑھا دیئے تھے جن کے چلتے ایسے محاورے جن کو مصدر کی شکل میں قائم کیا ہی انھیں ان کے معنی صورتِ مصدر سے علاحدہ دکھائی دیتے ہیں۔ ایسے لغات سے آج کل کے الھڑ چوپٹ ہوں گے اور دور کے رہنے والے یہ سمجھیں گے کہ لکھنؤ کے شاعر جلاؔل نے جو کچھ لکھا ہی صحیح ہی اس مجبوری سے ہم کو اس لغت پر ریویو لکھنا پڑا۔

اگر ہم اِس سرے سے اُس سرے تک اِس لُغت کے دیکھنے کا اِرادہ کریں تو جی اُکتا جائے اور ہم اپنے جی پر جبر بھی کریں تو یہ ڈر ہی کہ جن لوگوں کو زبان کا مذاق کم ہی وہ ہم کو کوسیں گے کہ کہاں کا راگ مالا چھیڑا جس کا اور چھور نہیں ورنہ "الف الف نہ برآ" سے ہم شروع کرتے اور "یہیں" تک (جو لغت کا آخری لفظ ہی) پہنچ کے تمت بالخیر لکھ دیتے تاکہ لوگ دھوکے کے جال میں نہ پھنسیں بہرحال ہم آج ورق اُلٹ پلٹ کے کچھ لکھے دیتے ہیں۔

"**آدمی**۔ کنایہ ہی نوکر سے"

اور جو نوکر نہ ہو اسے آدمی نہ کہنا چاہیے شاید حضرت جلاؔل اس پر جانور کا اطلاق فرماتے ہیں۔

"**آنچل پلو**۔ ایک قسم کا دوپٹہ ہوتا ہی کہ دکن اور بنارس میں بنایا جاتا ہی اور دونوں کنارے عرض کے

زری باف ہوتے ہیں "

معنی غلط ۔ آنچل پلو : دوپٹے کا نام نہیں ہے ہاں دوپٹے میں آنچل پلو ہوتے ضرور ہیں ۔

"آنکھ پھوڑ ٹڈا ۔ کنایہ ہے سخت بدسرشت و مفسد سے ۔"

شاید جلالؔ نہ جانتے ہوں کہ دراصل یہ نام ایک قسم کے بوٹ کا ہے جو "آکھر" کے درخت پر رہتا ہے ۔ مفسد کو اس بوٹ کے اعتبار سے کہتے ہیں نہ کہ دراصل ۔

"آنکھ کا جاتی رہنا "

لغت میں لکھنے کی ایسی غلط ترکیب سخت مضر ہے۔ آنکھ کا جاتا رہنا یا آنکھیں جاتی رہنا ہونا چاہیے ۔

" آنکھوں کا کھٹکنا ۔ عبارت ہے دردِ چشم سے ۔"

یہ معنی غلط ۔ کھٹک دوسری چیز ہے اس کو درد نہ کہتے ہیں نہ کہہ سکتے ہیں ۔ کھٹک سے رہ رہ کے یہ معلوم ہوتا ہے کہ گویا کوئی چیز آنکھ میں چبھ اُٹھی ۔

"آنکھیں پھر جانا ۔ کنایہ ہے احتضار کے وقت دونوں آنکھوں کی زینت بدل جانے سے ۔"

اور محبت کے بعد رکاوٹ کا آجانا ، روزمرہ کی بات چیت ہے آپ کی آنکھیں پھر گئیں ۔

"آواز بھاری ہونا ۔ عبارت ہے آواز کے گراں ہوجانے سے بہ سبب چیخنے کے ۔"

حضرت نزلے وغیرہ سے بھی آواز بھاری ہوجاتی ہے ۔

" اپھرنا ۔ کنایہ ہے تھوڑی سی مقدرت پر کمینوں کے غرور کرنے سے ۔"

اتنا کھانا یا پینا کہ سانس پھولنے لگے اس کو بھی اپھرنا کہتے ہیں ۔

" اصیل ۔ اچھے لوہے کی تلوار ۔ زنِ طباخہ و خدمت گزار"

کیا حضرت جلالؔ نہیں جانتے کہ "اصیل" مُرغ کے اقسام میں ایک مشہور قسم بھی ہے ۔

"اِکّا ۔ اس نگینے کو کہتے ہیں جو بازو پر باندھا جاتا ہے ۔"

نگینے کا اطلاق غلط ہے ۔ اِکّا زیور ہے جس پر نگینہ جڑا ہوتا ہے ۔ جلالؔ نے خود ہی سند میں برقؔ کا شعر لکھا ہے ؎

دوچنداں ہوگیا زیور سے عالم اس پری رُو کا گُلِ خورشید ٹیکا اور قمر اِکّا ہے بازو کا

پھر بھی نہ سمجھے اور غلط معنی لکھ دیے۔

" السیٹھ - فریب کو کہتے ہیں۔"

غلط۔ کوئی حرکت جو چلتے کام میں روک ٹوک پیدا کرے السیٹھ کہی جاتی ہے۔

" اللے تللے کرنا - عبارت ہے مُفت کا رُپیہ خاطر خواہ خرچ کرنے سے "

مُفت کی تخصیص غلط۔ ضرورت سے زائد اصراف صحیح۔

" اوکھل میں سر دیا تو دھمکوں کا کیا ڈر - ایک مثل ہے جو اس جگہ کہی جاتی ہے کہ کوئی کسی خوف ناک مقام میں دانستہ قدم رکھ کر بعد کو پس وپیش اور اندیشہ کرے "

پس وپیش اور اندیشے کی حالت غلط۔ خود مثل کی صورت ان پہلوؤں کے خلاف ہے۔ صحیح یوں ہے کہ یہ مثل وہاں بولتے ہیں کہ جہاں کسی دھڑکے کے موقع پر بے دھڑک جرأت کی جائے۔

## ۲ - داغؔ کا ایک شعر

[محمد علی شوکت علی کے بڑے بھائی مولانا ذوالفقار علی خاں صاحب گوہرؔ نے اپنے اُستاد داغؔ کے ایک شعر کی توضیح بڑی خوب صورتی اور کام یابی سے کی ہے ایک ایسے شعر کا جو عام طور پر ناقص سمجھا جاتا رہا ہو وہ پہلو دکھا دینا جو اس کو کامل ترین اشعار کی صف سے بھی کچھ آگے بڑھا دے کسی غیر معمولی ہی دماغ کا کام ہوسکتا ہے۔ شعر کی یہ تشریح جو حضرتِ گوہرؔ نے کی ہے صرف ان کی ذہانت یا اُستاد پرستی نہیں ہے بلکہ حقیقی اور واقعی ہے۔ اس مضمون کا کمال یہ ہے کہ اس کے مطالعے کے بعد شعر کا نقص، حُسن بن کے نظر آنے لگتا ہے۔]

جنابِ ایڈیٹر صاحب 'ریاض الاخبار'۔ چوں کہ آپ ایک معزز اُردو اخبار کے اڈیٹر ہونے کے علاوہ شاعری کی دُنیا میں بھی ایک وقیع درجہ رکھتے ہیں اس لیے میرا دل نہیں مانتا کہ اُردو نظم کے متعلق اپنے خیالات آپ کے سامنے ظاہر نہ کروں خصوصًا ایسی حالت میں جب کہ عرصے تک حضرت داغؔ مدظلہٗ کا ایک خاص مطلع شاعروں کی جولان گاہ رہا ہو اور جلوۂ داغ کے پردے میں حضرتِ داغؔ پر اعتراض ہوتے رہے ہوں۔

مجھے افسوس ہو کہ میں عین بحث کے وقت شدید بیمار ہوگیا اور خیالی دنیا سے اکثر نابلد رہا لیکن مجھے معلوم ہوا ہو کہ ایک سلسلہ اعتراضات کا جلوۂ داغ پر اخبارات میں شائع ہوتا رہا ہو اخبار موجود ہیں ان کو دیکھ کر رائے قائم کروں گا۔ سردست مجھے حضرت داغ کے مطلع مندرجۂ ذیل پر کچھ عرض کرنا ہو۔ میں اس مقدمہ کو پھر عام شعرا کے سامنے پیش کرتا ہوں۔ ہم عصر شعرائے دلی و لکھنؤ غور کریں اب زمانہ شاعری کے انقلاب کا شروع ہوچکا ہو جیسا کہ میں آگے ظاہر کرنے کی کوشش کروں گا خدائے کارساز سعی مشکور فرمائے۔ آمین۔ ۵

دل پر سے جدا ہونا یا دل کو جدا کرنا اس سوچ میں بیٹھا ہوں آخر مجھے کیا کرنا

اس غلطی کے مصرعۂ ثانی پر یہ اعتراض کیا گیا ہو کہ ردیف "کرنا" کے بعد لفظ "چاہیے" اور چاہیے ایسا لفظ مقدر نہیں ہوسکتا بلکہ بے اس کے جملہ بے معنی رہ جاتا ہو۔

میں اس اعتراض کو کسی اور جگہ تسلیم کرتا اگر وہ صورت نہ ہوتی جو یہاں موجود ہو۔ ہمارے نازک فہم شعرائے کچھ توجہ نہیں فرمائی کہ آیا لفظ "سوچ" کیا پہلو لیے ہوئے ہو اور کس قدر گہرا اثر اس ایک لفظ نے کل تشبیہ اور مصرع پر ڈال رکھا ہو۔ آفتاب عالم تاب کے مقابل اگر روشنی کو رکھا جائے ماند رہتی ہو اسی طرح لفظ سوچ اس مصرع میں ایسا آگیا ہو کہ اس کے بعد اگر حضرت داغ "آخر مجھے کیا" ہی کہہ کر مصرع ختم کردیتے اور کسی طرح وزن پورا ہوجاتا تو بھی میں یہی کہتا کہ عین نازک خیالی ہو۔ شاعر کی زبان الفاظ "کرنا" تک پابند رہی اور پھر وہ اپنے خیالات میں ڈوب گیا اور "سوچ" اس پر غالب آگیا اور ایک معمولی فہم کا شاعر بھی اس شعر کو سُن کر کہہ سکتا ہو کہ قائل کے دل پر اس اہم مسئلے کا بہت بڑا بار تھا اور اس مشکل کا سہل کرنا کس قدر دشوار کام تھا۔ وہ اس کشاکش میں پڑا تھا کہ کیا کرے۔ نہیں معلوم کتنے عرصے سے وہ اس گتھی کو سُلجھا رہا تھا اور وہ نہیں سُلجھتی تھی درمیان میں طرح طرح کی جنون انگیز خواہشیں پیدا ہوکر اس کو آگے نہیں چلنے دیتی تھیں۔ جب تفکر غالب ہوجاتا ہو تو انسان کا دماغ بہت سے ضروری فرائض ترک کردیتا ہو اور اسی لیے دیوانے پر اور مجذوب پر قانونِ قدرت نیز قانونِ انسانی نے کوئی تعزیر نہیں رکھی ہو۔ چہ جائے کہ ایک ایسا شخص جس کے دل پر ہزاروں نشترِ حسن وعشق کے لگ چکے ہوں زمانے کی رفتار سے لڑتے لڑتے جو عاجز ہوگیا ہو فانی عالم نے جس پر آہستہ آہستہ فنا کا رنگ پھیلا

شروع کر دیا ہو۔ موت جس کو دباتے دباتے قبر کے کنارے تک لے آئی ہو پس ایسے فکرمند پر اگر سوچ اور تفکر نے غلبہ کر کے سلسلۂ الفاظ سے اس کو ہٹا دیا ہو اور عالمِ خیال میں اس کو ڈبو دیا ہو تو اس کی تصویر ایک شعر میں اس طرح کھینچنا کیا قابلِ داد بات نہیں؟ مجھے تعجب ہے ان پر، جو اس پر غور نہیں کرتے۔

اُردو شاعروں نے اپنی نازک خیالی کو اس قدر محدود کر دیا ہے کہ اگر کوئی شخص ذرا بھی اس محدود دائرے سے ہٹا تو ہل چل پڑ جاتی ہے۔ ملک الشعرا شکسپیر نے اپنی ایک نظم میں ایک شعر لکھا ہے جو میں پیش کرتا ہوں:۔

"اے چرواہے کیا تو نے دیکھا ہے میری سیلیا کو اس طرف سے جاتے۔

اس کے رخسار چنبیلی کی طرح سفید ہیں اس کے لب گلاب کی پنکھڑی کی طرح سُرخ ہیں"

یہ عاشقِ نامراد جو اپنی سیلیا کو ڈھونڈھنے نکلا تھا چرواہے سے پتا پوچھتے پوچھتے اپنی معشوقہ کا حلیہ بیان کرنے میں کچھ ایسا محو ہو گیا سارا سراپا اس کا نہایت شوق بھرے الفاظ میں تفصیل سے بیان کرنے لگا۔ اب آپ غور کیجیے کہ اس کا کتنا وقت اس بیان میں صرف ہوا ہوگا۔ وہ اس بیان میں اتنا محو ہوا کہ مطلوب کی تلاش کی گرماگرمی اس کے دماغ سے جاتی رہی۔ یہ کیوں؟ اس لیے کہ دماغ کا سلسلۂ کار بدل گیا اور تلاش کی فکر پر عشق کے جذبے نے اپنا رنگ پھیر دیا۔ اب شکسپیر پر کیا کوئی یہ اُلٹا اعتراض کر سکتا ہے کہ اس نے فطرتِ انسانی کا فوٹو نہیں کھینچا۔ ہرگز نہیں۔ اسی طرح داغ کا یہ شعر ہے جسے حضرت نے نہایت پاکیزگی کے ساتھ اور گہرائی لیے ہوئے لکھا ہے۔ لکھا کیا ہے یوں کہیے کہ فکر کے وقت انصاف سے کام لینے کی غرض سے اس نے ترازو کے پلڑوں میں علاحدہ علاحدہ ایک چیز کو رکھ کر وزن کیا ہے۔ جب دیکھا دونوں ہم وزن ہیں تو ہاتھ کانپ اُٹھے دماغ پریشان ہو گیا۔ حواس میں اختلال پیدا ہوا اور وزن کرنے والا اس شش و پنج میں پڑ گیا کہ اب کیا کروں ؎

دل بر سے جُدا ہونا یا دل کو جدا کرنا  اس "سوچ" میں بیٹھا ہوں آخر مجھے کیا کرنا

## ۴۔ اُردو کے نئے اُستاد

پنڈت بشن نرائن در نے سنہ ۱۸۹۹ء میں پُرانے زمانے کے "ترقی پسند ادیبوں" سے مخاطب ہو کر جو کچھ کہا تھا آج تقریباً نصف صدی گزرنے کے بعد جزوی ترمیم سے موجودہ ترقی پسند ادیبوں

کے لیے وہ قابلِ غور ہے۔]

اخبار "پنجاب آب زرور" کے شیخ عبدالقادر نے اس دل آویز رسالے کو جس کے تیسیے سے مضمون کا عنوان قائم کیا گیا ہے مشتہر کرکے ایک ایسا کام کیا ہے جس کی بابت وہ شائقینِ کلام اُردو کے شکریے کے مستحق ہیں۔ میری رائے میں ان کی یہ شکایت صحیح ہے کہ شمالی ہندستان کی ترقی پزیر نسل کے لوگوں کا برتاؤ ایک ایسی زبان کے بارے میں جو لسانِ الہام ہی نہیں ہے بلکہ جس کو میں اسلامیہ تہذیب ہندستان کا ایک پاسے وار نتیجہ قرار دیتا ہوں اگر مخالفانہ نہیں تو بے پروایانہ ضرور پایا جاتا ہے۔ ترقی پزیر نسل کے لوگوں کی بے پروائی جو اُردو کی نسبت ہے قابلِ افسوس ہے اور میں اکثر یہ خیال کیا کرتا ہوں کہ تعلیم یافتہ اشخاص کا اثر جو طبائع عام پر اس قدر کم پڑتا ہے اس کی ایک وجہ یہ ہے کہ ایک بیرونی زبان جو خاص اپنی وضع کی خوبیاں اور مخصوص طریقے کے انداز رکھتی ہے اس کے حاصل کرنے کی حد سے بڑھی ہوئی سرگرمی میں وہ خاص اپنی مادری زبان کو ترقی دینے اور مالامال کرنے میں قاصر رہے۔ جیسا دوسرے مقامات پر بارہا میں نے بیان کیا عمدہ انگریزی عبارت لکھنے کا شوق فی الجملہ ہماری جدّتِ طبع کے حق میں مفید نہ ہوا کیوں کہ آورد کو جو ایک بیرونی زبان لکھنے والے کا ساتھ چھوڑتی ہی نہیں یا یہ کہیے کہ بہت کم چھوڑتی ہے بے اختیارانہ روانیٔ خیالات و جذبات (آمد) سے بیر ہے اور آمد ہی دماغی درستی کی بنیادِ اصلی ہے۔ اور نثر ہو خواہ نظم ہر معقول قسم کے کلام میں راستیٔ دماغ ہی اصل عنصرِ تاثیر ہے۔ انگریزی دان معاصرین کی اس گمراہی (کیوں کہ اور اس کو کیا کہا جائے) کے سبب کا دریافت کرنا مشکل نہیں ہے اور مسٹر عبدالقادر نے اس کی جو وجہ لکھی ہے اس سے بالکل میں متفق الرّائے ہوں۔ اس پر بھی جیسا انھوں نے آپ ہی بڑی ہوشیاری سے بیان کر دیا ہے خود اُردو کلام ایک حد تک اس صورتِ معاملات کا جواب دہ ہے کیوں کہ بہتیرے ضروری اصناف میں وہ ایسا ابتر جاہلانہ بلکہ قطعی طور کا ایذارساں پایا جاتا ہے کہ نوعمر اشخاص کی طبائع کو جو بچپن ہی سے پرستانِ حکمت کی کہانیوں اور تجربۂ روزگار کی حکایتوں کو انگلش زبان کے ذریعے سے سُن سُن کر پرورش پاتے رہے اس سے شوق کے بدلے نفرت کا زیادہ احتمال ہوتا ہے۔ اُردو زبان کو اگر قائم رہنا ہے تو اصولِ تمدن و معاشرت زمانۂ حال کے نئے حالات کے لیے اپنے کو موزوں بنانا چاہیے اور اس نظر سے مصنفینِ کلامِ اُردو کے طبقۂ جدیدہ کی

تنقید لطف سے خالی نہ ہوگی۔

باوصف انگلش تعلیم کی چمک دمک کے ہماری خاص زبان کا کلام ہم لوگوں کی نوعی حیات اس کے عزائم ومشاغل اس کی امیدوں اور امنگوں اور اخلاق ومعاشرت اور روحانی خیالات کی تبدیلیوں اور اس کی خام خیالیوں کا اصلی آئینہ ہے اور چوں کہ ہم لوگوں کو مغربی تہذیب کا سامنا ہے تو ایسی حالت میں خیالات اور جذبات کی جو نئی اور ہونے والی رغبتیں اس زمانے کے کلام اُردو کی نسبت ظاہر ہونے لگی ہیں ان کی تحقیق میں انگلستان اور ہندستان کے باہمی اثر کا مسئلہ ایک دل چسپ صورت سے منکشف ہوسکتا ہے۔

مسٹر عبدالقادر نے زبانِ اُردو کے مصنفینِ زمرۂ خاص کی بحث میں بہ نظرِ تنقید جو مضامین تحریر کیے ہیں اس سودمند تغیر کی وہ ایک عمدہ علامت ہے جو انگریزی دانوں کے برتاؤ میں اپنی خاص زبان کی تصنیفات کے متعلق پیدا ہو رہا ہے یہ کوئی خفیف امر نہیں ہے کہ من جملہ پانچ مصنفوں کے جن کا مسٹر عبدالقادر نے انتخاب کیا ہے چار نثار ہیں اور صرف ایک شاعر ہے۔

اس میں شک نہیں زمانۂ حال کی نثر پُرمغز موثر متنوع اور جامع ہے اور اس میں خاص صفت یہ ہے کہ شیریں ہے لیکن بہ ایں ہمہ اُستادانہ ہرگز نہیں ہے۔ یہ نثر ہم کو ایسے لفظ سے متحیر اور مسرور نہیں کرپاتی جو نیا لیکن ناگزیر ہو یعنی موزوں اور بے ساختہ۔ میں خیال کرتا ہوں کہ آج کل اُردو نثر کا جہاں تک تعلق پایا جاتا ہے مسٹر عبدالقادر اور میں متفق الرائے ہیں۔ گو فروعات میں میری رائے مختلف ہے لیکن اصولاً ان تصنیفات کے باب میں جن کی بحث کی گئی ہے میری ان کی رائے ایک ہے مثلاً نثرِ غالب کی جو انھوں نے تعریف کی ہے اس میں ہر معقول پسند مبصر ان سے اتفاق کرے گا بلکہ میں کسی قدر تجاوز کرکے یہ بھی کہنا چاہتا ہوں کہ تمام اُردو کلام میں غالب کی نثر آپ ہی اپنی نظیر ہے۔ اسے اُردو داں کبھی خوشی سے مُردہ نہ ہونے دیں گے۔ اس کا اُستادانہ حُسن، شاعرانہ نازک خیال، اس کی تلاش ایک پردے کے ساتھ بے ساختہ اظہار، سنجیدہ اور متین خیالات اور اس کے ساتھ خوش مذاقی کی وہ کیفیت جیسے بادلوں کے ساتھ رہ رہ کر آفتاب نکلتا آتا ہو —— غالب کی تحریر دیکھیے اور بعد اس کے ہمارے حال کے مصنفین کی تحریر دیکھیے تو دونوں کا فرق معلوم ہوجائے گا۔ اس زمانے کی نثر میں خیالات بہت آگئے ہیں لیکن خوبی جاتی رہی۔ کلام کے کارآمد ہونے سے کچھ بحث نہیں۔

ادنا درجے کی نثر خیالات اور معلومات سے کیسی ہی مالامال کیوں نہ ہو لیکن پھر ادنا کہلائے گی اعلا درجے کی نثر میں گو خیالات کی کوتاہی پائی جائے لیکن فریفتہ کرسکتی ہے۔ لیکن لطف اور حُسن یہ دونوں چیزیں ایسی نہیں ہیں جن کا ساتھ نہ نبھ سکتا ہو۔ زمانۂ حال کی اُردو ابھی اس کا کامل نمونہ نہیں بنی ہے مگر بن رہی ہے اگر اس میں کوئی خطرہ ہے تو یہ کہ بعض مقامات میں بے تابی اور خودپسندی کے ساتھ اور کُلّ جدید لذیذ کے حیرت انگیز جوش میں اس بات کا میلان پایا جاتا ہے کہ کوئی زبان ایسی گھڑ کر تیار کرلی جائے جو اس قدر وسیع اور زوردار ہو کہ نئے خیالات کا بار اُٹھالے۔ اسی سے ہم بعض جگہ مونگرز (انگریزی کردہ شدہ) نثر کو دیکھ رہے ہیں۔ یہ طرز ہرگز اُردو نہیں ہے بلکہ انگریزی میں خیال باندھنے اور اپنی مادری زبان میں لکھنے کی ایک عجیب و غریب طریقے کی معجونِ مرکب ہے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

پنڈت رتن ناتھ سرشار قدیم طرز کے ویسے ہی شائق ہیں لیکن پُرانے الفاظ سے نئے خیالات ادا کرنے کا کام لینے کی قابلیت رکھتے ہیں۔ انھوں نے واس صاحب کی تاریخ روس کے ترجمے میں اچھی طرح اس بات کو نبھایا ہے۔ ان کا ترجمہ سمجھ میں نہیں آتا مگر لوگ دل چسپی سے پڑھتے ہیں۔ انھوں نے اپنے ناولوں میں جہاں اوضاع و اطوار اور اشخاص اور صحبت علی الخصوص لکھنؤ کی اس صحبت کا بیان کیا ہے جو دیکھتے ہی دیکھتے قوس قزح کے رنگ کی طرح غائب ہوتی چلی جاتی ہے وہاں طرزِ بیان بالکل بے نظیر پایا جاتا ہے۔ انھیں اپنی نثر کو سلیس، بے تکلف، فصیح اور چٹ پٹا بنانے میں بعض موقعوں پر خیالی اور علمی خوبیاں پیدا کرتے ہوئے مبالغے اور اغراق سے کام لینا پڑا ہے کہیں کہیں عدم واقفیت بھی ہوگئی ہے لیکن سُست کہیں نہیں ہے اور گو عمدگی اور توسیع خیال ہر جگہ عیاں ہے اس پر بھی ان کی نثر اُستادانہ نثر نہیں ہے۔ اس نثر میں یہ صفتِ خاص نہیں پائی جاتی ہے کہ ایک فقرہ خواہ جملہ خواہ خیال موزوں سی موزوں صورت میں ایک بات کو ذہن میں پہنچاکر ہمیشہ کے لیے مرکز کردے لیکن اس میں ایک لطف ایسا ہے جو پڑھنے کا معاوضہ جہاں تک کہ اُستادانہ کمال کے نہ ہونے کی حالت میں ممکن ہے دے دیتا ہے اور وہ یہ ہے کہ اس سے ہر شخص خوش ہوجاتا ہے اور ناخوش کوئی نہیں ہوتا۔

مسٹر عبدالقادر کی کتاب کے بارے میں اپنے جو خیالات میں نے ظاہر کئے ہیں ان کو بغیر اس کے

گذشتہ طبقہ کی اُردو شاعری کی نسبت بھی کچھ بیان کروں مشکل سے ختم کرسکتا ہوں۔ انھوں نے حالی کو منتخب کیا ہو اور اس میں کوئی کلام نہیں کہ بعض مقامات میں حالی کی شہرت ہو۔ مسٹر موصوف بیان کرتے ہیں :۔

"برسوں تک متواتر غور کرنے کے بعد انھوں نے ایک کتاب شائع کی ہو اور ایک نثر نگار شاعر کا نمونہ پیش کیا ہو اور اپنے خیالات ایک ذخیرۂ منظومات کی حیثیت سے جس کا نام 'دیوانِ حالی' ہو پیش کیے ہیں۔ میں اس کتاب کو ایک طبقہ ساز (یعنی طبقۂ شعر قائم کرنے والی) کتاب قرار دیتا ہوں۔ میں خیال کرتا ہوں کوئی دن ایسا آئے گا جب یہ بات تسلیم کرلی جائے گی کہ اسی کتاب سے وہ زمانہ شروع ہوا جب اُردو شاعری نے وہ تکلفات کا بار جس سے وہ لدی ہوئی تھی اُتار ڈالا اور ایک خاص طور کے کنسرویٹو اشخاص نے اس کے جو حدود قرار دے رکھے تھے ان سے وہ زیادہ بلندی پر پہنچ گئی"

اب ہم کو پہلے تو اس خطرے کی حفاظت کرلینا چاہیے کہ ذاتیات کو علمی امور میں خلط ملط نہ ہونے دیں حالی جس شخص کا نام ہو اس کو اس نظر سے پسند کرنا کہ وہ مسلمانوں کی حب الوطنی اور ان کی مذہبی اور قومی سرگرمی کو اُبھارتا ہو اور زوال کے زمانے میں اس قوم سے ہمدردی کرتا ہو۔ تعلیم میں گرم جوشی رکھتا ہو۔ مذہب اسلام کی تائید میں اخلاقی نصائح کرتا ہو اس کے ہم مذہب لوگوں پر جو بُرائیاں اثر پیدا کررہی ہیں ان کی مذمت کرتا ہو یہ باتیں اور ہیں اور یہ دوسرا امر ہو کہ حالی کو شاعرانہ حیثیت سے کوئی دیکھے اور اپنے اندازے کے موافق اس بات کی جانچ کرے کہ اس کی شاعری کی اصلیت کیا ہو؟

اس کے نکتہ چین اور معترف ایسا نہیں کرتے ورنہ مسٹر سید محمود نے اپنی تاریخ تعلیم' میں "وہ مشہور شاعر" کے الفاظ سے اسے یاد نہ کیا ہوتا اور نہ مسٹر عبدالقادر نے 'دیوانِ حالی' کو ایک " طبقہ ساز کتاب" قرار دیا ہوتا ــــ اُردو شاعری کو تکلفات کی حد سے نکال کر نیچرل شاعری کی حد میں لانے کی بابت حالی کی تعریف کرنا یا حفظانِ صحت کے پُرجوش طرف داروں کے لیے بے محابا محاورات کے موافق پُرانے طرز کی اُردو شاعری کی مذمت میں یہ کہنا کہ دریا کی سطح پر نجس چیزیں تیرتی رہتی ہیں بہت آسان بات ہو لیکن جس وقت پانی ٹھیر جائے اور جب نارنگیوں کے باغات اور چنبیلی کی جھاڑیوں سے گزر کر برگد کے درختوں کے سائے میں بہ رہا ہو تو اس پر نگاہ کرو اور اس کی موجوں سے جو نغمہ پیدا ہوتا ہو اس کو سُنو اور مجھ سے پوچھیے تو

میں خود اقرار کرتا ہوں کہ میری طبیعت اس قدر ٹھس ہے کہ حالی کے کلام میں مجھ کو یہ معلوم ہی نہیں ہوتا کہ کوئی نظم کی بات بھی پائی جاتی ہے گو اس بات کا ضرور یقین ہے کہ نثر میں اس نظم کے مطالب زیادہ عمدگی سے بیان ہو سکتے ہیں۔ یہ کہنا کافی نہیں ہو سکتا کہ جن باتوں پر انھوں نے قلم اٹھایا ہے وہ نئی ہیں سوال یہ ہے کہ نظم کلام کے لیے وہ باتیں موزوں ہیں یا نہیں اگر ہیں تو شاعر صاحب نثر کی پست سطح سے ابھار کر ان کو نظم کی بلندی تک نہ پہنچا سکے جس میں شاعری کا کوئی حسن پیدا ہوتا اور اس اعتبار سے وہ کوئی شاعر نہ ہوئے بلکہ نظم کرنے کی ایک کل ٹھیرے . . . . . .

مجھ سے بڑھ کر اُردو شاعری کے اس تنگ میدان سے کوئی شخص ناخوش نہ ہوگا جس کی پُرانی رواج پرستیاں اور ناممدوح خیال آرائیاں اس کا غلط فلسفہ اور اس سے زیادہ خراب اخلاق جو اس کے کاموں کو اور بدنما کر دیتا ہے اور وہ پُر فساد اور مہلک اثر جو عام طبائع پر اس سے ہمیشہ پڑتا آیا اور پڑ رہا ہے۔ اسی کے ساتھ مجھ سے زیادہ کوئی اس بات کا خواہش مند بھی نہ ہوگا کہ ان بے وقت کا راگ گانے والوں (اُردو کے نئے اُستادوں) کو سکھایا جاتا کہ ان کے اس اعلا منصب کا فرض اور ذمّے داری ایک ایسے زمانے میں اور بھی بڑھ جاتی ہے جب عامیانہ مشاغل اور مادّی ترقی کا میلان ایک ایسی مصلح چیز کا تقاضا کر رہا ہے جس کو بوجہ اس امر کے کہ قدیم اخلاق کی آواز بند ہوگئی اور پُرانے عقائد کے چراغ ٹمٹمانے لگے صرف ایک شاعر مہیا کر سکتا ہے جو پراسپرو کی طرح اپنی طلسمی چھڑی سے نئے خیالات کے طوفان کی موجوں کو قابو میں رکھ سکے۔

زمانۂ حال کی اُردو شاعری قدیم شاعری کی نسبت طرزِ ادا اور خیالات دونوں باتوں میں ادنا درجے کی ہے شعر کا کہنا ایک قلبی امر ہے۔ محسوساتِ قلبی کو اس کا تار پود سمجھنا چاہیے اور خیالات کے لیے قبل اس کے کہ وہ شاعر کے کام آسکیں لازم ہے کہ جذبات کی کسوٹی پر خوب کس لیا جائے اس کے بعد یہ جذبات جس وقت خیالات کی شکل میں آئیں گے تو ضرور ان میں یہ قوت ہوگی کہ دوسرے لوگوں کی طبیعت پر بھی وہی اثر پیدا کریں اور اس طور سے شاعر وہ کام کر سکے گا جو کسی سے نہیں ہو سکتا اور اس قابل ہو سکے گا کہ طریقۂ عمل اصل مخازن پر اپنا اثر پیدا کر کے ان کی حالت بدل دے جہاں تک کہ اس تاثیر کو دخل ہے اس سے کوئی بحث نہیں کہ شاعر کے محسوساتِ قلبی معقول یا غیر معقول اور اس کے خیالات صحیح یا غلط ہیں اگر وہ احساس

بھی ویسا ہی کرتا ہو جیسا اس کا خیال ہو اور اس کا احساس بہ نسبت دیگر اشخاص کے زیادہ قوی ہو اور اگر اس کی طبیعت اس طور پر واقع ہوئی ہو کہ حواس اور عقل کے مقتضیات اپنے موافق کے جذبات اس کے دل میں پیدا کریں اور اگر اس میں یہ قوت مودع ہو کہ ان جذبات کو خوش نما اور مترنم الفاظ میں ظاہر کردے تو وہ سچا شاعر ہو اور بھلائی خواہ بُرائی پیدا کرنے کا ایک قوی آلہ ہوسکتا ہو۔ زمانۂ غدر کے پیشتر کے شعرا اس امر کے اعتبار سے سچے شاعر تھے۔ ہم ان کو پسند کریں یا نہ کریں لیکن ان کی مقناطیسی تاثیر جو ہم پر اپنا اثر ظاہر کرتی ہو اس کو روک نہیں سکتے کیونکہ وہ سچی ہو اور ان کے دلوں کی اصلی تہ سے نکلی ہو۔ اپنی سمجھ کے موافق اس دُنیا کے متعلق ان کا جو خیال تھا اور جو کچھ اس کو وہ سمجھتے تھے ان کا شعر ان سب باتوں کی تاریخ ہو۔

ایک بہت بڑے بے روح شاعر کو اگر مُردہ سلطنتوں کی دینی ماں کہا جاسکتا ہو تو ہم اس نئے اُستاد شاعر کو ان بچوں کا مصیبت زدہ باپ کہہ سکتے ہیں جو ابھی تک پیدا نہیں ہوئے اور انھی کی کتاب کے صفحات میں مدفون ہیں حب الوطنی، نیچر، آزادی اور اسی طرح کی دوسری باتوں کا ذکر کرنا یا ان کا عشق پیدا کرنا اور بات ہو اور کسی دوسرے شخص کے دل میں ان خیالات کا پیدا کردینا دوسری بات ہو۔

نئے زمانے نے ابھی تک اپنا شاعر اُردو زبان میں نہیں پیدا کیا ہو۔"

—————— (۲) ——————

[ "اُردو ادب کے نئے اُستاد" کی طرح غدر کے بعد مسلمانوں کے "دماغی بحران" کے سلسلے میں "مذہب اسلام کے نئے اُستاد" کا سبق بھی یاد رکھنے کے لائق ہو — نواب قاضی سر عزیزالدین مرحوم نے اسلام کے مطابق تقسیم ترکہ کے قانون میں کچھ اصلاح کرنا چاہی تھی اس کے جواب میں ڈپٹی عبدالقادر صاحب مرحوم (مولانا عبدالماجد صاحب دریابادی کے والد ماجد) نے جو کچھ لکھا تھا افسوس ہو وہ ہمارے پاس محفوظ نہیں — البتہ قاضی صاحب کے جواب میں ڈپٹی صاحب کا یہ عنوان اُردو ادب کو شاید ہمیشہ یاد رہے گا :-

"کیا آپ قاضی ہیں ؟"

یہ سرخی کیا بجائے خود ایک بلیغ الزامی جواب نہیں ؟ خیر وہ جواب تو نہیں لیکن ایک اور جواب جو

مکمل اور نہایت مدلل بزرگ پیش کرتے ہیں۔]

ایک ایسے زمانے میں جب کہ فکرِ معاش فکرِ معاد پر مقدم ہے جب کہ مذہب اور بانیٔ مذہب پر برسر بازار نکتہ چینیاں کی جاتی ہیں جب کہ مذہب کا بدلنا کپڑوں کے بدلنے سے بھی زیادہ آسان ہوگیا ہے اور جب کہ ہر شخص زمانے کی تیز رفتار کے ساتھ ہاتھ پاؤں چھوڑے بہا چلا جا رہا ہے۔ جناب قاضی عزیزالدین صاحب کا یہ جملہ کہ " اسلام کے مطابق جو تقسیم ترکے کا دستور ہے وہ خلافِ مصلحت وقت ہے " کچھ زیادہ غیض و غضب کی نگاہ سے نہیں دیکھا جائے گا۔ ... آزادہ نویسی کے بانی اس ... میں سر سید مرحوم تھے مگر وہ نفسِ اسلام کو جملہ عیوب سے مبرّا اور حشو و زوائد سے پاک اور ہر زمانے کے اقتضا کے موافق جانتے تھے اور مسلمانوں کے رسم و رواج اور ان کے افعال و اقوال کا جواب دہ اسلام کو نہیں قرار دیتے تھے۔

مذہب ایک ایسی شے ہے جو انسان کی آنکھوں پر "اندھوٹے" چڑھا دیتا ہے جس سے اسے اپنے دائیں بائیں دیکھنے اور نظر کرنے کی مہلت ہی نہیں ملتی بلکہ بے تحاشا اس سڑک پر دوڑتا چلا جاتا ہے جو بانیٔ مذہب نے بنادی ہے اور اس دوڑ میں اگر اسے سربفلک پہاڑوں اور ناپیدا کنار سمندروں کا سامنا بھی ہو تو وہ انھیں بھی ایک ہی جست میں پار کرنا چاہتا ہے۔ اس لحاظ سے بالکل قرینِ قیاس ہے اگر قاضی صاحب کے مذکورہ بالا جملے اور اسی قبیل کے بعض اور جملوں نے ان کے مضمون کو میرے راسخ الاعتقاد مسلمان بھائیوں کے لیے مثل اس لوہے کے لٹھے کے کردیا ہو جس کا کوئی چھوٹے سے چھوٹا حصّہ بھی آگ میں رکھ دیا جائے تو پھر اس کا کوئی حصّہ اس قابل نہیں رہتا کہ اسے چھوا بھی جائے لیکن میں ایسے مسلمانوں کی خدمت میں عرض کروں گا کہ اگر واقعی قاضی صاحب کا " دل مسلمانوں کی حالت پر دُکھا ہے" اور آپ نے "سچی ہم دردی اپنی قوم کے ساتھ کی ہے" تو وہ مضمون ضرور اس قابل ہے کہ اس کی قدر اور اس کی طرف توجّہ کی جائے اور اگر قابلِ عمل ہو تو اس کو عملی صورت میں لایا جائے۔ اگر زمانے کا اقتضا بھی ہے تو ہمارے فقہ کا ایک عظیم الشان جزو علمِ فرائض (جس کی نسبت اس لحاظ سے کہ یہ علم ایسا ہے جس کی حاجت بعد موت کے پڑتی ہے آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا ہے (تعلموا الفرائض و علموها الناس فانها نصف العلم) جانے بازر ہے ہیں زمانے کے اقتضا ہی پر عمل کرنا پڑے گا۔

مگر دیکھنا یہ ہو کہ آیا تقسیمِ ترکہ کے اصول میں کوئی بھی ایسی بات ہو جس سے اس کا استعمال مفید ٹھیرتا ہو۔ اس نظر سے جب ہم اس قانون کو دیکھتے ہیں تو ہم کو نظر آتا ہو کہ اسلام نے اپنے نہایت منصفانہ اور بے نظیر اصول کے موافق کسی حق دار کو اس کے جائز حق سے محروم نہیں کیا۔ بڑا بھائی محض اس وجہ سے کہ وہ بڑا ہو اپنے چھوٹے بھائی کی بہ نسبت ایک حبّہ زیادہ نہیں پاسکتا۔ نہ بہن مجرّد اس وجہ سے کہ وہ پرائے گھر کی ہو اپنے واجبی حصّے سے محروم ہوسکتی ہو اب اگر کوئی ایسی صورت نکالی جائے کہ خاندان کا ایک شخص دوسروں کے حصّے پر قابض رہے تو ضرور وہ اور حق داروں کو محروم کرکے جایداد کو اپنے ہی حق میں منتقل کرنے کی کوشش کرے گا اور ایسی حالت میں کہ وہ کل ریاست پر حاوی ہو ایسا کرنا اس کے لیے کچھ دشوار نہ ہوگا۔

اس کے علاوہ فرض کیجیے کسی جایداد کے چار بھائی حصّے دار ہیں؛ ممکن ہو کہ سب ایک ہی طبیعت کے ہوں ممکن ہو بڑے بھائی کی بہ نسبت چھوٹا بھائی اپنے حصّے کو اپنی حوصلہ مندی سے ترقی دینے کی حسرت رکھتا ہو تو یہ نہایت بے جا ہو کہ اسے اپنی قابلیت کے جوہر دکھانے سے جبراً باز رکھا جائے دوسری طرف اگر بھائی آپس میں نباہ سکیں تو اسلام نے تقسیمِ حصص پر مجبور بھی نہیں کیا ہو بلکہ اپنے حکیمانہ اور عادلانہ اصول کے ساتھ اتّفاق و اتحاد کی طرح طرح سے تاکید فرمائی ہو۔ خداوند تعالیٰ نے جس موقع پر مسلمانوں کو صلح و آشتی کی تاکید فرمائی ہو وہاں انھیں بھائی بھائی کہا ہو۔

اگر وراثت کا قاعدہ صرف اس وجہ سے نامناسب ہو کہ اس سے چند پشتوں کے بعد اولاد بالکل مفلس ہوجاتی ہو (حالاں کہ یہ بجائے خود قوتِ عمل قائم رکھنے کی ایک حکمت ہو) تو یہ صورت اس حالت میں اور بھی جلد پیش آئے گی کہ اس قانون پر عمل نہ کیا جائے۔ مثلاً جیکب نامی ایک شخص مرا اور اس نے چار بیٹے جوزف، جیمس، جارج اور جان چھوڑے۔ بڑا بیٹا جوزف اپنے باپ کی جایداد پر قابض ہوا جس کی آمدنی فرض کیجیے ایک لاکھ پونڈ سالانہ کی ہو اب جوزف بارہ ہزار پونڈ سالانہ اپنے تینوں بھائیوں کو "معمولی گزارے" کے لیے دیتا ہو اور باقی اپنے علاوہ اپنی "خاندانی عزّت" پر صرف کرتا ہو پھر اب اگر ان تینوں کے چار ہی بیٹے ہیں تو ہر بیٹے کو اپنے باپ کے بعد ایک ہزار پونڈ سالانہ ملیں گے خیال فرمائیے

کہ جس دادا کی آمدنی ایک لاکھ پونڈ سالانہ تھی اس کے پوتوں کے صرف ایک ہزار پونڈ سالانہ ہیں لیکن ہماری شریعت کے مطابق انھی پوتوں کی آمدنی چھ ہزار دو سو پچاس فی کس ہوگی۔ ع ببیں تفاوتِ رہ از کجاست تا بہ کجا۔

جو بزرگ یہ سوال کرتے ہیں کہ اسلامی قانونِ وراثت کے مطابق سلطنتیں قابلِ تقسیم کیوں نہیں شاید ان کی نظر اس پر نہیں پڑی کہ یہ سلطنتیں اس عہد کا ایک مِٹا ہؤا نقش ہیں جب سلطنتیں کسی خاص ذات کا حق نہیں ہوتی تھیں۔ سیدالقوم خادمھم ہوتا تھا اور خلافت کی باگ جمہور کے ہاتھ میں ہوتی تھی۔

اصل یہ ہے کہ قدرت نے جو سلسلہ تفوّق کا قائم کر رکھا ہے وہ اسی کا مقتضی ہے کہ دو برابر کی طاقتیں محلِ واحد میں جمع نہ ہونے پائیں۔ انگلستان میں جہاں اب پولس کے ایک ادنا سپاہی کی انگلی کشت و خون کو آنِ واحد میں روک دیتی ہے " ہپٹائر کی سات سلطنتوں " کے زمانے میں برٹوالڈا (عاملِ کل) بننے کے لیے ان سات سلطنتوں کے بادشاہ ملک میں کیسی قیامت برپا کرتے تھے۔ وللہ درمن قال دہ درویش در گلیمے بخسپند و دو بادشاہ در اقلیمے نگنجند۔

شمعون اسائلس کا قول ہے کہ قوانین خواہ کیسے ہی عادلانہ ہوں جرائم کو موقوف نہیں کرسکتے جس گناہ کی بنیاد پڑ چکی وہ قیامت تک نہیں مٹ سکتی البتہ اس کی شکل بدل جاتی ہے۔

میں یہ نہیں کہتا کہ جایداد اور دولت قابلِ قدر چیزیں نہیں ہیں لیکن یہ کہنا کہ ساری دُنیاوی عزت دولت ہی کی بدولت ہے محض خلافِ واقعہ ہے۔

میں مانتا ہوں کہ چھتاری اور دتاولی کے عالی شان علاقے تقسیم ہوکر نسبتاً چھوٹی چھوٹی ریاست بن گئے مگر ایسی بھی بہت سی مثالیں ہیں جن سے میں خود اور قاضی صاحب دونوں بخوبی واقف ہیں مثلاً بھیکن پور ضلع علی گڑھ کہ اولاد نے ترکے کو ترقی دے کر آباد اجداد کی جایداد سے اپنے حصے کو بڑھا لیا ——— ایک وجہ بالکل عجیب قسم کی قاضی صاحب نے تقسیم ترکہ کے خلاف لکھی ہے کہ مسلمان کثیرالاولاد ہوتے ہیں حالاں کہ کسی قوم کا کثیرالاولاد ہونا اس کے اقبال مند اور مرفہ الحال ہونے کی دلیل ہے۔ فضول خرچی کا ذمہ دار قانونِ وراثت کو ٹھیرانا کسی طرح درست نہیں کیوں کہ اسلام نے میانہ روی کی تائید فرمائی ہے اور اسراف کرنے والوں کو اخوان الشیاطین ٹھیرایا ہے اگر فضول خرچی کا سبب قانونِ وراثت ہے تو انگلستان کے امیر کیوں فضول خرچ

ہوتے ہیں۔ جن لوگوں نے گولڈ اسمتھ کا "ڈزرٹڈ ولیج" پڑھا ہو وہ جانتے ہوں گے کہ اس نے ان امیروں کا کیا کچھ رونا رویا ہو۔

قاضی صاحب نے اپنے مضمون میں لکھا ہو کہ "اب سے پہلے عرب میں مسلمانوں کی جو حالت تھی وہ اب ہماری حالت نہیں ہو اس زمانے میں مسلمانوں کے مقبوضات محدود تھے اور ان کی جایداد چند اونٹ، کھجور کے درخت یا غلام تھے ان کو جس طرح چاہا بانٹ لیا" یہ بالکل ایسی ہی بات ہو کہ جیسے 'علی گڑھ منتھلی' میں ایک بار ریڈیکل کے خفیہ نام سے ایک صاحب نے عربی لٹریچر کی نسبت لکھا تھا کہ اس میں اونٹ کی مینگنیوں کی تعریف کے سوا اور رکھا ہی کیا ہو۔

قاضی صاحب کے جواب میں اب سے گیارہ سو برس پہلے کا اگر ہم تصور کریں تو سنہ ۲۲۲ھ پر پہنچتے ہیں یہ وہ زمانہ ہو کہ بنی عباس بغداد میں اور بنی اُمیہ قرطبہ میں تختِ خلافت پر جلوہ افروز ہیں طباطبائی بصرہ میں، بنی زیاد یمن میں اور آلِ طاہریان خراسان میں اپنے ٹھاٹھ جمائے ہوئے ہیں ایک موقع پر حاجی محمد اسمٰعیل خاں صاحب نے متعدد پیشوں اور حرفوں کے نام بتائے ہیں جن میں خیرالقرون کے اکابر مسلمین مصروف تھے حضرت عثمان غنی کا غنا اس قدر مشہور ہو کہ ان کے لیے کسی سند اور حوالے کی ضرورت نہیں ہو۔ حضرت ابو بکر صدیق جس وقت مشرف بہ اسلام ہوئے ہیں تو چالیس ہزار درہم مسلمانوں کی امداد کے لیے دیے تھے۔ ان تمام معتبر شہادتوں کے بعد غالباً اس شبہے کی گنجایش نہیں رہے گی کہ مسلمان صرف چند اونٹوں اور کھجور کے درختوں ہی کے مالک تھے اور ان کے پاس وراثت کے واسطے کافی سرمایہ موجود نہ تھا۔

## ر۔ لکھنؤ کی ایک "نوآبادی"

ویرانۂ مٹیا برج کے حالات حضرت شاہِ اودھ کے انتقال کے سلسلے میں
ایک نامہ نگار کے قلم سے

یوں تو ہر سال ایامِ گرم میں بندگانِ حضرت کا مزاجِ ہمایوں جادۂ اعتدال سے منحرف ہوجایا کرتا تھا مگر امسال اواخرِ شعبان المعظم سے نزولِ نوازلِ حارہ کے سبب پہلے دردِ سر لاحق ہوا اور معالجۂ مناسب سے

دو زائل ہوا اور غشیان اور تہوع اور تبخیر شدید کی شکایت ہوئی جس سے عنصرِ اقدس کو بہت ایذا پہنچی جب یہ شکایت بھی رفع ہوئی تو ہیجانِ مادّہ قدیم بواسیر ی سے تپ عارض ہوئی اور آخر کو دنبل بواسیری نے بروز کیا اور چند مرتبہ بہت خون بھی جاری ہوا مگر حسبِ معمول بہ رفع ہوا اچھی طرح نہ ہوا۔ اطبائے معالج نے بڑی دانائی اور مزاج دانی کے ساتھ تبریدات و تقویتِ قلب اور مسہلات سے باحسن وجوہ معالجہ کیا اس درمیان میں مزاجِ معلّی درست ہو چلا اور شفائے تپ بھی بعد جاری ہو گئے ہر شوال (۱۲۸۰ھ) سے پھر تبخیر اور اختلاجِ قلب کی شکایت شروع ہوئی اور ہر دو شنبہ ایک الجھن اور انتشار عارض ہوا شدتِ ضعف اور قلتِ غذا کے ساتھ بے خوابی نے دو زور پکڑا کہ دم بدم بے چینی اور الجھن کو ترقی ہوئی اور غشیان اور کف کی بھی شکایت دامن گیر ہوئی ۔۔ اس علالت میں مزاجِ ہمایوں ایسا ناساز ہوا کہ مٹیا برج میں ایک تلاطم برپا ہو گیا اور تمام کارخانہ تہ و بالا نظر آنے لگا ابوابِ الیوناتِ شاہی پر تقسیمِ صدقات وخیرات سے اچھا خاصا لنگر جاری ہو گیا ہر کس وناکس درگاہِ شافیِ مطلق میں دست بہ دعا بصد تضرع و زاری رکابت دعوائی کلکتہ میں طرح طرح کی بے اصل افواہیں مشہور ہوئیں صدہا باشندگانِ کلکتہ کا سڑک پر ہجوم رہتا ہر ایک استفسار مزاجِ ہمایوں کے بعد صحت و سلامتی کی دعائیں کرتا۔ دو تین دن بڑی اضطراب اور پیچ و تاب میں گزرے بارے الحمدللہ کہ ادھر ایک ہفتے سے اگرچہ ازالۂ مرض پورے طور پر نہیں ہوا ہے مگر طبیبانِ معالج یعنی اقدم الاطبا حکیم علی محمد صاحب اور حکیم مشرف الدولہ بہادر کی کوششوں سے ایسا افاقہ ہوا کہ وابستانِ دامنِ دولت کی جان میں جان آئی۔

اب دو دن سے بندگانِ اقدس و اعلیٰ نے بعد الاستخارہ معالج کی تبدیلی فرمائی ہے اور جناب حکیم آغا شکوہ صاحب معالج ہوئے ہیں امید ہے کہ جلد انشاءاللہ استرداد صحت و شفائے کامل حاصل ہو۔ خدا رکھے اسی ایک ذات سے سلطنتِ اودھ کا نام زندہ اور روشن ہے ——— راقم س۔ا۔ از مٹیا برج

سابقاً اطلاع دی گئی تھی کہ جناب حذاقت مآب کا علاج شروع ہوا حکیم صاحب موصوف چھ دن معالج رہے اور اس درمیان میں کوئی افاقہ بیّن شکایاتِ لاحقہ میں ظاہر نہ ہوا ہیجانِ مادہ سے زبان اور منہ میں آبلے پڑ گئے اس وجہ سے کچھ ثقلِ زبان بھی پیدا ہوا۔ ایک شب وجع بین الکتفین سے بھی بندگانِ حضرت بہت بے چین رہے غرض کہ ایسے ہی اسباب سے ساتویں دن ان کا علاج موقوف ہوا اور پھر وہی اطبائے قدیم

حاضر ہوتے دس دن تک انھوں نے اپنی تشخیص اور تجربے کے موافق مناسب تدبیریں کیں مگر کوئی فائدہ مترتب نہ ہوا آخرکار جمیع عائدانِ حضور خصوصاً مدارالمہام نواب منصور الدولہ بہادر اور ذوالفقار الدولہ جرنیل صاحب بہادر و معتمد الدولہ بہادر نے بڑی خیرخواہانہ جرأت کے ساتھ گزارش کی کہ حکیم عبدالعلی صاحب سے بہتر کوئی تجربہ کار اور لائق طبیب نہیں۔ اطبائے شاہی کا تجربہ اور معلومات شاید یہیں تک کے چند مرضوں تک محدود ہے اور حکیم صاحب موصوف بعد الاستخارہ خاص طور پر لکھنؤ سے طلب کیے گئے ہیں انھی کا معالجہ ہونا چاہیے۔ المختصر بہ ہزار جد و جہد رد و بخشش کے بعد حکیم صاحب ممدوح کا علاج ہے بفضلہ تعالیٰ موکید اور ورم معدہ میں تخفیف بیّن پائی جاتی ہے زبان کے آبلے بھی مندمل ہو چلے ہیں البتہ تبخیر اور بے خوابی کی شکایت بدستور ہے۔ حکیم صاحب موصوف اور اطبائے سابق و اراکین دولت روزانہ وقتاً فوقتاً حاضر رہتے ہیں۔ ایک مرتبہ خود حضرت نے ارشاد فرمایا مجھے یقین ہے کہ انشاء اللہ المستعان حکیم عبدالعلی ہی کے علاج سے مجھے شفا ہوگی۔

راقم وقائع راست گو نامہ نگار

۲۰ ستمبر کو ہم نے خبر علالت مزاج اقدس کی بالتفصیل لکھ کر بھیجی تھی اس کے بعد حکیم علی محمد صاحب لکھنوی کا علاج چھ روز تک رہا اور کیفیت مزاج بدستور رہی تبخیر کی شدتیں اور عوارض اگرچہ کی ترقی تو مدت سے تھی مگر کبھی تپ کی شکایت اس بیماری سے چار مہینے کی مدت میں نہ ہوئی تھی ۲۰ ستمبر کی رات کو لرزہ خفیف کے ساتھ تپ آئی اور اس تپ نے عجب قیامت ڈھائی تپ سے پیاس بڑھ گئی اجابت معمول کے عوض ایک دست آیا جس سے ضعف نے قوت پر بڑا غلبہ پایا تکیے پر سر رکھ کے جو خاموش ہوئے تو تمام دن اسی حالت میں رہے زور سے کراہنے کی بھی طاقت نہ رہی۔ دس بجے رات کو پھر ایک ویسی ہی اجابت ہوئی اس سے اور بھی زیادہ غیر حالت ہوئی غرض کہ دو بجنے بجتے چاند گہنا گیا آفتاب سلطنت پر زوال آگیا اس وقت سلطان خانے میں جو قیامت برپا تھی کیا بیان ہو ملازمین و متوسلین در و دیوار سے سر ٹکراتے تھے۔ بیگمات پتھر کے فرش پر پچھاڑیں کھاتی تھیں گویا برج بھر میں ہنگامہ محشر بپا تھا۔

تین بجے صاحب ایجنٹ بہادر اور صاحب ڈپٹی کمشنر و سپرنٹنڈنٹ پولس پہنچ گئے۔ پہلے نعش دیکھی حسرت و افسوس کیا پھر تمام ایوانات و ابواب و دفاترِ شاہی اور مکاناتِ اہل کاران پر جابجا پولس کے

پہرے مقرر کیے اور چلے گئے صبح کو سلطان خانے میں صفِ ماتم بچھی ہنگامۂ نوحہ و فریاد دن بھر گرم رہا دوپہر کو پھر صاحب ایجنٹ بہادر آئے ۔ نواب خاص محل صاحبہ اور شاہزادگان نے اور مرشد زادوں نے تجہیز و تکفین اپنے اہتمام سے کرنا چاہی مگر صاحب ایجنٹ نے مناسب نہ جانا اور اجازت نہ دی خاص مصارفِ شاہی سے بہ ذریعے نواب منصرم الدولہ بہادر و عطار الدولہ بہادر بندوبست کرایا شام تک سب سامان درست ہوگئے اور ۹ بجے رات کو غسل دیا گیا اس وقت پھر صاحب ایجنٹ بہادر آئے اور بہ حکم گورمنٹ دو کمپنیاں بہ طور گارڈ آف آنر ہم راہی جنازے کے لیے ساتھ لائے ۔ دس بجے رات کو سلطان خانے سے جنازہ بڑے تزک و احتشام کے ساتھ برآمد ہوا قصر البیضا سے تا امام باڑۂ سبطین آباد جہاں حسبِ استخارہ شمس العلما مفتی میر محمد عباس صاحب مدفنِ خاص قرار پایا تھا پبلک روڈ پر وہ ہجوم تھا کہ کہیں تل رکھنے کی جگہ نہ تھی دو رویہ دوکانوں پر اور ان کی چھتوں پر ہزار ہا زن و مرد ہندو مسلمان پیر و جوان مصروفِ نالہ و فغاں تھے ۔ آگے آگے گارڈ آف آنر اس کے بعد جلوسِ متوسلین بہ لباسِ ماتمی مع نوبت خانہ وغیرہ رواں تھا ۔ جب جنازہ امام باڑۂ سبطین آباد کے پاس آیا کمپنی نے سلامی لی اور ماتمی باجا بجایا ۔ بارہ بجے تجہیز و تکفین سے فراغت ہوگئی ۔ مہرِ درخشاں نے بہ زیرِ خاک منہ چھپایا عالم میں اندھیرا چھایا ۔ سچ ہے ؎

سلطان و گدا کا ایک انجام ہوا — مرنے پہ بلا کفن کو دو گز کپڑا

راقم ۔ ہیچ مداں خستہ جگر ، سید سراج الدین احمد

(۲)

## حالات حضرت سلطانِ عالم واجد علی شاہ سابق شاہِ اودھ

سنہ ۱۸۲۱ء میں پیدا ہوئے سنہ ۱۸۴۷ء میں تختِ سلطنت پر جلوس فرمایا تخت نشینی کے بعد کچھ دن تک طریقۂ ملاحظۂ کاغذات و صورتِ دربار بہ دستور زمانِ سابق رہی بعد ازاں ہر اتوار کو دربار ہونے لگا ۔

صبح کو پانچ بلکہ ساڑھے چار بجے بسترِ استراحت سے بیدار ہوتے اور بعد رفعِ حوائجِ ضروری نمازِ صبح ادا فرماتے بر وقتِ نماز ایک آدمی پیچھے کھڑا ہو کر چلا چلا کے رکعتیں گنتا جاتا تاکہ سہو نہ ہو جائے ۔

بعد ادائے نماز و انفراغ وظائف مختصر جس کا خطاب "لبِ معشوق" تھا نوش فرماتے اِس وقت بجز اُن لوگوں کے جو کہ اس کوٹھی کے متعلق مُلازم تھے جہاں کہ حضرت تشریف فرما تھے دوسرا کوئی اہلِ کار اور کارگزارِ شاہی سے نہیں حاضر ہوسکتا تھا اس وقت حضرت بعض ضروری کاغذات ملاحظہ فرماتے اور دیگر عرائض و مقدمے جات اور اقرار نامے جات وغیرہ ہر پنج شنبے کو ملاحظہ فرماکر بہ دستخطِ خاص مزیّن فرماتے۔ بعد نوش فرمانے لبِ معشوق کے چوں کہ آئے دِن حضرت کے شوق سے نئی نئی عمارتیں بنا کرتیں جا بہ جا کوٹھیاں بھی جایا کرتی تھیں وہاں تشریف لے جاتے اور ان کی آراستگی کے اہتمام اور سیر میں مصروف رہتے بعد دوپہر قریب ایک بجے کے نمازِ ظہر ادا فرماتے۔ بعد ازاں خاصا تناول فرما کے حسبِ دستور پھر کام میں معروف ہوجاتے ساڑھے چار یا پانچ بجے بہتمام سے اِن کاموں کے انجام دینے کا حکم فرماکر گاڑی پر سوار ہوتے۔

ازاں جملہ ۱۲ محرم الحرام سے بالکل گاڑی پر سوار ہونا موقوف فرما دیتے اگرچہ حسبِ معمول ۲ بجے سے سواری درِ دولت پر تیار حاضر رہتی مگر حضرت "بادِ بہاری" یعنی بوچے ہی پر سوار ہوتے۔ یہ قاعدہ ۱۳ محرم سے ۱۷ ربیع الاوّل تک جاری رہتا۔ انھی دِنوں میں تمام ایوانات شاہی میں بجائے فرشِ سنگِ مرمر کے قالین بچھ جاتے۔ کُل کوٹھیات اور باغات اور چکّر اور پھاٹکوں پر سفید روشنی ہونے لگتی۔ انھی دِنوں میں بعد جائزہ موجودہ کُل کبوتران شاہی کے خرید کبوتران شروع ہوتی یہ خرید بھی اسی تین مہینے کے عرصے تک رہتی۔ بعد اِن تین مہینوں کے حسبِ دستور سابق کل فرشِ قالین اُٹھ جاتا اور فرشِ سنگِ مرمر رہتا۔ کل ایوانات اور باغات وغیرہ پر سبز روشنی ہونے لگتی اور بجائے سفید پرکالوں کے سبز پرکالے بدل دیے جاتے۔ کوٹھی کے اندر بھی سبز جھاڑ سبز جھاڑ سبز فانوس اور سبز کنول روشن کیے جاتے تاکہ آنکھوں کو ناگوار نہ ہوں۔

ملاحظۂ کاغذات کے وقت ہر شخص حاضر رہتا تھا اس کے بعد صحبتِ مقربانِ قدیم ہوتی تھی سواری میں دو ترک سوار صندوقچہ لے کر چلتے تھے راستے میں جو مستغیث عرضی دیتا تھا صندوقچے میں داخل کردیتے تھے اس کا نام "مشغلۂ نوشیروانی" رکھا تھا۔

ایک مہینے کے بعد نواب علی نقی خاں کو انتیس پارچے کا خلعتِ وزارت ملا اور یہ خطاب عطا ہوا۔

رکن و رکین خلافت و جہاں داری، اعتضاد سلطنت و شہریاری، امیر الامرا مدار المہام وزیر الممالک
معتمد الخاقان تلمیذ السلطان - سیف مسلول بازوئے شاہنشاہی رنج مصقول معرکۂ دشمن کاہی،
ساعد و مساعد یک رنگی ناصح و مناصح صداقت و وفا مرید مرشد پرست، اخلاص گزین خانہ زاد
عقیدت صفوت آئین - مختار ذی اقتدار یار وفادار سپہ سالار، رستم ہند مدار الدولہ منتظم الملک
علی نقی خاں بہادر سہراب جنگ، فدوی خاص جاں نثار — ابو المنصور ناصر الدین سکندر جاہ
بادشاہ عادل قیصر زماں سلطان عالم واجد علی شاہ بادشاہ اودھ خلد اللہ ملکہٗ و سلطنتہٗ۔

معتمد السلطان نجم الدولہ بہادر کو سفارت ریزیڈنٹ ملی - حفیظ الدولہ مولوی باقر علی موقوف ہوئے اہتمام الدولہ حیدر حسین خاں کو اہتمام دیوان عام ملا - میر یوسف علی کو اہتمام الدولہ کی خدمت تفویض ہوئی - امیر الدولہ خلانشین ہوئے - سیف الدولہ علی حسین خاں خدمت قدیم دیوان خانے سے برطرف کیے گئے - مشیر الدولہ مہاراجا بال کرشن بہادر کو خدمت دیوانی اور راجا بہاری لال کو خدمت واصل باقی بہ دستور بحال رہی - بشیر الدولہ، گلبن الدولہ، دیانت الدولہ، احسن الدولہ، فیروز الدولہ کو وزارت محلات معلی عنایت ہوئی - حاجی شریف خواجہ سرا کو رسالہ ترک سوار دیوان خاص اور کئی تلنگہ پلٹنیں سپرد ہوئیں اسی طرح ثابت الدولہ، وہاج الدولہ، رضی الدولہ نجیب الدولہ، قطب الدولہ، انیس الدولہ اور مصاحب الدولہ ان سب ارباب نشاط کو خدمات عالیہ ملیں - نائب الدولہ نیاز علی خاں معرض عتاب میں آئے مگر وظیفۂ شاہی بہ دستور رہا -

خلاصہ رتق و فتق مہمات سلطنت و واسطے دادرسی مستغیثان بنا بر غفلت یا طمع عمال ایک کچہری تحصیل حضور مقرر ہوئی اس کے مہتمم مولوی فضل حق خیرآبادی مقرر ہوئے -

---

بعد انتزاع سلطنت جب سے حضرت مٹیا برج تشریف لائے - کلکتہ کے پہلو میں رفتہ رفتہ ایک اچھا خاصا لکھنؤ آباد کر دیا سیکڑوں عمارات رفیع الدرجات تعمیر کرائے بہت سے فرحت خیز باغ اور خوش نما جانور خانے بنوائے - لاکھ ڈیڑھ کی سلطنت نیت کی برکت سے ایسی چمکی کہ لاکھوں ہی کا مرجع اور ملجا ہو گئی - صوبۂ اودھ اور دربار دہلی کے شرفائے اہل کمال اور ہزاروں غربا و مفلوک الحال اسی

دامن فیض دامن سے آکر لپٹے۔ علما حفاظ، اطبا شعرا، خوش نویس، محرّر، مصوّر، قرآن خواں، مرثیہ خواں، حدیث خواں، سوار پیادے، رکاب دار، جانورباز وغیرہ وغیرہ از اعلا تا ادنا چار ہزار سے زیادہ نفر چالیس پچاس ہزار کے نوکر تھے۔ نوکروں کے علاوہ سینکڑوں آدمی علاقۂ تعمیرات سے متمتع تھے سیکڑوں دانہ خوری جانورخانے سے رزق پاتے تھے۔ سیکڑوں محلات اور بیگمات کے توسّل کی بدولت گھر بیٹھے روٹی کھاتے تھے۔ اہلِ بازار اور تاجرانِ کلکتہ اس سرکار کی بدولت ہر مہینے میں ہزاروں کا فائدہ اُٹھاتے تھے۔ خاص کعبہ شریف میں ایک نائب امجد مقرر، کربلائے معلّا میں ایک طبیب مع مصارفِ شفاخانہ بیماروں کے لیے معیّن غرض کہ کہاں تک ان امور کی شرح کی جائے۔ ایک ذاتِ ربوبیت آیات سرمایۂ خیر و برکات اور مجمع ہزاراں حسنات تھی۔ مزاج میں یہ سادگی کہ کبھی طعام و لباس میں کسی طرح کا تکلّف پسند نہ تھا اکثر پلاؤ قورمہ چھوڑکر بقول اور اُبالی دال نوش فرمالیتے۔ جیسی پوشاک خواصِ خاص نے حاضر کی زیبِ تن فرمائی کبھی اپنی فرمایش سے پوشاک خانے سے نہ منگائی۔ غربا کی طرف اکثر التفات رہتا رذیل الخدمت ملازمین کو بھی ہمیشہ خطاباتِ ملائم سے یاد کرتے۔ جھڑکنا یا چیں بجبیں ہونا یا تو تکار کے بات کرنا۔۔ خلافِ عادت تھا اگر کبھی کسی بے انتظامی سے کوئی تکلیف پہنچی تو ایسے کلماتِ دردانگیز سے تنبیہ فرماتے کہ خادموں کا دل بھر آتا تھا

صفائی کی بڑی تاکید رہتی تھی صدہا خاک روب اور سقّے ملازم تھے جہاں دو کی ضرورت وہاں چار موجود۔ باغات اور چمنوں میں صدہا باغ بان معیّن ہر وقت ہر خیاباں صاف و پاک اور ہر روش بےخس و خاشاک رہتی۔ صوم و صلات کبھی بلا عذرِ شرعی قضا نہ فرمائی۔ زنِ نامحرم کو ہاتھ لگانا کیسا سامنے بُلانا بھی گوارا نہ تھا اور اسی سبب سے ممنوعات کی کثرت تھی۔

جو شخص اس انتزاع کو صرف شاہِ اودھ کی عیش و عیاشی پر محمول کرے وہ سفیہ ہے۔ پارینہ دفتر کے اُلٹنے سے اگر فرصت ہوتی تو ہم حالات منکشف کر دیتے اور ثابت کر دکھاتے کہ جو الزامات لگائے گئے ہیں وہ کہاں تک صحیح ہیں اور دفعتہً زمامِ سلطنت اپنے ہاتھ میں لے لینا گورنمنٹ کا کیسا فعل تھا ؎

خوں بہانا تھا مرا شاید بہانہ فصد کا
برچھیاں ماریں رگوں پر کس نے نشتر کے عوض

سلطانِ عالم حضرت محمد واجد علی شاہ مغفرت پناہ فردوس آرام گاہ نے ۱۰ ذی قعدہ سنہ ۱۲۲۷ھ کو گلشنِ ہستی میں قدم رکھا ۲۷ صفر سنہ ۱۲۶۳ھ کو بہ عمر بست و پنج سالگی سریر سلطنت پر جلوس ہوا۔ نو سال تین ماہ کے بعد گلزارِ سلطنت پر خزاں آئی نیرنگیٔ روزگار نے انتزاعِ سلطنت کی صورت دکھائی۔ اسی زمانے میں گردشِ تقدیر اور کششِ خاک ۲۷ رمضان ۱۲۷۰ھ کو کشاں کشاں کلکتہ لائی۔ جون سنہ ۱۸۵۷ء میں بحکم گورنمنٹ قلعہ فورٹ ولیم میں معتکف ہوکر دو سوا دو برس کے بعد اس حبسِ بےجا سے رہائی پائی۔ اب مٹیا برج کی تقدیر یہ رنگ لائی کہ حضرتِ ممدوح نے سواتیس برس کی اقامتِ کلکتہ کے بعد ۳ محرم سنہ ۱۳۰۵ھ کی رات کو ۷۷ سال ایک ماہ ۲۲ یوم کی عمر میں چار مہینے اور تیرہ دن علیل رہ کر اس دنیائے ناپائدار سے رحلت فرمائی ؎

اب کہاں وہ حضرتِ واجد علی شاہِ اودھ — جن کے دم سے فخر کرتا تھا مقامِ لکھنؤ
جا چکی تھی سلطنت اب نامِ شاہی بھی گیا — ہند سے ہمراہِ شاہِ نیک نامِ لکھنؤ
جب سے حضرت نے بسایا تھا اودھ بنگال میں — شاق اہلِ لکھنؤ پر تھا قیامِ لکھنؤ
عیش و راحت لطفِ صحبت سے عیاں تھا روز و شب — صاف مٹیا برج میں سب اہتمامِ لکھنؤ

سالِ تاریخ اس بیانِ واقعی سے ہے عیاں
مٹ گیا لو ہائے کلکتہ میں نامِ لکھنؤ
سنہ ۱۳۰۵ھ

